بعض اہل علم ذیل کی تاریخوں کو بھی بہت منحوس کہتے ہیں۔

| محرم | صفر | ربیع الاول | ربیع الثانی |
|---|---|---|---|
| ۱۱ - ۱۳ | ۲ - ۱۰ - ۲۰ | ۳ - ۱۰ - ۲ | ۱ - ۱۱ - ۲۸ |
| جمادی الاولیٰ | جمادی الاخریٰ | رجب | شعبان |
| ۱۰ - ۱۱ - ۲۸ | ۱ - ۱۱ - ۱۲ | ۱ - ۱۲ - ۱۳ | ۱۳ - ۲۰ - ۲۶ |
| رمضان | شوال | ذیقعد | ذالحجہ |
| ۳ - ۲ - ۲۳ | ۲ - ۶ - ۸ | ۶ - ۲ - ۸ | ۸ - ۲۰ - ۲۸ |

## منحوس تاریخیں معلوم کرنے کا دوسرا قاعدہ

ہر شخص کو اپنا طالع برج کے مطابق کرنے کے بعد ان تاریخوں کی آفتوں سے محفوظ رہنے کی کوشش کرنا چاہیئے ورنہ کوئی کام درست نہ ہوگا۔ اور منع حاصل ہوگا کوئی صورت زکوٰۃ نکاح عمارت وغیرہ نیک کام انجام کو پہنچے گا تفصیل یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| | برج طالع حمل کے لیے | برج طالع ثور کے لیے | |
| | ۶ - ۱۱ - ۲۰ - ۲۹ - ۲ | ۴ - ۹ - ۲۲ - ۲۵ - ۲۹ | |
| | برج طالع جوزا کے لیے | برج طالع سرطان کے لیے | |
| | ۴ - ۱۳ - ۱۷ - ۲۸ - ۳۰ | ۸ - ۱۳ - ۱۸ - ۲ - ۲۸ | |
| | برج طالع اسد کے لیے | برج طالع سنبلہ کے لیے | |
| | ۶ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۱ - ۲۵ | ۹ - ۱۷ - ۱۲ | |



| | | | |
|---|---|---|---|
| | برج طالع میزان کے لیے | برج طالع عقرب کے لیے | |
| | ۲۲ - ۲۳ - ۲۸ | ۲ - ۹ - ۱۳ - ۱۵ - ۲۴ - ۲۸ | |
| | برج طالع قوس کے لیے | برج طالع جدی کے لیے | |
| | ۳ - ۹ - ۱۲ | ۱۷ - ۲۳ - ۲۴ - ۲۵ | |
| | طالع بروج دلو کے لیے | برج طالع حوت کے لیے | |
| | ۱۲ - ۱۷ - ۲۳ - ۲ | ۲۳ - ۲۹ - ۱۳ | |

## جہات رجال الغیب

رجال الغیب مردانِ غیب ہیں کہ تمام حرکات و سکنات میں شریک ہوتے ہیں پس ہر امر مثلاً سفر یا کسی نیک کام کے شروع کرنے وظائف پڑھنے، جلسہ و مراقبہ میں بیٹھنے تعویذ لکھنے وغیرہ وغیرہ میں اگر رجال الغیب روبرو ہوں تو برا ہوتا ہے ہرگز اس کی سمت منہ کر کے کام شروع نہ کریں ورنہ اگر دوستی کے لیے عمل کریں گے تو دشمنی واقع ہوگی اور اسی طرح تمام کام برعکس ہوں گے۔ شکار کے لیے جائیں گے تو زخمی ہوں گے۔ بادشاہ کے آگے جائیں گے تو معتوب و مغلوب ہوں گے پس اس قاعدہ کو اچھی طرح ذہن نشین کریں۔ اور ہدایت کے مطابق عمل کریں۔ رجال الغیب جاننے کے قواعد ابیات سے معلوم ہوتے ہیں یعنی کس تاریخ کو کس سمت ہوں گے۔

## ابیات

اگر قیام نمائی بقول اہل کمال بدیں طریق شناسی جوانب ابدال

بادل نہم و شانزدہ و بست و چہار  میان شرق جنوب اندائے عجب خصال
ہردم دوم و ہفتدہ و بست و پنج  میان غرب جنوب اندائے حمیدہ خصال
سہ ریازدہ و سیزدہ و بست و شش  سوئے جنوب بقول صحیح دانشمند حال
بچہارم دوم و دوازدہ و بست و ہفت  بجانب نوبد مغرب اند علقہ شمال
بپنج و بیست و بست گزشتہ اں طلبی  میان غرب و شمال اند مردم افضال
بشش و بست و یک و بست و ہشت گر جوئی  مقام مردم غیبی میان شرق و شمال
بہفت ہجدہ و بست و نہ جوئی خوال  لبوئی شرق نشستہ زرہ ستے ستبال
بہشت پانزدہ و بست و سی باشند  سوئے شمال بجز سیح وادم سیح و سال

## دعائے رجال الغیب

وظیفہ پڑھنے سے پہلے دعائے رجال الغیب پڑھو اور خیال رکھو کہ رجال الغیب نہ تمہارے سامنے ہوں اور نہ جانب راست ہوں۔ السلام علیکم یا رجال الغیب السلام علیکم یا ارواح المقدسۃ اغیثونی بغوثۃ وانظروا الیّ بنظرۃ ویا رقبا ویا نجباء ویا ابدال ویا اوتاد ویا غوث یا قطب بحرمۃ النبی صلوٰۃ اللہ علیہ والسلام۔

## قمر در عقرب

قمر در عقرب کا حال دریافت کرنا چاہیے تمام سیاروں کی گردشوں کی واقفیت حال کے لیے چنداں ضروری نہیں مگر آگاہ ہونے میں فائدہ ضروری ہے مثلاً عداوت کے لیے شرف مریخ میں نقش لکھنا چاہیے موثر ہوگا شرف مشتری میں انگشتری کے نگینہ پر نقش کندہ کرانا اور بعض دیگر نقوش پر کرنا موثر ہوگا۔

اب قمر عقرب کا حال لکھا جاتا ہے۔ کیونکہ یہ ہر کام کو نقصان دیتا ہے۔ حال کو اسے یاد کر لینا چاہیے اس لیے کہ قمر در عقرب کے زمانہ میں جو دو روز چند گھڑی ہے کوئی کام شروع نہیں کرنا چاہیے۔ مثلاً دعوت۔ زکوٰۃ وغیرہ کسی بات کو آغاز نہ کریں۔ ہاں اگر چلتے کام درمیان میں



میں واقع ہو جائے تو کچھ مضائقہ نہیں۔ قمر در عقرب کے زمانہ میں سفر و نکاح بھی نہیں کرنا چاہیئے۔ اور اسی طرح زراعت اور عمارت کی بھی ابتدا نہ کریں۔ قمر در عقرب کو اساتذہ کے نظم میں بیان کیا ہے۔

## ابیات

عقرب آمد ہر مہے دو نیم روز آمد گراں  ہر کہ کارے میکنی در دہر او آرد زیاں
یازدہ اندر اسا ژدہ و بشت اندر ساون ست  شش بہ بھادوں سہ بآسن یک بہ کاتک امتحان
بست و ہست آمد بہ اگھن است و شش اندر پوس  بست و سہ در ماگھ باشد و یک و پھاگن بداں
میزدہ و ہجدہ بہ چیت شانزدہ و بیساکھ داں  سیزدہ در جیٹھ باشد گر نیدائی میداں

## نمازِ استخارہ

پہلے وضو کرے اور دو رکعت نماز نفل پڑھے اور بعد اس کے اول درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْهِ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ كَانَ ثُمَّ رَضِّنِیْ بِهٖ۔

## پرہیز جلالی

اگر آیات جلالی اور عملیات جلالی پڑھیں تو اس قدر پرہیز کریں کہ گوشت مچھلی مرغی کا انڈا شہد خشک سیپ کا چونا نمک کا پانی چربی ڈوڈل کو الگ اولی یا ریشمی کپڑا اور وہ تمام چیزیں جو حیوانات سے پیدا ہیں ترک کریں۔ چربی جس کا

# لوازم عملیات

اس تمام کتاب کو پڑھ کر عملیات کے لوازم اور شرائط معلوم کر کے ان پر عمل کرو۔ مثلاً تعویذ لکھنے یا عمل پڑھنے سے پہلے طالع کا حال دریافت کرو۔ عمل کے لیے جس ساعت اور جس وقت کی ضرورت ہے اس کا انتظار کرو۔ اسی طرح جن غذاؤں اور جن بخورات کی حاجت ہے وہ بہم پہنچاؤ۔ جو عمل پڑھنا چاہتے ہو اس کے لیے جو پرہیز ضروری ہے وہ اختیار کرو۔ ذیل میں مختلف قسم کے اعمال و وظائف کے لیے جدا جدا شرائط و لوازم لکھے جاتے ہیں۔

## عملیات بغض و عداوت وغیرہ کی شرطیں

ہلاکت دشمن۔ زبان بندی۔ بربادی دشمن۔ بغض و عداوت۔ دفع آسیب وغیرہ جو چیزیں کہ بدی سے تعلق رکھتی ہیں ان کا حاکم زحل و مریخ ہے کیونکہ زحل خاک کو دے نفاق پیدا کرتا ہے مریخ کا کام جنگ و جدال خونریزی تمام آفات ارضی و سماوی کو اس سے تعلق ہے۔ پس ان سب باتوں کے لیے پہلے آفتاب کو دیکھنا چاہیے کہ کس برج میں ہے۔

طالع ہو کر آفتاب برج منقلب میں ہوتا ہے۔ آفتاب ماہتاب اپنے طالع سے آٹھویں، بارھویں یا چھٹے میں ہوتے ہیں۔ مریخ ساتویں میں اپنے دشمن کے مقابل ہوتا ہے۔ لہٰذا اس کا ساتواں خانہ نکبت و وبال کا ہے کہ کب زحل یا مریخ کو اپنے طالع سے شرف ہوتا ہے یا یہ اپنے طالع سے اپنے خانے میں قوی ہوتے ہیں اور شنبہ و سہ شنبہ کا دن ہوتا ہے۔ ساعت زحل آفتاب کی مگن چہ ہوتی ہے۔ تمام سامان بخورات زحل کا بیتا



دستہ ہاتھی دانت مچھلی کی ہڈی، بارہ سنگھے وغیرہ کا ہو استعمال نہ کریں۔ چالیس روز سے نہ پہلے سر کے بال نہ ترشوائیں۔ ناخن نہ تراشیں۔ جماع نہ کریں۔ (بعض اساتذہ کے نزدیک) مسور کی دال اور پان چھوڑ دیں۔ غیر کے بستر پر نہ بیٹھیں۔ دوسرے سے مس نہ ہوں۔ ہرگز پیاز۔ مولی۔ ہینگ۔ نمک مستعمل غرباً شکر کوئی میوہ نہ کھائیں۔ کیونکہ میوہ پر مکھیاں بیٹھتی اور ان سے نجاست خارج ہوتی ہے۔ ہر وقت باوضو رہیں ہو سکے تو ہر روز روزہ رکھیں۔ کڑوا یعنی تیل نہ لگائیں۔ مگر ہاں کسی مسلمان تیلی سے اس طرح تیار کرا کے استعمال کریں تو مضائقہ نہیں کہ پہلے تخموں کو پانی میں ڈالیں جو تخم پانی کے اوپر رہ جائیں ان کو دور کر دیں۔ کیونکہ ان کو کیڑے نے خراب کر دیا ہے۔ باقی تخموں کو صاف کر کے ان کا تیل نکلوائیں۔ جس شخص کو پہلے ہی خدمت کے لیے انتخاب کریں وہ مرد پرہیزگار نمازی ہو اور کبھی اس نے حرام نہ کیا ہو آپ خود ہمیشہ غسل سے رہیں بغیر سلا ہوا کپڑا پہنیں اور اس امر کا خیال رکھیں کہ کبھی خون جسم سے نہ نکلے۔ جس درخت سے دودھ نکلتا ہو اس کا پتہ نہ توڑیں۔ پھلوں یا میوہ کی شاخ اپنے ہاتھ سے نہ توڑیں۔ بعض کہتے ہیں کہ لبیں بغل کے بال اور ناخن تراشیں باقی بال نہ ترشوائیں۔ ہاتھی اور گھوڑے پر سوار نہ ہوں۔

**پرہیز جمالی** گوشت مچھلی سرکہ لہسن۔ پیاز نہ کھائیں جماع نہ کریں۔ لباس ہر وقت پاک رکھیں دودھ دہی نہ کھائیں۔ میوے تیل اور کھٹا یا میٹھا بضرورت کے وقت استعمال کریں تو مضائقہ نہیں۔ چاول، مسور، مونگ کی دال استعمال کریں حجامت و ناخن تراشنے کی اجازت ہے۔ سیا ہوا کپڑا نہیں۔ گھوڑے ہاتھی پر سوار ہو سکتے ہیں۔ اب عملیات پڑھنے کا طریقہ لکھا جاتا ہے۔

ہو اور عامل کی پوشاک دعا نماز یک رنگ سیاہ ہو کوئی تلخ و تیز چیز عامل منہ میں رکھ لے مثلاً سیاہ مرچ خشک تمباکو۔ برگ نیب وغیرہ۔ بخورات گوگل وغیرہ ہو۔ تاریخ حساب قمری کے مطابق طالع دشمن کے مخالف تاریخ ہو غذائیں نیاز موکل زحل کے لیے موافق نقشہ مندرجہ ذیل ہوں اور ان کو عامل اپنے روبرو رکھ لے۔ ہلالی مہینے بھی عامل دشمن کے مخالف ہوں۔ رجال الغیب کی طرف منہ نہ کریں۔ قمر در عقرب نہ ہو۔ یا قمر طالع سے چھٹے آٹھویں بارھویں میں ہو۔ پس اس قدر شرائط ادا کر کے پہلے زحل و مریخ کی تسخیر کریں پھر عمل شروع کرنے کے لیے استخارہ کریں نفاق کا جو عمل اسی ترتیب سے کریں گے تیر بہدف ہوگا۔ اور اگر اس صورت میں عمل نہ کریں اور پھر اثر نہ ہو تو عمل کا قصور ہے۔

## عملیات محبت و تسخیر کی شرطیں

تسخیر و محبت کے لیے عمل یہ دیکھ کر کہ آفتاب برج ذوجسدین میں ہو۔ زہرہ عطارد و قمر اپنے اور معشوق کے طالع سے گیارہویں اور نویں پانچویں تیسرے خانے میں ہوں۔ مریخ و زحل منظر دوستی کسی نیک جگہ تیسرے پانچویں نویں گیارھویں برج میں ہوں اگر زہرہ و قمر یا عطارد در شرف میں ہوں تو بہتر ہے۔ آفتاب کی لگن چہ ہو۔ پس اس وقت ساعت زہرہ میں جمعہ یا چہارشنبہ یا پنجشنبہ یا دوشنبہ کے دن جب کہ عربی مہینوں کی سعد تاریخیں ہوں اور اپنی و محبوب کے طالع کے حساب سے تاریخ سعد اکبر ہو رجال الغیب روبرو اور داہنی جانب نہ ہوں۔ مہینہ ہلالی ہو۔ قمر در عقرب نہ ہو پوشاک و تمام اسباب عامل کا سبز یا صندل یا سفید مطلق ہو۔ غذا موکلات کی نیاز کے لیے روبرو موجود ہو۔ مخصوص بخورات ان کواکب کے سلگائیں بعدہ ان تینوں کواکب کی تسخیر کا عمل پڑھیں۔ استخارہ کر کے حب و تسخیر وغیرہ کے لیے عمل کریں کامل اثر ہوگا۔



## عملیات برائے بلندیٔ مراتب کشائش رزق تسخیر امراء دفع مرض وغیرہ کی شرطیں

اگر کشائش رزق افزونی مال تسخیر بادشاہ۔ زبان بندی امرا کے عملیات پڑھنا یا نقش پُر کرنا چاہیں یا امراض مہلکہ کا علاج عمل سے منظور ہو تو پہلے آفتاب کو دیکھیں اگر برج ثابت میں ہو تو بہتر ہے اور ماہتاب بھی برج ثابت میں ہو۔ ہلالی مہینوں میں نر مہینہ ہو۔ آفتاب قمر مشتری اپنے اور اس امیر کے طالع سے جس کو تسخیر کرنا منظور ہے۔ بلحاظ نظر مودت باہم پانچویں نویں گیارہویں میں ہوں آفتاب و مشتری گر شرف ہو تو بہتر ہے پس آفتاب یا مشتری کی اول ساعت لے کر یکشنبہ یا پنجشنبہ کے دن جب کہ آفتاب لگن چہ میں ہو۔ تاریخ سعد ہو اپنے طالع سے بحساب نجوم رجال الغیب روبرو یا داہنی جانب ہو۔ عمل خوانی کے لیے جیسی عامل کی پوشاک صندلی و زرد رنگ نہ ہو میوہ و جنس وغیرہ آفتاب و مشتری کی غذاؤں کے مطابق نیاز موکلات کے لیے روبرو رکھیں بخورات کواکب سلگائیں۔ ان شرطوں کو بجا کر تسخیر آفتاب و مشتری کا عمل پڑھیں اور استخارہ کر کے وظیفہ شروع کریں۔ اثر عظیم ہوگا۔

## قواعد نقش نویسی

بعض ناواقف لوگ نقوش میں ہندسے وغیرہ دیکھ کر سمجھتے ہیں کہ چند خانے کھینچ کر ان میں ہندسے بھر دینے کا نام نقش ہے۔ حالانکہ نقش نویسی ایک مستقل اور باقاعدہ فن کی حیثیت رکھتی ہے اور اہل علم نے اسے علمی بنیادوں پر قرار دیا ہے۔ ذیل میں نقش نویسی کے قواعد لکھے جاتے ہیں۔ لیکن پہلے چند ابتدائی اور اصطلاحی امور کا جاننا ضروری ہے اور وہ یہ ہیں۔

## اصطلاحات نقش نویسی اور ان کی تفصیل

اعداد کی دو قسمیں ہیں۔ کامل و ناقص شکل میں عدد قائم کرنے کی چار صورتیں ہیں۔ نام ناقص فرد زوج شکل نام با کامل اس شکل کو کہتے ہیں جس میں ایک عدد شکل بھی مندرج ہو۔

## شکل ناقص

اس شکل کو کہتے ہیں جس میں کوئی دوسری شکل مندرج نہ ہو جیسے مثلث مربع حقیقی شکل ناقص میں صرف ایک خاصیت ہوتی ہے بخلاف مخمس کے کہ اس میں مثلث و مربع بھی مندرج ہے۔ اور یہ دگنی خاصیت رکھتا ہے اسی طرح مسبع و مثمن شکلیں سہ گنی خاصیت رکھتی ہیں۔ شکل کی صحت معلوم کرنے کا یہ قاعدہ ہے کہ ضلع ضلع سے سطر سطر سے قطر قطر سے برابر ہو۔ اگر یہ سب باتیں برابر نہ ہوں گی تو شکل صحیح نہ ہوگی۔

## عدد عدل

ایک سطر کے خانوں کے عدد لے کر انہیں میں ضرب دو اور حاصل ضرب میں ایک اور ملا دو پھر سطر کے اعداد کو نصف کر کے اس مجموعہ میں ضرب دو۔ کل اعداد عدد عدل کہلائیں گے

## عدد مطروحہ

ایک سطر کے اعداد لے کر انہیں میں ضرب دیں اور حاصل ضرب سے ایک کم کر دیں۔ پھر سطر اوّل کو نصف تقسیم کر کے حاصل قسمت کو اس مجموعہ میں ضرب دیں حاصل ضرب عدد مطروحہ کہلائیں گے۔

## نقش مثلث کے اعداد کی خانہ پُری

عدد عدل سے عدد مطروحہ کو تفریق کر دو پھر باقی کو سطر کے اعداد پر تقسیم کر کے کسی سطر سے نقش پُر کر دو۔ چنانچہ مثلث حقیقی کی ایک سطر میں تین عدد ہیں ان کو نصف کیا تو ڈیڑھ ہوا اور اس کے عدد عدل حاصل کئے یعنی ایک کے بجائے دس اور نصف کے بجائے پانچ دونوں کو جمع کیا تو پندرہ ہوئے معلوم ہوا کہ مثلث حقیقی کے لیے کم از کم پندرہ اعداد ہونا لازمی ہیں اور اگر اس سے زیادہ ہوں تو بھی جائز ہے۔

## نقش مربع کے اعداد

اسی طرح مربع حقیقی کی سطر کے چار عدد ہیں۔ چار کو چار میں ضرب دیں حاصل ضرب دیا حاصل ضرب سولہ ہوا اس میں ایک اور ملایا کل سترہ ہوئے۔ اب سطر کے عددوں کو دو پر تقسیم کر کے خارج قسمت سے اس مجموعہ کو ضرب دیا حاصل ضرب چونتیس ہوا۔ یہ عدد حقیقی ہیں پس معلوم ہوا کہ مربع کے عدد چونتیس ۳۴ سے کم نہیں ہو سکتے اگر ان سے زیادہ ہوں تو مضائقہ نہیں۔

عدد مطروحہ مثلث کے یوں معلوم کیے گئے ہیں کہ سطر کے عددوں کو انہیں میں ضرب دیا یعنی تین کو تین سے ضرب دیا حاصل ضرب نو ہوا اس میں سے ایک تفریق کر دیا۔ آٹھ باقی رہ گئے۔ گویا آٹھ کل ہے اور نصف چار ہے پس آٹھ کو چار میں جمع کر دیں۔ مجموعہ بارہ ہوا اور یہی عدد مطروحہ ہیں۔

عدد مطروحہ مربع میں یوں معلوم کیے گئے کہ سطر اوّل کے دو عددوں کو ان میں ضرب دیا یعنی چار کو چار میں ضرب دیا حاصل ضرب سولہ ہوا اس میں سے ایک گھٹا دیا پندرہ باقی رہے گا اس کو پہلی سطر کے نصف یعنی دو سے ضرب دیا۔ مجموعہ تیس ہوا۔ اور یہی عدد مطروحہ ہیں جب معلوم ہو گیا کہ مثلث کے اعداد مطروحہ بارہ اور مربع کے اعداد مطروحہ تیس ہیں۔ تو اعداد عدل سے ان کو تفریق کر دیا اور جو کچھ باقی رہا اس کو سطر کے عدد سے تقسیم کر دیا۔ خارج قسمت سے خانہ پری کی۔ چنانچہ حساب مذکورہ بالا کے مطابق مثلث و مربع کی ایک سے خانہ پُری شروع کی گئی۔

اگر اعداد میں کسر واقع ہو تو مثلث میں کسی طرح رفع نہیں ہو سکتی اور مربع میں برابر آتی ہے۔ اگر کسر ہو تو اس خانے سے جو کسر کے لیے ہے ایک عدد زیادہ کرے پس اگر تین کا کسر ہو پانچویں خانے سے دو کی ہو تو نویں خانے ایک کی ہو تو تیرھویں خانے سے ایک عدد زیادہ کریں۔ اور مثلث میں دو کے لیے چوتھے خانے سے اور ایک کے لیے ساتویں خانے سے ایک عدد زیادہ کریں۔

## تفصیل اشکال

اشکال کی تفصیل یہ ہے کہ اشکال تین قسم کی ہیں۔ اوّل فرد دوسری زوج الفرد تیسری زوج الزوج شکل فرد ہے کہ اگر سطر کے عدد نصف کریں تو پورے پورے تقسیم نہ ہوں۔ کسر آتی ہو جیسے مثلث کی سطر کے عدد

تین ہیں ان کو نصف کیا تو ڈیڑھ عدد ہوا جو سالم نہیں ہے بلکہ کسر ہے یا خمس کو نصف کیا تو ڈھائی ہوا اس کی بھی یہی حالت ہے ۔

شکل زوج الفرد ۔ وہ ہے کہ اگر سطر کے عدد نصف کریں تو سالم ہوں اور نصف کا نصف کریں تو سالم نہ ہوں جیسے مسدس کی سطر میں چھ عدد ہیں ان کو نصف کیا تو تین ہوئے یہ سالم ہے لیکن ان کو نصف کیا تو ڈیڑھ عدد ہوا اس میں کسر ہے اور نصف کے نصف میں کسر نہ ہو تو وہ زوج الزوج ہے جیسے مثمن ۔

## نقش مثلث کی خانہ پری کا طریقہ

ایک سطر کے عدد تین عددوں میں ضرب کئے گئے یعنی تین کو تین میں ضرب کیا حاصل ضرب نو ہوا۔ ایک عدد مثالاً کیلئے بڑھایا گیا دس ہوئے یہ کل ہے اس میں نصف اور یعنی پانچ ملائے ۔ کل پندرہ ہوئے پس ان پندرہ کو ہر ضلع سے اس طرح پر کیا گیا کہ بارہ عدد مطروحہ کو تفریق کیا تین بچے ان کے تین حصے کیے ۔ ایک رہا ایک سے نقش پری شروع کی ۔

## اشکال نقوش مثلثہ

آبی — بادی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ٨ | ٣ | ٤ | ٤ | ٣ | ٨ |
| ١ | ٥ | ٩ | ٩ | ٥ | ١ |
| ٦ | ٧ | ٢ | ٢ | ٧ | ٦ |

خاکی — آتشی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ٢ | ٩ | ٤ | ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ | ٧ | ٥ | ٣ |
| ٦ | ١ | ٨ | ٢ | ٩ | ٤ |
| ١٥ | ١٥ | ١٥ | ١٥ | ١٥ | ١٥ |

چاروں عنصروں کو چھوڑ کر جس ضلع سے چاہیں اس سے خانہ پری شروع کریں اس نسخہ میں نقش مثلث بھرنے کی پوری ترکیب آگئی ہے ۔

دو اسپ و رخ دو فرزیں یا زرخ گیر

شدہ آخر مثلث راست تدبیر



## نقش مربع کی خانہ پری کا طریقہ

چار کو چار میں ضرب دیا سولہ ہوئے ایک عدد زیادہ کیا سترہ ہوئے ان کو دو سے ضرب دیا چونتیس ہوئے یہ وفق لبی کے عدد ہیں ۔ پھر انہیں سولہ میں سے ایک کم لیا پندرہ ہے ان کو دو میں ضرب دیا تیس ہوئے ۔ یہ عدد مطروحہ ہیں ۔

چنانچہ عدد عمل سے عدد مطروحہ تفریق کرے چار باقی رہے ان کو چار پر تقسیم کیا ایک خارج قسمت ہوا اس سے نقش پری شروع کی ۔ مربع کے سولہ خانوں میں سے ہر ایک خانے کی ایک جدا خاصیت ہے ۔ جو مثلث و مربع کی زکات میں بیان ہوگی ۔

نقش مربع پر کرنے کا قاعدہ یہ ہے ۔

اسپ فرزیں اسپ و رخ بازاست فرزیں اسپ گیر

فیل دادہ مربع بر طرف دور سے پذیر

نقش کی شکل یہ ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نیل | رخ | نیل | اسپ |
| نیل | فرزیں | اسپ | نیل |
| اسپ | سولھواں | نیل | فرزیں |
| فیل | اسپ | رخ | نیل |

ان چاروں خانوں میں سے ایک آتشی ہے ایک خاکی ہے ، ایک بادی ہے ، ایک آبی ہے ۔ اور چاروں اسی سلسلہ کے ساتھ شروع ہوتے ہیں پس ہر ایک کام کے لیے اسی خانے سے نقش پر کرنا چاہیے جو اس کے لیے مناسب ہے ان نقوش کو نقش ابن کہتے ہیں ، اور مثلث کو نقش کہتے ہیں ۔ کسر دینے کی ترکیب اول مذکور ہو چکی ہے ۔ اب مثال کے طور پر ایک نقش لکھا جاتا ہے اور

وہ نقش اگلے صفحہ پر ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۳ | ۱۷ | ۱ |
| خانہ کسر ایک ۱۶ | ۲ | ۹ | ۱۵ |
| ۳ | ۱۹ | خانہ کسر ۲ | ۸ |
| ۱۳ | خانہ کسر ۳ | ۴ | ۱۸ |

پس اسی طریقہ سے سولہ کا اور کسور کا نقش پُر کریں۔

# اشکال نقوش مع خواص

خانہ (۱) صحت کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

خانہ (۲) خاکی محبت کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۹ | ۶ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

خانہ (۳) بادی دولت کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

خانہ (۴) آبی خوف و امان دشمن کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

خانہ (۵) آتشی امان غرق کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۳ | ۱۳ | ۸ | ۹ |
| ۵ | ۱۶ | ۳ | ۴ |

خانہ (۶) خاکی سرخ بادہ و بیماری رفع کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

خانہ (۷) بادی زیادتی مال کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |

خانہ (۸) آبی بحالی کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |

خانہ (۹) آتشی فتحیابی جنگ کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۴ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۳ |

خانہ (۱۰) خاکی حصول علم و عزت کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

خانہ (۱۱) بادی وصل دوست کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۱۰ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

خانہ (۱۲) آبی صلح و نفاذ دشمن کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |

خانہ (۳۴) اتشی کھیت کے کیڑے دور کرنے کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

خانہ (۳۴) خاکی افزونی زراعت کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |

خانہ (۱۵) بادی عشق کے لیے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

خانہ (۳۴) آبی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

سرفہرست خانہ کا نقش بادشاہوں کے آگے جانے یا سلامتی ذات، خیال تدبیر صلاح کاروبار دیگر امور کی بہتری کے لیے ہے۔

## نقوش مخمس

چونکہ مخمس کی اصل پانچ ہے اس لیے پانچ سے پانچ کو ضرب دیا پچیس ۲۵ حاصل ضرب ہوا اس میں سے ایک عدد زیادہ کیا چھبیس ۲۶ کو ڈھائی سے ضرب دیا، حاصل ضرب پینسٹھ ہوئے، اور یہی عدد عدل ہیں۔ عدد مطروحہ دریافت کرنے کے لیے پانچ کو پانچ میں ضرب دی پچیس حاصل ضرب ہوا اس میں سے ایک کم کیا چوبیس ہوئے ان کو ڈھائی سے ضرب دیا، حاصل ضرب ساٹھ ہوا اور یہی عدد مطروحہ ہے۔ عدد مطروحہ کو عدد عدل سے تفریق کر دیا پانچ باقی رہے ان کو پہلی سطر کے عدد یعنی پانچ سے تقسیم کیا خارج قسمت ایک ہوا اس سے نقش پُر کی گئی۔



شکل مخمس میں کافی غور کرنا چاہیے یعنی اس میں ایک ساٹھ، اٹھارہ چوبیس، پانچ چھ دس، چودہ برابر ہیں اور تیرہ انیس پچیس برابر ہیں اور دس بائیس پندرہ برابر ہیں۔ ضلع و حواشی چھوٹے ہوتے ہیں ہر شکل میں مخمس ناقص ہے تمام صحیح پُر کریں۔ دوسری ترکیب یہ ہے کہ اس کی چال شطرنج کی طرح معلوم کریں یعنی طول اسپ رخ دو اسپہ وغیرہ۔ چنانچہ ایک شکل لکھی جاتی ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۰ طول | ۲۲ | ۴ طول | ۱ |
| ۱۲ طول | ۳ طول | ۱۹ رخ | ۸ | ۲۵ |
| ۲ رخ | ۲۳ | ۱۵ اسپ | ۱۲ اسپ | ۱۹ |
| ۵ اسپ | ۱۷ | ۹ اسپ | ۲۱ اسپ | ۳ دو اسپہ |
| ۲۴ | ۱۱ طول | ۱۳ اسپ | ۲۰ | ۰ |

اس شکل میں چار ضلع اور چار قطر واقع ہوئے ہیں ضلع فوقی یعنی اوپر کا ضلع اور وہ ضلع جو اس کے مقابل ہے اور اس کا ضلع تحتی کہتے ہیں ایک ضلع جو دائیں جانب ہے اسے ضلع یمینی کہتے ہیں۔ ایک ضلع جو بائیں جانب واقع ہے اسے ضلع یساری کہتے ہیں ہر ضلع میں تین تین خانے ہوتے ہیں کہ ان کا مجموعہ بارہ خانے ہوتا ہے اور چار قطر یعنی گوشے کل سولہ ہیں۔ نو خانے باقی وہ وسط کہلاتے ہیں۔ یہ مثلث کے نو خانے چاروں طرف سے پورے ہوتے ہیں۔ بس ایسی ترتیب کے ساتھ ہر ایک خانہ سے نقش پُر کریں۔ مثال کے لیے چند نقش لکھے جاتے ہیں نقش اگلے صفحہ پر ہے۔

خانہ (۱)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

خانہ (۲)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۹ | ۲۱ | ۱۰ | ۲۰ |
| ۲۴ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۲ |
| ۲۳ | ۹ | ۱۳ | ۱۷ | ۳ |
| ۸ | ۱۶ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۸ |
| ۶ | ۷ | ۵ | ۲۵ | ۲۲ |

خانہ (۱۵)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۸ | ۲۱ | ۴ | ۳ |
| ۲ | ۱۶ | ۹ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ | ۲۵ |
| ۲۰ | ۱۲ | ۱۷ | ۱۰ | ۶ |
| ۲۳ | ۸ | ۵ | ۲۲ | ۷ |

خانہ (۱۱)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۹ |
| ۲۴ | ۱۴ | ۹ | ۱۶ | ۲ |
| ۲۵ | ۱۵ | ۹ | ۱۱ | ۱ |
| ۶ | ۱۰ | ۱۷ | ۱۲ | ۲۰ |
| ۷ | ۲۲ | ۵ | ۸ | ۲۳ |

خانہ (۵)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۵ | ۱۹ | ۱۳ | ۷ |
| ۱۴ | ۸ | ۲ | ۲۱ | ۲۰ |
| ۲۲ | ۱۶ | ۱۵ | ۹ | ۳ |
| ۱۰ | ۴ | ۲۳ | ۲۷ | ۱۱ |
| ۱۸ | ۱۲ | ۶ | ۲۵ | ۲۴ |

(خانہ (۱۶)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۲۲ | ۵ | ۸ | ۲۳ |
| ۶ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۲۰ |
| ۲۴ | ۹ | ۱۳ | ۱۷ | ۲ |
| ۲۵ | ۱۶ | ۱۱ | ۱۲ | ۱ |
| ۳ | ۴ | ۲۱ | ۱۸ | ۱۹ |

ان مثالوں میں مختلف خانوں سے نقش پُر کیے گئے ہیں عامل کو اختیار ہے جس خانے سے چاہے اور ضرورت ہو پُر کرے، اسی طرح وقف طبعی کے عدد دریافت کرکے مسدس کی شکلیں تیار کرے مثلاً مسدس کی اصل چھ ہے چھ کو چھ میں ضرب دیا چھتیس ۳۶ حاصل ضرب ہوا اس میں ایک شامل کر دیا سینتیس ہوئے ان کو سطر کے نصف عدد یعنی چھ سے ضرب دیا فاضل ضرب ایکسو گیارہ ہوئے یہ عدد عدل۔ اور جب قاعدہ مذکور بالا عدد مطرحہ ایک سو پانچ ہیں۔ اسی طرح ضرب دینے کے بعد چھ باقی رہے۔ ان کو چھ پر تقسیم کیا۔ ایک خارج قسمت آیا۔ اس سے نقش پری شروع کی گئی۔ اس کی رفتار مثلث دواسپہ کی طرح ہے اور انہیں قواعد کے مطابق نقش مسبع دشمن کو بھی کرنا چاہیے۔

## نقوش کی دعوت اور زکات کا طریقہ

نقوش مثلث کی دعوت عناصر پر ہوتی ہے یعنی چاروں نقوش کو ساٹھ دن تک ترک حیوانات و ملذات کرکے پندرہ بار ہر ایک کو لکھے۔ آتشی کو آگ میں ڈالے۔ بادی کو ہوا میں پندرہ بار رکھ کر پندرہ روز تک لکھیں آبی کو پانی میں ڈالیں۔ اور خاکی کو پندرہ دن تک خاک میں رکھیں۔ ساٹھ دن گزرنے کے بعد ہر روز چار نقش لکھنے کا معمول کرلیں۔ پس محبت و تسخیر و فتوح صحت و بیماری کے لیے آتشی نقش لکھیں۔ و در جنگ و فتح و خرخشہ و دفع بیماری و آسیب خانہ و خلیہ و حاضرات و بیماری کہنہ کے لیے بادی اور عورتوں کی محبت و مواصلت و جاہ کنی و تیاری باغ اور امراء و فقراء کے رُو بر و جانے اور عالم کو تسخیر کرنے کے لیے آبی نقش لکھیں اور نفاق و جدائی و زبان بندی و دفع حسد حاسدان و تحصیل مال و عمارت و سفر و تیاری نسخۂ کیمیا ادویہ وغیرہ خاکی لکھیں اثر تمام ہوگا۔

عملیات میں استادوں نے ان میں سے ہر ایک نقش کی زکوٰۃ کا ایک جدا طریقہ لکھا ہے اور ان کی جو کچھ خاصیت ہو جائے تعجب نہیں کیونکہ نقش اجل و نقش حوا میں عجیب عجیب خزانے مخفی ہیں۔

واضح ہو کہ نقش آتشی کا مؤکل عزرائیل ہے۔ نقش بادی کا جبرئیل۔ نقش آبی کا میکائیل نقش خاکی کا اسرافیل اور یہی مؤکل مربع میں بھی ہیں اور زکوٰۃ مربع کی ترکیب یہ ہے کہ آتشی نقوش

کو چونتیس عدد لکھ کر آگ میں ڈالیں اور بادی کو ہوا میں اڑائیں اور اسی پر دوسروں کو قیاس کریں
مخمس کی ترکیب یہ ہے کہ زہرہ کی ساعت میں بنیسٹھ نقش لکھ کر بخورات روشن کریں۔ اور
آٹے میں گولیاں بناکر دریا میں ڈالیں بنیسٹھ دن تک یہ عمل کریں۔ اس نقش میں دوسرے نقوش
سے بھی زیادہ ترک حیوانات ولذات ضروری ہے۔

**قواعد عمل تکسیر** یہ طریقہ عملیات میں بہت رائج ہے۔ اس کی مشق بہم پہنچانی چاہیے۔ ذیل کی مثال طالب مطلوب کے ناموں کے ساتھ " ودود" اسم
باری تعالیٰ بھی شامل کیا گیا ہے تاکہ مثال بھی ہو جائے اور ساتھ ہی ایک زبردست عمل بھی
ناظرین تک پہنچ جائے۔ جس طرح اس مثال میں اسم " ودود " دکھایا گیا ہے اسی طرح تمام
اسماء حسنیٰ شامل کیے جاتے ہیں اور سب کے خواص جُدا جُدا ہیں۔

حب اور امیر وفقیر کے دلوں کو تسخیر کرتے کے لیے اس سے بہتر کوئی عمل نہیں پایا گیا
ترکیب یہ ہے کہ مطلوب کا نام طالب کا نام کی جگہ لکھے اور طالب کا نام مطلوب کے نام کی
جگہ اس طرح فخر النسا، مطلوب۔ غلام حسین طالب ان امور کی تکسیر یوں کرنی چاہیے۔ مثال
(ودفاخ ران س اود د ود غ ل ام ح س ی ن ) ان سب حرفوں کو چپ وراست سے
تکسیر کرے۔ اس طرح کہ پہلی سطر آخری سطر میں نکلے۔ اور اس کو صدر مؤخر کہتے ہیں۔ اور حروف
تکسیر کے نیچے کی ترکیب یہ ہے کہ طالب ومطلوب کے حرف جُدا لکھ کر حروف کے مؤکلوں کا نام
لکھے اور اس کے بعد مؤکلوں کے ناموں کے موافق باری تعالیٰ کا نام لکھے پھر باقی عبارت سے
عزیمت لکھے۔ اور جس قدر کہ تکسیر سطر میں ہو اسی قدر فلیتہ لکھ کر خوشبودار تیل کے چراغ میں
روشن کرے مگر چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف ہو بے شک مطلوب بے قرار ہو کر حاضر
ہوگا۔ لیکن سطر اوّل سے مؤکلوں کے نکالتے وقت حروف مکرر رکھ کر باقی ماندہ کے
مؤکلوں اور باری تعالیٰ کے نام لکھے اور ہم اس کی مثال لکھ دیتے ہیں تاکہ آسانی
ہو اور تردد نہ ہو۔ مثال :-



ف خ ران س اود ود غ ل ام ح س ی ن ن ف ی خ س۔ ح ام اس ل ا غ د د
ودن د ف د ی د خ غ س ارل ح س اا م ن ن دم ن رداف س وح ی ل ورخ اغ
س س ن غ وام خ ن ردا ودل دی ف ح س ودس س ن ح غ ف وی اا م ل خ دن ورا۔
اورس دس ن ن ف ح خ خ غ ل فم ادی ااا ی دارد س م رف س ل م ن غ ن خ دح ح
اادا خ ی ن داغ ان رل دس فم ودح م اف دس اس خ دی ل ن ن غ ااع ح
ن م دارف ن دل س ی ادس خ خ اس ود غ اح ی ن س م ل ودان رف ف ران س
اود ود غ ل ام ح س ی ن۔

پس جب سطر اوّل کے حروف آخری سطر میں پیدا ہو جائیں تو تکسیر تمام ہو جائے گی جیسا
کہ مثال سے ظاہر ہے۔ مؤکلوں کو اس طرح نکالیں کہ مثلاً (ف) کا مؤکل (سرحائیل) حرف (خ)
کا مؤکل (رہکائیل)۔ حرف (ر) کا مؤکل اموائیل حرف (ا) کا مؤکل (اسرافیل) حرف (ن) کا حولائیل
حرف (س) کا مؤکل (رہوائیل) ہے۔ حرف الف مکرر آیا ہے۔ اس لیے دور کیا گیا۔
مطلوب کے نام کے مؤکل نکل آئے۔ اب اسم باری تعالیٰ کے مؤکل دریافت کریں۔ حرف
(و) کا مؤکل (رقتائیل) حرف (د) کا مؤکل (دردائیل) ہے چونکہ باقی حروف واؤ دال مکرر
آئے ہیں اس لیے دور کیے گئے۔ اب اسم طالب کے مؤکل دریافت کریں۔ حرف (غ) کا مؤکل (لوخائیل)
حرف (ل) کا مؤکل (رفاطائیل) اور الف چونکہ مطلوب کے نام میں آچکا ہے اس لیے اس کی
ضرورت نہیں۔ حرف (م) کا مؤکل (اردمائیل) حرف (ح) تنکفیل ہے۔ حرف سین مطلوب کے
نام میں آچکا ہے حرف (ی) کا مؤکل سرکیکائیل ہے۔ طالب ومطلوب کے ناموں کے مؤکل معلوم
ہوگئے اب ان اسماء باری تعالیٰ کو دریافت کرنا چاہیے جو ان مؤکلوں کے ناموں کے قائم
مقام ہیں۔ چنانچہ حرف (ف) کا مؤکل (سرحائیل) ہے۔ اس کی جگہ باری تعالیٰ کا نام یا
فتاح ہے۔ یہ اسم لوح ہے یعنی (ف) سے شروع ہوا ہے اور جو اسم کہ آخر میں یہ
حرف رکھتا ہو وہ بینہ ہے۔ جیسے یاؑدف کے آخر میں یہ حرف (ف) ہے اور باری تعالیٰ

کہ اس نام کا مؤکل بھی سرحاکیل ہے پس اگر زیور یہ کا موقع ہو تو زیور یہ اختیار کریں اور اگر بینہ کی ضرورت ہو تو بینہ اختیار کریں۔ مطلوب کا دوسرا حرف (خ) ہے اور اس کا مؤکل ہکائیل ہے۔ جس کی جگہ باری تعالیٰ کا نام یاخافض زیور یہ ہے۔ یاخالق و یاخبیر بھی ہے۔ اور اگر خواہ مخواہ بینہ کی ضرورت ہو تو ناچاری ہے۔ یاآخر اختیار کریں۔

مطلوب کا تیسرا حرف (ر) ہے اس کے مؤکل کی جگہ اسم باری تعالیٰ زیور یہ ہیں جیسے یارَبّ یارؤف یارحمٰن یارحیم یارزّاق اور بینہ یہ ہیں۔ یابَر یا قادر یا مقتدر یا ظاہر

حرف (الف) کا موکل۔ اسرافیل ہے اور اس جگہ اسماء زیور یہ یااوّل یااللہ یااحد ہیں مگر بینہ نہیں ہیں۔ حرف (ن) کا مؤکل حولائیل ہے اور اس جگہ اسماء زیور یہ یانصیر یا ناصر یا نافع یانور ہیں اور بینہ یا باطن۔ یامؤمن یامہیمن ہیں حرف (س) کا مؤکل ہواکیل ہے۔ اور اسماء باری تعالیٰ زیور یہ، یاستّار۔ یاسمیع یاسلام یاسیّد ہیں اور بینہ یاقدوس ہے مطلوب کے بعد باری تعالیٰ کے مؤکل دریافت کریں۔ چنانچہ دونوں مؤکل رفتمائیل۔ وردائیل ہیں اسماء باری زیور یہ حرف (دائم) کے لیے یاودود۔ یاواحد یا وہاب یاوکیل ہیں اور بینہ یاغفور ہے اور حرف دال دال کے لیے جس کا مؤکل دردائیل ہے۔ زیور یہ یادائم یادیان۔ یادلیل ہیں اور بینہ یاشہید یاودود یامجید یاحمید یاواحد۔ یااحد یاصمد ہیں۔ طالب کے نام میں حرف (غ) کا مؤکل نوخائیل ہے اور اس کے مطابق اسم باری زیور یہ یاغنی یا غفور اور بینہ نہیں ہے حرف (ل) کا مؤکل طاطائیل ہے۔ اس باری زیور یہ یالطیف ہے۔ اور بینہ یاوکیل۔ یاجلیل۔ یاعدل ہے۔ حرف (م) کا مؤکل ردمائیل ہے اور اسم باری تعالیٰ زیور یہ یامُمیت یامقیت۔ یامجید۔ یامجیب۔ یامتین۔ یامہیمن۔ یامحی۔ یامحصی۔ یامبدی۔ یاحلیم یاحکیم ہیں حرف (ح) کا مؤکل تحکیل ہے۔ اسم خدا زیور یہ۔ یاحمید یاحسیب۔ یاحکیم یاحلیم یاحق یاحی ہے اور بینہ یافتاح ہے۔ حرف (ی) کا مؤکل سرکیطائیل ہے۔ نام خدا تعالیٰ زیور یہ یحی ویمیت ہے اور بینہ۔ یاقوی یاغنی یاحی وغیرہ ہیں۔



خیال کرنا چاہیے کہ ہم نے زیور یہ اور بینہ کو کس لیے لکھا ہے۔ استادوں نے اس کے بارے میں لکھا ہے کہ اگر حرف کا مؤکل اسم باری تعالیٰ کے خلاف ہو تو زیور یہ کو ترک کریں اور بینہ کو اختیار کریں، مثلاً حرف (خ) کہ اس کا مؤکل ہکائیل ہے۔ پس باری تعالیٰ کا نام جدول میں تلاش کرنے سے یاخافض نکلا اور حرف (خ) کا مؤکل تنکیفیل ہے پس زیور یہ نام جدول میں تلاش کرنے سے یا (حفیظ) نکلا۔ اور یا حفیظ کا مؤکل سرحاکیل دردائیل ہے چنانچہ یا حفیظ۔ مؤکل کے مطابق نہیں ہے۔ وہ ترک کیا گیا پھر تلاش کیا تو یاحکم نکلا کہ زیور یہ ہے۔ اور تنکیفیل دردائیل مؤکل رکھتا ہے۔ ہر چند کہ یہ تمام مؤکل کے مطابق ہے لیکن ترک کیا گیا۔ اور سب زیور یہ ناموں کو چھوڑ کر بینہ ہیں۔ یافتاح اختیار کیا اور اس میں فائدہ ہے کہ مطلوب کا اوّل حرف (ف) ہے اور (ا) ہے اور اسم طالب میں (ح) ہے پس فتاح صرف (ت) زائد ہے اور باقی سب حروف طالب و مطلوب کے موجود ہیں اور اس لحاظ سے غلبہ اسی نام میں پایا جاتا ہے۔ چنانچہ زیور یہ کو چھوڑ کر یہ اختیار کیا گیا اس قاعدہ عمل کے مطابق دیکھنا چاہیے کہ زیور یہ طالب و مطلوب کے مطابق حروف ہیں یا بینہ میں ہیں پس جس میں حروف کی فائدہ موافقت ہو اسی کو اختیار کریں۔ اور جب اسم مؤکل اور اسم باری تعالیٰ و اسم طالب و مطلوب بقاعدہ تکسیر سرانجام کو پہنچیں تو اس کی عزیمت اس طرح تیار کریں کہ مؤکل کے مطابق ایک ایک اسم باری تعالیٰ کا لیں اور جو اسم باری تعالیٰ کے مؤکلوں کی مطابقت میں زائد لکھے گئے ہیں۔ وہ صرف مثال دینے کے لیے لکھے گئے ہیں۔ مثال کے اسماء کی عزیمت یوں تیار کی گئی ہے کہ حروف اسماء طالب و مطلوب میں جو حرف مکرر ہیں وہ ترک کیے گئے پس یہ حروف رہ گئے۔

ا ن ف ی خ س ر ح ا م ل غ د و

یہ حرف تیرہ ہیں پس ان کے ثلاثی کلمہ بنائے گئے بارہ حرف ہوتے تو باآسانی چار کلمے ثلاثی بن جاتے مگر ایک حرف زائد ہونے سے ایک کلمہ رباعی بنایا گیا اور اس کی صورت

Scanned by CamScanner

یہ ہے ۔ نقش حسب عامل عدد بر لکھے مرکب کرنے کے بعد عزیمت یوں ہوئی ۔

عزمت علیکم واقسمت بکم بکل اسم عامل من تکسیر ھذا الحروف نقش حسب عامل عدد یا موکیل ھٰذہٖ الحروف یا سرحما کیل یا میکائیل یا اھراطیل یا اسرافیل یا حولائیل یا ھموآکیل یا رفتائیل یا وردائیل یا لوخائیل یا طاطائیل یا ردمائیل یا تنکفیل یا سرکیطائیل من اسماء ربنا وربکم والھنا والٰھکم وھو اسماء اللہ یا فتاح یا رءوف یا حافظ یا رحیم یا احد یا قدیر یا سلام یا ودود یا شہید یا غنی یا لطیف یا مجید یا حمید یا قوی واسماءکم و الملٰئکۃ المقربین والارواح المقدس لتقضوا نھجو قلب فخر النساء علی حب المعطاء الوفعت والحضر ھٰذا حسین والعماد ھٰذا مسرسمنا فی کل حال وزمان ومکان العجل العجل ۔

اگر تسخیر کے لیے دیو تو اس طرح نکس کر مثل حب عدد حسین عاشقاً مجنوناً ماشئنا ابداً سرمداً ۔ (آمر نک) اگر عامل روشن کرے تو لازم ہے کہ حروف اسم باری کے عدد لکھ دے کیونکہ نام خدا بلا تا مر حن کو نہیں چاہیے ۔ اور جتنی سطریں ہوں اتنے ہی خلیے تیار کرے مثلاً اگر دس سطریں ہوں تو دس خلیے لکھے اور ہر ایک سطر سے مع عزیمت کے خلیہ تیار کرے پس مطلوب بحکم خدا بے قرار ہوگا ۔

اے اہل ایمان اسی طرح باری تعالیٰ کے ننانوے نام کے جدا جدا اثر اور عجیب عجیب خاصیتیں ہیں اور ہر ایک نام ننانوے خاصیتیں رکھتا ہے ۔ اگر ان کے عمل لکھے جائیں تو اس کے لیے ایک بڑے دفتر کی ضرورت ہے ۔ اسماء جلالی کا ایک اسم ایک تیر تلوار کی مانند ہے اور اسماء جلالی مادر مہربان کی طرح مشفق ہیں ۔ اگر ان اسماء کے پڑھنے میں پرہیز نہ ہو تو کچھ نقصان نہیں دیتے ہیں ۔ اور لوٹ نہیں پڑتے ہیں لیکن جلالی اسماء کے پڑھنے میں پرہیز نہ ہو تو لوٹ پڑتے ہیں اور انسان کو مجنون اور مفلس بنا دیتے ہیں پس



ان اسماء میں تمیز کرنا چاہیے اور کسی کامل استاد سے دریافت کرکے عمل میں لانا چاہیے اگرچہ اس کتاب میں بخوبی تشریح کر دی گئی ہے ۔ مگر پھر بھی احتیاط لازم ہے ۔

---

# طریقہ زکوٰۃ آیات وسور

## طریقہ زکوٰۃ سورۂ یٰسین

سورہ مبارک کی زکوٰۃ اس طرح ادا کرنی چاہیے کہ سورہ مبارک زیر و زبر وغیرہ کا لحاظ نہایت صحت کے ساتھ کسی حافظ سے یاد کرنی چاہیے اور حافظ ہو جانے کے بعد احرام کے مہینوں رجب یا شعبان یا رمضان یا محرم الحرام میں ہر روز دریائے رواں کے کنارے جا کر غسل کرے اور دریا کے کنارے تنہا بیٹھ کر سورۃ یٰسین کی عزیمت ایک ہزار ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف شامل کر کے پڑھیں سورہ مبارک کی عزیمت مع مؤکلوں کے لیے ہے عزمت

علیکم برب یسین والجبرائیل والمیکائیل فانه عزمت علیکم بخاتم سلیمان بن داؤد علیهما السلام الذی سخرله کل من امرالله صریا صریا باذن سبحانه و تعالیٰ عما یصفون ۝

جب تمام ہو جائے تو چند بار درود شریف پڑھ کر دریا کے آب رواں میں جہاں ناف تک پانی ہو تن برہنہ جائیں اور سورہ یٰسین چالیس مرتبہ پڑھیں اور کسی چیز سے ہرگز نہ ڈریں اور اپنے گرد حصار کر لیں تاکہ عزیمت اور سورۂ مبارک خاطر جمع ہو کر پڑھیں جب چالیس بار ہو جائے تو دریا سے باہر آئیں اسی طرح چالیس روز تک پڑھیں۔ لیکن اس عرصہ میں جلالی



پرہیز ضروری ہے۔ یعنی ترک لذات اور ترک حیوانات واجب ہے پس چلہ ختم ہونے کے بعد تمام اسرار باطنی سے واقف اور ہر چیز کے پورے عامل ہو جائیں گے۔ اکتالیسویں روز پیغمبرؐ کی نیاز اور چار دل مؤکلوں یعنی جبرئیل میکائیل اسرافیل عزرائیل علیہم السلام کی نیاز شیرینی پر کر کے تقسیم کریں۔

## طریقہ زکوٰۃ سورۂ یٰسین مع مؤکلات

اگر منظور ہو کہ سورۂ یٰسین کے مؤکل دوست اور مطیع و فرماں بردار ہو جائیں اور اپنے آپ کو ظاہر و باطن حاضر کریں۔ پس اس سورۂ مبارک کو پہلے مبین یا دوسرے مُبین تک یاد کریں۔ بعدہٗ ترک حیوانات کر کے ایسی مسجد میں جو چھت اور سایہ نہ رکھتی ہو عمل پڑھنے کی جگہ مقرر کریں اور پاکیزہ پوشاک مہیا کریں۔ کہ عمل پڑھنے کے وقت وہ کپڑے جو پہنے ہوں اتار کر اس پوشاک کو پہنیں اور عطر ملیں کعبہ کی طرف منہ کر کے بیٹھیں اور جو دھونیاں میسر ہوں ان کو سلگائیں چنانچہ جگہ کو دھونیاں کی خوشبو سے معطر کر کے نماز مغرب کے بعد سورہ کو مبین اول پڑھیں پنجشنبہ کے دن سے ابتدا کریں۔ پس ایک سو ایک بار وقت مذکور پر پڑھیں بعدہٗ مؤکلوں کی نیاز دے کر جس قدر وظیفہ پڑھا ہے اس کا ثواب حضور پیغمبرؐ کی روح کو پہنچائیں اور مؤکلوں کو بھی بخشیں اور پھر اُٹھ کھڑے ہوں لیکن شرط یہ ہے کہ ہر وقت کلمہ طیب زبان پر جاری رکھیں اور پانچوں وقت کی نماز نہ چھوڑیں جھوٹ اور فحش بکنے سے پرہیز کریں اور اگر ممکن ہو تو روزہ بھی رکھیں اور اگر نہ ہو سکے تو نہ رکھیں لیکن جب دوسرا پنجشنبہ آئے تو اس دن ضرور روزہ رکھیں خوشبو اور تھوڑی سی شیرینی مہیا کر کے اپنے آگے رکھیں اور ایک سفید پاک چادر اپنے آگے مثل قبر کے بچھائیں اور اس کو آنحضرتؐ کا روضہ مقدس تصور کریں اور اپنے آپ کو اس کا مجاور جانیں۔ وظیفہ نہایت نیاز اور گریہ وزاری کے ساتھ پڑھیں جب تمام ہو تو خواجہ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی روحِ پاک کو اور مؤکلوں کے نام پر ثواب بخشیں اور قبر مطہر سے عرض کریں کہ میں چاہتا ہوں کہ اس سورہ کے مؤکلوں میں

تک ہمبرے حوالے کیے جائیں اور مجھ پر اے رحمۃ اللعالمین اپنے کرم سے رحم فرمائیے اور رونے لگیں اس کے بعد اٹھ بیٹھیں اور چادر مبارک کو تہ کر کے جا نماز کی طرح رکھیں اور اگر ہو سکے تو پنجشنبہ کے دن تین رکابی شیر برنج رکھیں (اپنے ہاتھ سے طہارت کے ساتھ تیار کریں۔ وظیفہ کے وقت نیاز دے کر ایک رکابی خود کھائیں اور دو رکابیاں دریا میں ہنڈیا میں پانی میں جاکر چھوڑ آئیں انشاء اللہ تعالیٰ۔ ایک چلّہ میں مؤکل عرب کی وضع میں دو شخص عمامہ متبرک کے ساتھ ایک دراز قد سبز رنگ ہوگا اور دوسرا سرخ رنگ مع سبز عمامہ کے طالب کے آگے اور پشت کی طرف سے آگے کھڑے ہوں گے۔ اور کہیں گے کیا چاہتے ہو چنانچہ وظیفہ سے فارغ ہو کر عرض کریں کہ آپ سے دوستی اور ملاقات چاہتا ہوں۔ اور لازم ہے کہ جب سامنے آئیں تو سلام علیکم کہیں اور حضرت محمدؐ پر درود بھیجیں اور ان سے سوال کریں کہ جب میں آپ کو طلب کروں تو میرے حال پر توجہ و کرم فرمایئے اور جو فرمائش کروں اسے پورا کر دیجیے۔ پس جب وہ سوال قبول کرلیں اور چلّہ تمام ہو گیا تو شیر برنج آخری دن تیار دیں اور بدستور اوّل دریا میں پہنچائیں اور چلّہ کو موقوف کریں لیکن ہر روز وقت معینہ پر اسی قدر سورہ یٰسین پڑھنا ضروری ہے اور پنجشنبہ کے دن جو میسر آئے اس پر مؤکلوں اور رسول مقبول کی نیاز مع خوشبو کے دیں۔ عامل ہونے کے بعد جب کبھی کوئی غرض لاحق ہو روشنی اور خوشبو مہیا کر کے پڑھیں اور مؤکلوں کو طلب کریں اور اپنی غرض عرض کریں وہ انجام کو پہنچا دیں گے۔ زکوٰۃ کا جو طریقہ لکھا گیا ہے وہ کامل ہے اور اگر کسی مسلمان کو صرف ایک ہی حاجت ہو تو بغیر زکوٰۃ دینے کے عمل مذکور کو شروع کریں اور ایک چلّہ کا ارادہ کریں پوری طہارت کے ساتھ اپنے مکان کی چھت، پر جو بے ساتھ ہو یا کسی مسجد میں ایک عطر کی شیشی جس میں بقدر ایک ماشہ کے عطر ہو روزانہ اپنے آگے رکھ کر ایک سو ایک بار ہر روز پڑھیں اور مؤکلوں کی نیاز دیں پنجشنبہ کے دن روزہ رکھیں اور چادر پاک سے قبر سطر تیار کر کے پڑھیں اور اپنی حاجت چاہیں جس دن کہ مؤکل خواب میں بصورت مذکورہ نظر آئیں گے صبح کو وہ حاجت پوری ہو جائے گی اور جب مطلب پورا ہو

جائے یعنی روزگار مل جائے پس اسی دن شیر برنج تیار کریں، اور پیغمبرؐ اور مؤکلوں کی نیاز دیں لیکن شیر برنج ایک کونڈا بھر ہو۔ اور جس قدر خود کھا سکیں کونڈے سے نکال لیں اور اسی جگہ کھالیں باقی کو دریا میں پہنچائیں جیسا کہ پہلے مذکور ہوا۔

## زکوٰۃ سورۂ اخلاص

چار روز اوّل سے گوشت ترک کر دے اور ایک وقت کھانا کھائے آغاز ماہ روز پنجشنبہ سے شروع کرے۔ یہ عمل پندرہ روز میں ہوگا۔ تاکہ حصول عمل روٹی آرد گندم کی بلا نمک کھائے اور زمین پر سویا کرے صبح کے وقت اسپند اور عود جلایا کرے۔ ایک ہزار بار سورہ اخلاص پڑھ کر دو رکعت نماز ادا کرے اور بعد نماز پھر ایک ہزار بار اخلاص پڑھے بعد دس بجے دن کے ایک ہزار بار اخلاص پڑھے پھر شام کو ایک ہزار بار اخلاص پڑھے۔ پھر آٹھ بجے رات کو ایک ہزار بار اخلاص پڑھے پھر ۱۲ بجے رات کو ایک ہزار بار اخلاص پڑھے۔ اس طور سے رات دن بعد ادائے نماز چھ ہزار بار پڑھا کرے لیکن اسپند اور عود برابر جلاتا رہے جب سو بار سورۂ اخلاص پڑھ لے ایک بار یہ اعتصام پڑھا کرے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُخْلِصِیْنَ بِحُرْمَۃِ سُوْرَۃِ اِخْلَاصٍ وَّیَسِّرْلِیْ مَا یُلْقِھَا مِنَ الْخُدَّامِ الشَّرِیْفَۃِ وَالْمَذْھَبِ الْمُصِیْبَۃِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ٥ چودہ روز تک اس طور سے پڑھے پندرھویں روز جمعہ کو پندرہ ہزار بار اخلاص حسب طریق ہذا پڑھ کر سو بار یہ دعا پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ یَاحَنَّانُ اَنْتَ الَّذِیْ رَحِمْتَ کُلَّ شَیْءٍ رَّحْمَۃً وَّعِلْمًا بعدہ سو بار یہ دعا بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ خُدَّامَ ھٰذِہِ السُّوْرَۃِ الشَّرِیْفَۃِ الْمَقْبُوْلَۃِ بحق لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ۔ اس کا مؤکل حاضر ہوگا اور اپنا نام ظاہر کرے گا اور فرماں برداری قبول کرے

گا۔ اگر حاضر نہ ہو تو ورد جاری رکھے ترک نہ کرے بفضلہ تعالیٰ ۴۵ روز میں ضرور حاضر ہوگا۔

## طریقہ زکوٰۃ اللہ الصمد

اللہ الصمد ! جب یا اسرافیل یا دردائیل۔ اللہ الصمد جلالی ہے اس کے مؤکل سخت مزاج ہیں۔ اور دعوت بغیر ادا کیے لطف اس کے پڑھنے کا نہیں۔ زکوٰۃ کے بعد اس کے ہر دو مؤکل اپنے عامل کے مطیع اور فرمانبردار ہو جاتے ہیں۔ درمیان زکوٰۃ کے احتیاط ہر طرح کی رکھنا چاہیے خورد نوش اور پاکی و صفائی ضروری لازم ہے اوّل سوا لاکھ بار نذر اللہ پڑھے۔ دوئم سوا لاکھ بار پڑھ کر ہدیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کرے۔ سوئم سوا لاکھ بار اصحاب کبار و اہل بیت اطہار و شہدائے کربلا و دوازدہ امام و جناب سلطان الاولیاء حضرت پیران پیر دستگیر و آفتاب ہند خواجہ معین الدین چشتی و ہمہ اولیاء و ہمہ پیران قادریہ و چشتیہ و نقشبندیہ و سہروردیہ و ہمہ استادان کو بخشے۔ چہارم سوا لاکھ بار جمیع مسلمانان کو بخشے تاکہ سب کام دینی و دنیاوی حاصل ہوں اور مرتبہ ولایت میں پہنچے۔ کل پانچ لاکھ بار کی پڑھائی ہے پھر جہاں نظر کر دوہ بھی کیمیا ہو گی جو کچھ دل میں ہوگا جلد حاصل ہوگا۔ یہ اسم بھی اسم اعظم ہے جب پانچ لاکھ بار پڑھ چکے بحضور خداوند تعالیٰ عرض کرے یا اللہ یہ جو کچھ میں نے پڑھا ہے اس کو قبول فرما اور جمیع حاجات دینی و دنیاوی میری بر لا۔ بعدہ ہر روز ۶۳ بار پڑھا کرے تاکہ زکوٰۃ فاسد نہ ہو جائے۔

## طریقہ زکوٰۃ سورۂ مزمّل

عروج ماہ میں بدھ جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھ کر بدھ کی رات کو بعد نماز عشاء قبل وتر سر برہنہ کھڑا ہو کر اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ساٹھ بار سورہ مزمل شریف کی تلاوت کرے اسی طرح جمعرات کی رات کو چالیس بار اور جمعہ کی رات کو تیس بار پڑھے ہفتہ کے دن علی الصباح تین پاؤ شیرینی اللہ کی راہ میں تقسیم کرے یہ اس کی زکوٰۃ ہوئی۔ اب بعد زکوٰۃ کے جس کام کے واسطے ضرورت ہو عروج ماہ میں سات روز تک سورہ مزمل شریف سات بار



اسی ترکیب سے جو اوپر بیان ہوئی پڑھے۔ انشاء اللہ وہ حاجت پوری ہوگی مگر حُب کے واسطے بروقت تلاوت مصری اپنے منہ میں رکھے اور مطلوب کا تصوّر کرے اور ہلاکت دشمن کے واسطے بجائے عروج کے نزول ماہ میں پڑھے اور وقت تلاوت کے کالی مرچ یا نیم کا پتہ اپنے منہ میں رکھے اگر بعد زکوٰۃ کے ہمیشہ ہر نماز کے بعد دو بارہ سورہ شریف کو پڑھ لیا کرے گا تو بہت فائدہ ہوگا۔

## طریقہ زکوٰۃ سورۂ مزمّل مع مؤکلات

شرائط چلّہ کی موافق تنہا و محفوظ پاک جگہ کا انتظار کر کے اس مہینے سے کہ جس مہینے کی پہلی تاریخ اتوار کی ہو ترک جلالی و جمالی کے ساتھ یہ عمل شروع کرے۔ یہ عمل تین چلّہ تک پڑھا جائے گا۔ اور ہر چلّہ بائیس روز کا ہوگا۔ اگر تینوں چلے برابر ادا کرے تو بہت بہتر ہے ورنہ درمیان میں کچھ فاصلہ دے کر پڑھے۔ اثنائے چلّہ میں ایک تو صبح کی نماز قضا نہ کرے اور دوسرے اثنائے چلّہ میں اگر کوئی شخص خواہ وہ اپنا دوست ہو یا بھائی یا رشتہ دار اگر کچھ دے تو ہرگز نہ لے اگر لے گا تو عمل ٹوٹ جائے گا کیونکہ اصل میں اس عمل کے مؤکلات مختلف صورتوں میں آکر دھوکہ دیتے ہیں اور ان کے دھوکے میں نہ آئے۔ تیسرے بروقت تلاوت عمل کے بھی یہ خیال رکھے کہ اگر کوئی شکل مثل شیر وغیرہ کے پیدا ہو تو اس سے ہرگز خوف نہ کھائے۔ اگر وہ منہ ڈالے تو اس کے منہ میں کوئی شے جو پہلے سے اپنے پاس رکھی ہو ڈال دے خواہ وہ شے قسم نقدی سے ہو یا کھانے کی کوئی شے ہو غرضیکہ اس کے منہ کھولنے پر کسی شے کا ڈالنا ضروری ہے۔ علاوہ ازیں اور احتیاطیں جو اثنائے چلّہ میں عامل کے واسطے ضرور ہیں ان کا پابند رہے اور نہایت احتیاط رکھے کیونکہ یہ سورہ مزمل شریف یا مؤکل کا عمل ہے اگر بے احتیاطی کرے گا تو نقصان ہوگا طریق عمل یہ ہے کہ شروع عمل سے پیشتر غسل کر کے ایک پاک کپڑے سے جو بلا دوختہ اور معطر ہوا احرام باندھ کر بخور خوشبو روشن کر کے مصلّے پر بیٹھ کر عمل ہذا شروع کرے پہلے دن

سورہ شریف ایک بار پڑھے دوسرے دن دو بار علیٰ ہذا روزانہ ایک بار بڑھتا جائے یہاں تک
کہ گیارھویں دن گیارہ بار پڑھے۔ جب بارھواں دن ہو تو اس دن سے ایک ایک کم کرنا شروع
کر دے یعنی بارھویں دن دس بار تیرھویں دن نو بار یہاں تک کہ بائیس دن وہی ایک بار رہ جائے
یہ ایک چلّہ ہوا۔ اسی طرح تین چلّے تک پڑھے۔ احرام صرف بروقت تلاوت باندھے لیکن علیحدہ کر کے
دوسرے کپڑے پہن لے جب چلّوں سے فارغ ہو جائے تو سورہ شریف روزمرّہ ایک بار
پڑھ لیا کرے تین چلوں کو پورا کرنے کے بعد اگر زکوٰۃ موافق شرائط کی ادا ہو گئی ہے تو انشاء اللہ
اپنے نرخ کے موافق فتوحات اس کی مل جائے گی یعنی ایک یا دو روپیہ روز مقرر ہو جائیں گے،
اب اور دیگر فوائد حاصل ہونگے۔ سورہ شریف کی تلاوت حسب ذیل طریقہ سے ہونی چاہیے۔

یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ شَمُوْطَنْثَا بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یٰٓاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّیْلَ
اِلَّا قَلِیْلًا نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِیْلًا یَا اَللّٰہُ اِلٰہَ الرَّفِیْعُ جَلَالُهٗ یَا اِسْرَافِیْلُ
بِحَقِّ مَعْدُ دُ سَنْ سات بار اَوْ زِدْ عَلَیْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا ۝ اِنَّا سَنُلْقِیْ
یَا دَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ حَمُوْنَا عَلَیْكَ قَوْلًا ثَقِیْلًا ۝ اِنَّ نَاشِئَةَ الَّیْلِ یَا تُوْمَائِیْلُ
بِحَقِّ صَلْحُوْنَا هِیَ اَشَدُّ وَطْاً وَّ اَقْوَمُ قِیْلًا ۝ یَا تَنْكَفِیْلُ بِحَقِّ سَخْرَةً
اِنَّ لَكَ فِی النَّهَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا ۝ یَا دَفْتَمَائِیْلُ بِحَقِّ فَجَرْكُوْ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ
وَتَبَتَّلْ اِلَیْهِ تَبْتِیْلًا ۝ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ یَا مُوَاكِیْلُ بِحَقِّ بَهْتَفْتُوْنَا لَآ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِیْلًا ۝ یَا هِیْجَمَائِیْلُ یَا هِیْجَمَائِیْلُ یَا هِیْجَمَائِیْلُ یَا هِیْجَمَائِیْلُ بِحَقِّ
كَفْ كَفْ دَرْدَفْشْ خَشْدًا وَّاصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِیْلًا ۝ یَا
جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ تَسْتَطِیْعُ وَذَرْنِیْ وَالْمُكَذِّبِیْنَ اُولِی النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِیْلًا ۝
اِنَّ لَدَیْنَا یَا رُوْهَائِیْلُ بِحَقِّ یَا وَاهُ اَنْكَالًا وَّجَحِیْمًا وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا
اَلِیْمًا ۝ یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ نَخْشُقَفْ یَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ
كَثِیْبًا مَّهِیْلًا ۝ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَیْكُمْ رَسُوْلًا شَاهِدًا عَلَیْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰی فِرْعَوْنَ
رَسُوْلًا ۝ فَعَصٰی فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِیْلًا ۝ یَا كَلْكَائِیْلُ بِحَقِّ
مَنْتَطَهْ فَكَیْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ یَوْمًا یَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِیْبَا ۝ السَّمَآءُ
مُنْفَطِرٌ بِهٖ ۝ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا یَا جُوْلَائِیْلُ بِحَقِّ دِنْیُوْنِیْ اِنَّ هٰذِهٖ
تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰی رَبِّهٖ سَبِیْلًا ۝ یَا رُوْهَائِیْلُ بِحَقِّ عَصَاجُوْ
اِنَّ رَبَّكَ یَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰی مِنْ ثُلُثَیِ الَّیْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ
مِّنَ الَّذِیْنَ مَعَكَ ۝ وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ
عَلَیْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ۝ عَلِمَ اَنْ سَیَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰی فَلَا تُخَیِّبْنِیْ
یَا ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ۝ یَا مَنْ قَدَّرَ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ وَقَضٰی حَاجَتِیْ فَاِنَّكَ قَادِرٌ
عَلَیْنَا وَاَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ یَا عِزْرَائِیْلُ بِحَقِّ لَتَرْغَنِیْ وَاٰخَرُوْنَ
یَضْرِبُوْنَ فِی الْاَرْضِ یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ وَاٰخَرُوْنَ یُقَاتِلُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ
اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنْهُ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا
الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ۝ یَا تُوْهَائِیْلُ بِحَقِّ هَمْنُوْنَ وَمَا تُقَدِّمُوْا
لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ۝ هُوَ خَیْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ۝ وَاسْتَغْفِرُوا
اللّٰهَ ۝ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝

## طریقہ زکوٰۃ آیۃ الکرسی

بعد نماز عشاء قبل از وتر دو زانو بیٹھ کر اوّل آخر گیارہ گیارہ
بار درود شریف اور اکتالیس بار آیت الکرسی چالیس روز تک
بطور زکوٰۃ پڑھے۔ بعد زکوٰۃ ہمیشہ گیارہ بار آیۃ الکرسی پڑھا کرے ناغہ نہ کرے اور گیارہ بار
سنت و فرض نماز کے درمیان پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔

## زکوٰۃ آیۃ یونس

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ
یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ
اَسْتَغِیْثُ۔ اول آخر گیارہ بار شب پنجشنبہ سے شروع کرے ایک ہزار دو سو پچاس

بار پڑھے بعد نماز عشاء یہ اس کی زکوٰۃ ہے اب شب جمعہ سے ہفتہ تک برابر بعد نماز عشاء اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور ایک سو چھبیس بار آیۃ الکرسی پڑھے گر حاجت روا نہ ہو چالیس روز تک پڑھے۔

## زکوٰۃ چہل کاف

ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے۔ مباشرت منکوحہ ترک کرکے ہر روز بلاناغہ پاک پانی سے غسل کرے۔ کپڑے پاک و صاف سفید پہنے اگر ممکن ہو تو روز بدل ڈالے ورنہ ہفتہ میں بدلے خوشبو روز لگائے ہر وقت باوضو و باطہارت رہے۔ جھوٹ نہ بولے اور بغیر ضرورت بات نہ کرے۔ زمین پر سوئے تنہا ایک صاف مکان میں رہے۔ نماز فریضہ کا پابند رہے۔ اگر کوئی مسجد قریب ہو تو جماعت کا پابند رہے۔ روزانہ حسب حیثیت کچھ خیرات کرے۔ چند پرند جانور خرید کر اپنے اوپر سے صدقہ کرکے چھوڑ دیا کرے۔ نیت اور اعتقاد درست کرے۔ تقرب باب میں در بے اور قبولیت دعا و عمل میں شک نہ کرے۔ تنہا ایک ہی جگہ بیٹھے پر چالیس روز تک بلاناغہ ایک ہزار بار روز پڑھا کرے ناغہ ہرگز نہ ہونے دے اگر بعذر کسی سبب سے ناغہ ہو جائے تو پھر از سر نو شروع کرے نوچندی شب جمعہ سے عمل شروع کرے عمل پڑھنے سے پہلے دو رکعت نماز نفل روز پڑھ لیا کرے اور عشاء کی نماز کے بعد ایک وقت مقررہ پر روز پڑھا کرے عمل شروع کرنے سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف اول و گیارہ مرتبہ آخر پڑھنا چاہیے اور دعا بڑی دیر تک بڑے خضوع و خشوع سے مانگنی چاہیے اور بجز کسی سے بغیر بات کیے سو جانا چاہیے جو عجائبات خواب میں یا بیداری میں نظر آئیں۔ اس کو سوائے مرشد یا کسی بزرگ درد مند یک دل کے کسی سے ذکر نہ کرے اثنائے عمل میں خواب یا بیداری میں خوفناک صورتیں نظر آئیں تو ڈرے نہیں اور اگر وہ لوگ گفتگو کرنا چاہیں تو بولے نہیں جب چلہ پورا ختم ہو جائے تو اکتالیس یا سو روز تیرہ بار بعد نماز مغرب یا عشاء یا فجر پڑھتا رہے۔ اس کے بعد جس مطلب کے واسطے پڑھے گا بفضل تعالیٰ پورا ہوگا۔

## چہل کاف

قرآن میں چہل کاف با موکل و بغیر موکل لکھا جاتا ہے عامل کو اختیار ہے جو چاہے پڑھے لیکن با موکل پڑھنا زیادہ بہتر ہے۔

## مع موکلات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَبْرَسَا سَبْرَسَا سَبْسَا اَخْبَرَسَا يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ السُّهَيْرِ مِنْ كُلِّ عَقْرَبٍ وَّحَيَّةٍ كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةٌ بعض نسخوں میں وَابَا ہے يَكْفِكَهَا كَفَا كَفِيْكَ بِحَقِّ كَشْكَائِيْلَ كَلَهِيْنَ كَانَ مِنْ كَلْكَا بِحَقِّ يَا هَمْرَائِيْلَ تَكَرُّ كَرَ كَكَرَ الْكَرِّ بِحَقِّ يَا دَرْدَائِيْلَ فِيْ كَبِدٍ تَحْكِيْ مُشْكَشَكَةٍ بِحَقِّ يَا دَرْطَائِيْلَ كَلْكَلِكَ لِكَكَا بِحَقِّ يَا دَرْدَائِيْلَ كَفَاكَ الْكَافَ كَرْبَتَهُ يَا اَهْوَاكِيْلُ بِحَقِّ شَيْخِ عَبْدِ الْقَادِرِ جِيْلَانِيْ مَحْبُوْبِ سُبْحَانِيْ شَيْئًا لِلّٰهِ يَا حَكِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا حَافِظُ يَا رَقِيْبُ يَا وَكِيْلُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ صَارِيْم بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ شیخ صلاح الدین سفید فیل سوار برہنہ تیغ

## بغیر موکلات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةٌ يَكْفَانِهَا كَلْمِيْنَا كَانَ مِنْ كَلْكَ تَكَرُّ كَرَ الْكَرِّ فِيْ كَبِدٍ تَحْكِيْ مُشْكَشَكَةٍ هَلْ لَكَ الْكَلْكَا كَفَاكَ مَا بِيْ كَفَاكَ مَا بِيْ كَفَاكَ الْكَافَ كَرْبَتَهُ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِيْ كَبَ الْفَلَكَا۔

## فوائد چہل کاف

برائے برکت غلہ کاغذ پر لکھ کر غلہ میں رکھے

برائے دفع امراض سات روز تک مریض پر پڑھ کر پھونکے اور تعویذ بنا کر بازو پر باندھے۔

برائے دفع سنگ گردہ و ضعف معدہ لکھ کر نہار منہ کھائے۔

برائے درد کمر روئی پر پھونک کر جل کاف شریف کو کھائے۔

برائے آسیب۔ کسی عورت کو آسیب کا خلل ہو اور تنگ آتی ہو اس کو جل کاف شریف سات مرتبہ پڑھ کر پھول سنگھائے۔

برائے ادائیگی قرض غسل کر کے ۲۱ بار سورہ جل کاف شریف پڑھا کرے۔

چاروں طرف پڑھ کر جل کاف شریف پھونکے تو ڈوبی غلام بھاگا ہوا آجائے گا۔

برائے درد شکم و درد کمر لکھ کر اور تعویذ بنا کر کمر میں باندھے۔

برائے تسخیر عامہ ریشمی کپڑے پر لکھ کر بازو پر باندھے۔

برائے مہربان حاکم ظالم سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے حاکم ظالم کے روبرو جائے۔

برائے اطاعت محبوب کبوتر کے خون سے لکھ کر جس کو چاہتا ہو اس کے گھر میں گاڑ دے۔

برائے عداوت و نفاق۔ کھاری نمک پر پڑھ کر سات مرتبہ جس کے گھر میں ڈال دے اس گھر میں روز بروز نفاق و عداوت بڑھے گی مگر ایسا کرنا ٹھیک نہیں کرنے والے کو کسی دوسری طرح سے اس کی سزا ملتی ہے۔

برائے تپ و لرزہ لکھ کر اور تعویذ بنا کر تپ لرزہ والے کے بازو پر باندھے۔

اگر کوئی شخص راستہ بھول گیا ہو تو اس کو چاہیے سات مرتبہ جل کاف شریف پڑھے۔

برائے رفع سرخی چشم۔ پڑھ کر سات مرتبہ دم کر دے۔

برائے زیادتی موئے سر۔ سات مرتبہ پڑھ کر اور کنگھی پر دم کر کے سر میں کنگھی کرے۔

برائے آسیب زدہ۔ کڑوے تیل پر سات مرتبہ پڑھ کر بدن پر ملیں۔

برائے درد سر لکھ کر تعویذ بنا کر سر میں باندھے۔

برائے زیادتی روشنی چشم۔ شب جمعہ کو سرمہ پر سات مرتبہ پڑھ کر آنکھوں میں لگائے۔

برائے درد دنداں و گردن دکھو۔ لکھ کر اور تعویذ بنا کر باندھے۔

برائے دفع درد ہفت اندام۔ جوڑوں میں درد ہو تو ربع ہرن کی جھلی پر لکھ کر اور تعویذ بنا کر بازو پر باندھے۔

برائے دفع بواسیر خونی بادی پوست گر ہر پر لکھ کر گلے میں باندھے۔

برائے تپ دق۔ چینی کی تشتری سفید رنگ پر لکھ کر سات دن تک برابر پانی سے دھو کر پلائے۔

برائے درد شکم۔ سات مرتبہ نمک پر پڑھ کر دم کرے اور درد شکم والے کو کھلائے۔

برائے مقہوری دشمن شب دوشنبہ کو پرانی قبر میں بیٹھ کر ۴ بار پڑھے دشمن تباہ ہوگا مگر خواہ مخواہ ذرا سی ناراضگی پر ایسا نہ کرے سخت درجہ کی لاچاری میں ایسا کرے اور جہاں تک ممکن ہو صبر کرے اور اللہ کے سپرد کرے۔

برائے مہربانی بادشاہ۔ لکھ کر پگڑی میں رکھے اور بادشاہ کے روبرو جائے انشاء اللہ مہربان ہوگا۔

برائے رہائی قیدی۔ گیہوں کی روٹی پر لکھ کر قیدی کو کھلائے۔

برائے شفائے مریض زعفران سے لکھ کر مریض کو کھلائے۔

برائے فرزند نرینہ سیاہی سے لکھ کر ایام ماہواری سے فارغ ہونے کے بعد مریض کو کھلائے اور صحبت کرے۔

برائے دفع احتلام و وسوسہ شیطانی شب یک شنبہ کو دس مرتبہ ہمیشہ پڑھا کرے۔

برائے دفع مرگی۔ بکری کے خون سے پیپل کے پتہ پر لکھ کر چالیس دن مرگی والے کو چٹائے اور سات مرتبہ اس پر پڑھ کر بلا ناغہ دم کیا کرے۔

برائے رتوندی چشم۔ آنکھ پر سات دفعہ روز پڑھ کر دم کرے۔
برائے باد شکم۔ سات مرتبہ پانی پر پڑھ کر دم کرے اور پلائے۔
اس دعا چہل کاف شریف کے سات بار ہمیشہ پڑھنے سے عزیز خلائق ہوگا۔
برائے فتح یابی مقدمات عدالت میں جاتے وقت چہل کاف شریف سات مرتبہ پڑھ کر عدالت میں جانا چاہیے اور وہاں پہنچ کر پھر سات مرتبہ پڑھنا چاہیے اور پھر حاکم کے روبرو جاتے وقت سات بار پڑھ کر اور اپنے اوپر دم کر کے سامنے جانا چاہیے۔
انشاءاللہ مقدمہ میں کامیاب ہوگا۔

---



## دوسرا باب

# اسماءِ حسنیٰ

| اسماء حسنیٰ | معنی اسماء | اعداد | جلالی جمالی مشترک | موکلین | عناصر |
|---|---|---|---|---|---|
| الملک | بادشاہ مطلق | ۹۰ | مشترک | یا سمعرائیل سمعائیل | خاکی |
| القدوس | بادشاہ پاک | ۷۰ | جمالی | یا ہمزائیل عطرائیل | آبی |
| السلام | ہمیشہ قائم و بے عیب | ۱۳۱ | ایضاً | یا روحائیل ہمراکیل | بادی |
| المؤمن | بے خوف کرنے والا | ۱۳۶ | جمالی | یا روماثیل حولائیل | آتشی |
| المھیمن | سچا گواہ | ۱۴۵ | جمالی | یا کلکائیل سرکیکائیل | آتشی |
| العزیز | غالب | ۹۴ | جمالی | یا لومائیل عزرائیل | آتشی |
| الجبار | زور کرنے والا | ۲۰۶ | جلالی | یا کلکائیل عطرائیل | آتشی |
| المتکبر | صاحب غرور | ۶۶۲ | جلالی | یا رمعائیل برائیل | خاکی |
| الخالق | پیدا کرنے والا | ۷۳۱ | جلالی | یا سیکائیل خورائیل | خاکی |
| الباری | پیدا کرنے والا | ۲۱۳ | مشترک | یا جبرائیل اہزالمیل | آتشی |
| المصوّر | صورت کا نقش کرنے والا | ۳۳۶ | جمالی | یا اجمائیل حماکیل | آتشی |
| الغفار | بخشنے والا | ۱۲۸ | جمالی | یا لوخائیل رحمائیل | آتشی |
| القہار | غضب کرنے والا | ۳۰۶ | جلالی | یا دردائیل عطرائیل | خاکی |
| الوہاب | بخشنے والا | ۱۴ | جمالی | یا رحمائیل جبرئیل | خاکی |

| اسماء حسنیٰ | معنی اسماء | اعداد | جلالی جمالی خترک | موکل | عناصر |
|---|---|---|---|---|---|
| الرزاق | رزق دینے والا | ۳۰۸ | جمالی | یاسرائیل مرتائیل | آتشی |
| الفتاح | کھولنے والا | ۴۸۹ | جمالی | یاسرغائیل تنکفیل | آتشی |
| العلیم | جاننے والا | ۱۵۰ | جمالی | یانورائیل سمائیل | خاکی |
| القابض | تنگ کرنے والا | ۹۰۳ | جلالی | یاعطرائیل صلکائیل | بادی |
| الباسط | کھولنے والا | ۷۲ | جمالی | یاہمرائیل اسمائیل | بادی |
| الرافع | اٹھانے والا | ۳۵۱ | جمالی | یاسرحائیل ارمائیل | بادی |
| الخافض | پست کرنے والا | ۱۴۸۱ | جلالی | یامیکائیل صلصلائیل | آتشی |
| المعز | عزت دینے والا | ۱۱۷ | جمالی | یاصعائیل ارمائیل | خاکی |
| السمیع | سننے والا | ۱۸۰ | جمالی | یاہمرائیل سرکیطائیل | آتشی |
| البصیر | دیکھنے والا | ۳۰۲ | جمالی | یاجبرئیل سرحکیل | خاکی |
| الحکیم | صاحب حکمت | ۷۸ | جلالی | یاتنکفیل صمائیل | خاکی |
| العدل | انصاف کرنے والا | ۱۰۴ | خترک | یاعطائیل ارمائیل | آتشی |
| اللطیف | پاکیزہ اور مہربان | ۱۲۹ | جمالی | یااسرائیل صمائیل | آتشی |
| الخبیر | آگاہ | ۸۱۲ | جمالی | یاصلکائیل صمائیل | آتشی |
| الرقیب | نگہبان | ۳۱۲ | جمالی | یاعطرائیل سرکیکائیل | آتشی |
| المجیب | قبول کرنے والا دعا کا | ۵۵ | جمالی | یاکلکائیل جبرئیل | بادی |
| الواسع | بہت عطا کرنے والا | ۱۳۷ | جمالی | یارضمائیل ارمائیل | آتشی |
| الحلیم | صبر والا دوست کنگر والا | ۸۸ | جمالی | یاتنکفیل غوصائیل | خاکی |
| الودود | نیکوں کا دوست | ۲۰ | جمالی | یارفائیل صعائیل | آتشی |
| العظیم | خداوند بزرگ | ۱۵۰ | جمالی | یارمائیل سمائیل | آتشی |
| الغفور | بخشنے والا | ۱۲۸۹ | جمالی | یاارمائیل رحمائیل | خاکی |



| اسماء حسنیٰ | معنی اسماء | اعداد | جلالی جمالی خترک | موکل | عناصر |
|---|---|---|---|---|---|
| الشکور | نیکوں کا شکر قبول کرنے والا | ۵۲۶ | جمالی | یاہمزائیل غزورائیل | خاکی |
| العلی | سب سے برتر | ۱۱۰ | جمالی | یانورائیل سرکیطائیل | خاکی |
| الکبیر | سب سے بلند و بزرگ | ۲۳۲ | جمالی | یاسرحائیل اوزائیل | آتشی |
| الحفیظ | نگہبان | ۹۹۸ | جمالی | یاسرحائیل الفرائیل | خاکی |
| المقیت | قوت دینے والا | ۵۵۰ | جمالی | یاصعائیل صطرائیل | آتشی |
| الحسیب | حساب کرنے والا | ۸۰ | خترک | یاعمرائیل سرکیطائیل | آتشی |
| الجلیل | بزرگ | ۷۳ | جلالی | یاکلکائیل ہمرکن | آتشی |
| الکریم | بخشش کرنے والا | ۲۷۰ | جمالی | یاغورائیل ابراطیل | خاکی |
| المجید | سب سے بزرگ | ۵۷ | جمالی | یارصائیل کلکائیل | آتشی |
| الباعث | رسولوں کا بھیجنے والا | ۵۷۳ | خترک | یاجبرئیل میکائیل | آتشی |
| الشہید | مردوں کا زندہ کرنے والا | ۳۱۹ | خترک | یاعطرائیل تنکفیل | بادی |
| الحق | سچا گواہ | ۱۰۸ | خترک | یاعطرائیل تنکفیل | آتشی |
| القوی | خلق اور بادشاہوں کا کہنے والا | ۱۱۶ | جلالی | یاعطرائیل تنکفیل | آتشی |
| الوکیل | نگہبان کارساز | ۶۶ | جمالی | یانورائیل طاطائیل | خاکی |
| المتین | توانا | ۵۰۰ | جلالی | یاعزرائیل حوائیل | آتشی |
| الولی | نیکوں کا دوست | ۴۶ | جمالی | یارفتائیل سرکیطائیل | خاکی |
| الحمید | پاک منتر والا | ۶۲ | جمالی | یاتنکفیل میکائیل | خاکی |
| المحصی | شمار کرنے والا | ۱۴۸ | جمالی | یااحصائیل سرکیطائیل | آتشی |
| المبدی | دوبارہ پیدا کرنے والا | ۵۶ | جلالی | یاجبرئیل دردائیل | آتشی |
| المعید | دوبارہ کرنے والا | ۱۲۴ | جلالی | یارعائیل سرکیطائیل | آتشی |
| المحیی | زندہ کرنے والا | ۶۸ | جمالی | یاہمرائیل تنکفیل | آتشی |

| اسماء حسنیٰ | معنی اسماء | اعداد | جلالی جمالی مشترک | موکل | عناصر |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| الممیت | موت کرنے والا | ۴۹۰ | جلالی | یا سمائیل عزرائیل | آتشی |
| الحی | ہمیشہ زندہ رہنے والا | ۱۸ | جلالی | یا عطرائیل رختائیل | آتشی |
| القیوم | ہمیشہ ٹھہرنے والا | ۱۵۶ | جلالی | یا عطرائیل رختائیل | آتشی |
| الواجد | بنا کسی کا بنانے والا | ۱۴ | جمالی | یا ککائیل دردائیل | خاکی |
| الماجد | بزرگی دینے والا | ۴۸ | جمالی | یا صمائیل صمدائیل | خاکی |
| الواحد | تنہا و یکتا | ۱۹ | مشترک | یا رختائیل دردائیل | بادی |
| الاحد | خدائی میں تنہا | ۱۳ | جمالی | یا ککئیل دردائیل | آتشی |
| الصمد | پاک بے نیاز | ۱۳۴ | جمالی | یا رختائیل صمائیل | خاکی |
| القادر | سب خلق اس کے ماتحت | ۳۰۵ | جلالی | یا عطرائیل اہرائیل | آتشی |
| المقتدر | اقتدار ظاہر کرنے والا | ۷۴۴ | جلالی | یا رحمائیل عطرائیل | آتشی |
| المقدم | ہمیشہ سے ہے | ۱۸۴ | مشترک | یا عزرائیل دردائیل | آتشی |
| المؤخر | ہمیشہ رہے گا | ۸۴۶ | مشترک | یا رضائیل میکائیل | خاکی |
| الاول | جو کہ ہمیشہ سے ہے | ۳۷ | مشترک | یا طاطائیل رضائیل | آتشی |
| الآخر | جو ہمیشہ رہے | ۸۰۱ | مشترک | یا مسکائیل اہرائیل | آتشی |
| الباطن | پوشیدگی سے پوشیدہ | ۶۲ | مشترک | یا رضائیل احدائیل | خاکی |
| الظاہر | کھلی ہوئی ہستی والا | ۱۱۰۶ | مشترک | یا جبرئیل اسمائیل | خاکی |
| الوالی | قدرت میں برتر | ۴۷ | مشترک | یا رختائیل سرکیطائیل | بادی |
| المتعالی | بزرگ و برتر | ۵۵۱ | مشترک | یا طاطائیل عزرائیل | بادی |
| البر | نیک کار مطلق | ۲۰۲ | جمالی | یا جبرئیل ہمرکیل | خاکی |
| التواب | گناہ بندے کے توبہ قبول کرنے والا | ۴۰۹ | جمالی | یا عزرائیل جبرئیل | آتشی |
| المغنی | بے نیاز کرنے والا | ۱۰۶۰ | مشترک | یا روحائیل ہولائیل | آتشی |

| اسماء حسنیٰ | معنی اسماء | اعداد | جلالی جمالی مشترک | موکل | عناصر |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| المنعم | قسمت دینے والا | ۱۷۰ | جمالی | یا حولائیل روحائیل | خاکی |
| النعیم | نعمت دینے والا | ۱۷۰ | جمالی | یا حلائیل رقتائیل | خاکی |
| العفو | گناہ معاف کرنے والا | ۱۵۶ | جمالی | یا لرمائیل سرحائیل | آتشی |
| الرؤف | درگزر کرنے والا | ۲۸۰ | جمالی | یا اسرائیل سرحائیل | خاکی |
| مالک الملک | سب کا مالک | ۲۱۳ | جلالی | یا رحمائیل نوردائیل | آتشی |
| ذوالجلال والاکرام | صاحب عظمت و بزرگی | ۱۱۰۰ | جلالی | یا نوردائیل طاطائیل | آتشی |
| الرب | پالنہار پروردگار | ۲۰۲ | جمالی | یا اسرافیل جبرئیل | خاکی |
| المقسط | انصاف کرنے والا | ۲۰۹ | جلالی | یا عطرائیل اسمائیل | آتشی |
| الجامع | جمع کرنے والا | ۱۱۴ | مشترک | یا ککائیل لومائیل | خاکی |
| الغنی | بے نیاز | ۱۱۰۰ | جمالی | یا وردائیل یالومائیل | آتشی |
| المعطی | عطا کرنے والا | ۱۲۹ | جمالی | یا لومائیل اسمائیل | آبی |
| المانع | باز رکھنے والا | ۱۶۱ | جلالی | یا وردمائیل لہائیل | آبی |
| الضار | زیاں کرنے والا | ۱۰۰۱ | جمالی | اجائیل اہرائیل | آبی |
| النافع | سود کرنے والا | ۲۰۱ | جمالی | یا ہولائیل سرحائیل | آبی |
| النور | روشن کرنے والا | ۲۵۶ | مشترک | یا رختائیل اہرائیل | آبی |
| الہادی | راہ دکھانے والا | ۲۰ | جمالی | یا دردائیل سرکیطائیل | آبی |
| البدیع | نادر پیدا کرنیوالا | ۸۶ | مشترک | یا جبرئیل لومائیل | خاکی |
| الباقی | خلق کے بعد باقی رہنے والا | ۱۱۳ | جمالی | یا عطرائیل مالومائیل | آبی |
| الوارث | میراث لینے والا | ۷۰۷ | جمالی | یا رختائیل میکائیل | آبی |
| الرشید | درست اور رسم راستہ دکھانے والا | ۵۱۴ | مشترک | یا ہمرائیل دردائیل | خاکی |
| الصبور | عذاب میں جلدی نہ کرنیوالا | ۲۵۶ | جمالی | یا اعصائیل اہرائیل | بادی |

# اسماءِ جمالی

اسماء جمالی کو اسماء رحمت بھی کہتے ہیں۔ بلندی مراتب۔ کشادگی رزق۔ تندرستی جنگ اور اثر اور دار سلاطین کے روبرو سرخروئی حاصل کرنے اور محبت اور دوستی پیدا کرنے کے لیے ان کا عمل کریں۔ انشاءاللہ مراد کو پہنچیں گے۔ کل اسماء جمالی پینتالیس ۴۵ ہیں اور وہ مع اعداد کے یہاں لکھے جاتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا رحمٰن ۲۹۹ | یا رحیم ۲۵۸ | یا سلام ۱۳۱ | یا مومن ۱۳۶ | یا مہیمن ۱۴۵ | یا وہاب ۱۱ |
| یا رزاق ۳۰۸ | یا فتاح ۴۸۹ | یا باری ۲۱۳ | یا غفار ۱۲۸۱ | یا باسط ۷۲ | یا معز ۱۱۷ |
| یا لطیف ۱۲۹ | یا غفور ۱۴۸۱ | یا شکور ۵۲۶ | یا حفیظ ۹۹۸ | یا کریم ۲۵۰ | یا واسع ۱۳۷ |
| یا حکیم ۷۸ | یا حلیم ۸۸ | یا ودود ۲۰ | یا کفیل ۱۳۰ | یا ولی ۴۶ | یا مغنی ۱۱۰۰ |
| یا معطی ۱۲۹ | یا نافع ۲۰۱ | یا رشید ۵۱۳ | یا سخی ۵۸ | یا حی ۱۸ | یا تبرم ۱۵۸ |
| یا ماجد ۴۸ | یا صمد ۱۳۴ | یا بر ۲۰۲ | یا تواب ۴۰۹ | یا عفو ۱۵۶ | یا رؤف ۲۸۶ |
| یا نور ۲۵۶ | یا ہادی ۲۰ | یا باقی ۱۱۳ | یا صبور ۲۹۸ | یا واجد ۱۴ | یا وکیل ۶۶ |
| یا احد ۱۳ | یا علیم ۱۷ | یا ضار ۱۰۰۱ | | | |



بلندی مراتب اور کشائش رزق کے لیے عمل کرنا منظور ہو تو اس کے لیے سات اسم ہیں ان سات اسموں میں سے ایک اسم اختیار کر لے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا باسط | یا سلام | یا فتاح | یا معز | یا لطیف | یا کریم | یا واسع |

ان اسماء کے اعداد جو اوپر مذکور ہو چکے ہیں لے لو اور ان کے مؤکلوں کے عدد بھی لے لو۔ اور صاحب طلب کے عدد بھی شامل کر کے کل کو جمع کرو اور نقش مربع کو تیسرے خانے سے پُر کر کے اور مشتری کی ساعت میں نقش لکھو۔ وظیفہ کا طریقہ یہ ہے کہ نام کے عدد نکال کر اس کی تعداد کے مطابق ہر روز پڑھا کریں۔ نقش لکھ کر گولی بنائیں اور گیہوں کے آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈالیں۔ اسی طرح ایک چلہ تک کریں۔ انشاءاللہ رزق میں بہت کشائش ہو گی اور مرتبہ بلند حاصل ہو گا۔

بادشاہوں اور امیروں کے سامنے سرخروئی حاصل کرنے کے لیے ان نو اسموں میں سے ایک کو اختیار کر لینا چاہیے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا رحمٰن | یا رحیم | یا علیم | یا حفیظ | یا حی | یا قیوم | یا فتاح | یا رافع | یا ہادی |

ان ناموں کے اعداد جمالی اسماء کے بحر میں لکھے ہیں۔ ان ناموں میں سے ایک نام لے کر صاحب مطلب کے نام اور مؤکل کے عدد جمع کریں اور سات شمس میں گیارہویں خانے سے نقش مربع کو پُر کریں۔ اور اس نقش کو سیدھے ہاتھ میں باندھیں یا سر پر رکھیں انشاءاللہ بادشاہ اور حاکم کے آگے سرخروئی حاصل ہو گی اور حاکم مہربان ہو جائے گا۔

اگر حصول تندرستی کے لیے عمل کریں تو ان سات ناموں سے ایک کو اختیار کر لیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا حفیظ | یا سلام | یا نافع | یا باقی | یا کریم | یا غفور | یا ہادی |

ان اسموں کے عدد پہلے مذکور ہوئے ہیں۔ پس جب اسم کو اختیار کریں اس کے عدد نکالیں اور مربع کے نقش کو پہلے خانے سے پُر کریں اور مریض کو دھو کر پلائیں انشاء اللہ چند ہی دن میں صحت ہو جائے گی۔

ان کو اسماء ہیبت بھی کہتے ہیں یا اسماء بغض و عداوت اور

## اسماء جلالی

دو شخصوں کے درمیان جدائی ڈالنے کے لیے اور دشمن کو قہر زدہ اور خانماں خراب کرنے کے لیے ہیں۔ ان مبارک اسماء کا مجموعہ یہ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا عزیز ۹۴ | یا جبار ۲۰۶ | یا متکبر ۶۶۲ | یا قہار ۳۰۶ | یا قابض ۹۰۳ | یا مذل ۷۷۰ | یا علی ۱۱۰ |
| یا جلیل ۷۳ | یا قوی ۱۱۶ | یا متین ۵۰۰ | یا مبدی ۵۶ | یا معید ۱۲۴ | یا ممیت ۴۹۰ | یا قادر ۳۰۵ |
| یا مقتدر ۷۴۴ | یا منتقم ۶۳۰ | یا ذوالجلال ۸۰۱ | یا مقسط ۲۰۹ | یا مانع ۱۶۱ | یا وارث ۷۰۷ | یا مالک الملک ۲۱۲ |

یہ ۲۱ اسم ہیں۔ اور ان کی ترکیب یہ ہے کہ اگر بغض و عداوت کے لیے عمل کریں تو ان اسماء الٰہی سے ایک اسم انتخاب کریں۔ چنانچہ ان میں سے ایک نام کے

| | | |
|---|---|---|
| یا قہار | یا مذل | یا جبار |

عدد اور دشمن کے نام کے عدد مع موکلوں کے لیکر نقش مربع کو زحل یا مریخ کی ساعت میں نوری خانے سے پُر کریں۔ اور اسی تدبیر پر عمل کریں کہ سات جگہ سے خاک لائیں۔ ایک چوراہے کی خاک دوسرے مسجد کی خاک تیسرے پرانی قبر کی خاک چوتھے پرانے گھر کی خاک پانچویں ڈبہ کی خاک چھٹے اس جگہ کی خاک جہاں گدھا لوٹتا ہو ساتویں اس جگہ کی خاک جہاں چیل بیٹھی ہو سب خاکوں کو لے کر مٹی کے برتن میں رکھیں اور اس برتن پر اللہ کا نام مع موکلوں کی تعداد کے موافق پڑھیں اور دم کریں اور دل میں دشمن کے برباد ہونے کا تصور کرتے ہوئے پڑھیں پھر اس برتن کو کسی ویرانے میں دفن کردیں انشاء اللہ دشمن ذلیل و خوار ہو اور برباد ہو جائے گا۔

## اسماء مشترک

یہ اسماء جمالی بھی ہیں اور جلالی بھی ہیں اور ہر قسم کے نیک و بد کے لیے کام آتے ہیں پہلے چاہیے کہ ان اسماء کے پڑھنے کی ترکیب یاد کریں۔ اور وہ یہ ہے کہ دعوت اور زکوٰۃ دینے کے لیے ان اسماء کو پڑھیں تو تسبیح کے دانوں کو اپنی جانب پھیرے اور دشمن اور اس کے گھر کو برباد کرنے کے لیے تسبیح کو بائیں طرف پھیریں اور بلندی مراتب کے لیے پڑھنے کے وقت تسبیح کو داہنی طرف پھیریں اور صحت بیمار کے لیے اس تسبیح کو جس پر ہر روز اسم بطور وظیفہ کے پڑھا جا چکا ہے۔ سات بار پاکیزہ پانی میں دھو کر مریض کو پلائیں پس اس کو جو آسیب و گزند ہو گا وہ دور ہو جائے گا اور پوری صحت خدائے شافی کے حکم سے حاصل ہو گی۔ ان اسماء کو یعنی جو جمالی اور جلالی دونوں ہیں۔ مجموعہ یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا مالک ۹۰ | یا واحد ۱۹ | یا خالق ۷۳۱ | یا قدوس ۱۷۰ | یا مصور ۳۳۶ | یا سیم ۱۹۰ |
| یا سمیع ۱۸۰ | یا بصیر ۳۰۲ | یا حلیم ۸۸ | یا عدل ۱۰۴ | یا خبیر ۸۱۲ | یا عظیم ۱۰۲۰ |
| یا مقیت ۵۵۰ | یا حسیب ۸۰ | یا منعم ۲۰۰ | یا مجیب ۵۵ | یا باعث ۵۷۳ | یا شہید ۳۱۹ |
| یا حق ۱۰۸ | یا مقدم ۱۸۴ | یا مؤخر ۸۴۶ | یا اول ۳۷ | یا آخر ۸۰۱ | یا ظاہر ۱۱۰۶ |
| یا ولی ۴۶ | یا متعالی ۵۵۱ | یا اکرم ۲۶۲ | یا جامع ۱۱۴ | یا غنی ۱۰۶۰ | یا بدیع ۸۶ |
| | | یا رشید ۵۱۴ | | یا والی ۴۷ | |

علم اسم و علم ۔ نادر زمانہ جس کا تمام جہان اقرار کرتا ہے۔ لیکن جس ترکیب سے ہم کو پہنچا ہے شاید ہی ہندوستان میں کسی صاحب قسمت کو پہنچا ہو ورنہ یقین ہے کہ کوئی ان اسرار سے واقف نہ ہو گا اس

کی ترکیب درویش صاحب کمال مخاطب باطنی سے معلوم ہوئی ہے۔ اول مرتبہ یہ اسم سلطنت ہے دوسری مرتبہ وزارت تیسری کا مرتبہ امارت چوتھی مرتبہ تسخیر خلائق عالم پانچویں مرتبہ دست غیب۔ اگر پہلی ترکیب سے زکوٰۃ ادا کرے بادشاہ ہو جائے اگر دوسری ترکیب سے زکوٰۃ دے تو وزیر ہو تیسری ترکیب سے زکوٰۃ دے تو امیر ہو چوتھی ترکیب سے زکوٰۃ ادا کرے تو تسخیر خلائق حاصل ہو۔ پانچویں ترکیب سے زکوٰۃ دے تو دست غیب ہر روز کا میسر ہو۔ پہلی ترکیب جو بادشاہت کے متعلق ہے یہ ہے کہ لذات و حیوانات کا ترک کرے اور جمالی و جلالی پرہیز اختیار کرے ہر وقت باوضو رہے ہر روز غسل کرے اور نماز کا کپڑے رکھے۔ عورت کے قریب نہ جائے چودہ کروڑ ایک چلہ میں اسم موصوف کو پڑھے۔ ہر روز چودہ نقش لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر اپنے پاس رکھے۔ آٹھویں روز سب گولیوں کو دریا میں ڈالے۔ پس جب چلہ تمام ہو گا تو بے شک بادشاہ ہو جائے گا۔ اگر اتنا بار نہ اٹھ سکے تو چاہیے کہ پرہیز میں کمی کرے۔ صرف جماع نہ کرے اور گوشت مچھلی نہ کھائے حلال سے رغبت کرے اور حرام سے اجتناب کرے پڑھنے کے وقت صرف وضو کرے اور سات دن بعد جمعہ کے روز غسل کرے بطریقہ مذکورہ بدستور چودہ کروڑ پڑھے اور چودہ نقش لکھے جب چلہ تمام ہو گا تو وزیر ہو جائے گا۔ تیسری ترکیب یہ ہے کہ ایک کروڑ مرتبہ جتنے دنوں میں ہو سکے اس ترکیب کے ساتھ جو وزارت کے درجہ میں لکھی گئی ہے پڑھے امیر کبیر ہو جائے گا۔ چوتھی ترکیب یہ ہے کہ تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ ہر روز ہمیشہ بطور وظیفہ کے باوضو پڑھا کرے کسی دن ناغہ نہ کرے جب تک کہ تسخیر عالم کا شوق ہو۔ تمام خلائق مسخر ہو جائے گی اور توکل کے وقتوں میں زر کثیر حاصل ہو گا۔ اور عالم سے محبت ہو گی۔ پانچویں ترکیب یہ ہے کہ ایک چلہ میں حیوانات اور لذتوں کو ترک کرے۔ روزہ رکھے اور جو کی روٹی و نمک لاہوری سے افطار کرے۔ ایک وقت اور ایک بیٹھک میں پچیس ہزار مرتبہ اول و آخر درود



مقرر کرکے ہر روز پڑھے اور اسی جگہ چودہ نقش لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر اسی دن دریا میں ڈالے اور جو نقش کہ لکھا جائے اس میں اسم وہاب کے عدد میں اور اس کا موکل جبرئیل ہے۔ ہم نقش کو مثال کے طور پر لکھ دیں گے۔ اسی طرح عامل لکھے اور کام میں لائے پس جب اس قدر ہر روز پڑھے گا چالیس روز میں چودہ لاکھ تمام ہو جائے گا۔ اس دن ضرور انشاءاللہ موکل کی صورت پیدا ہو گی۔ اور جو کچھ دست غیب روزانہ عامل طلب کرے گا۔ وہ قبول کرے گا اور ہمیشہ جانماز کے نیچے رکھ دیا کرے گا۔ اور اگر بالفرض موکل حاضر نہ ہو تو عالم غیب سے چودہ روپے روزانہ اس شخص کو ملتے رہیں گے۔ اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھ لینا چاہیے۔ ایک مہینے کے بعد سب نقشوں کو آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دے اور اسم موصوف کے پڑھنے کا جو طریقہ لکھا گیا ہے اس طریقہ سے پانچوں مرتبہ میں پڑھے اسم یا اجب یا جبرئیل بحق یا وہاب ۵ نقش کی صورت جو لکھنے کے لیے مقرر ہے وہ یہ ہے مع موکل کے۔

| | | |
|---|---|---|
| ١ | ١٠ | ٣ |
| ٥ | اجب یا جبرئیل بحق یا وهاب | ٩ |
| ٨ | ٤ | ٢ |
| | | |

## تیسرا باب

# عملیاتِ محبّت

## عمل اسم یاودود

یہ عمل اسم باری تعالیٰ انسان آشفتہ عورت و مرد کی تسخیر کے لیے سب سے جو کہ آزردہ خاطر ہو اور رجوع نہ کرتا ہو چاہیے کہ پوری پاکیزگی کے ساتھ ایک پیالہ شربت کا تیار کریں اور اس میں گلاب اور کیوڑہ ڈالیں اور لازم ہے کہ پنجشنبہ کا دن ہو پس عصر کے وقت کعبہ رو بیٹھ کر اور آنکھیں بند کر کے مطلوب کا تصور کریں اور ایک ہزار چار سو مرتبہ اسم معظم یا ودود کو پڑھیں اور جب ورد ختم ہو تو شربت کے پیالے پر جو تیار کیا ہوا پاس موجود ہے اسم مع حروف کے موکلوں کی نیاز کر کے دم کریں اور خود پی لیں۔ انشاء اللہ پڑھنے کے عرصہ میں اسی دن مطلوب حاضر ہوگا۔ اگر مطلوب حاضر ہو تو اس سے مخاطب نہ ہوں اور کلام نہ کریں جب تک عمل ختم نہ کر لیں اسی طرح تین دن یا سات دن تک کریں تاکہ مطلوب مسخر و مطیع ہو جائے۔ مجرب ہے۔

عمل دیگر حب کے لیے از عابد مرزا ابو محمد حسن صاحب۔ یہ عمل مجرب کئی مرتبہ کا آزمایا ہوا ہے چاہیے کہ چڑھتے مہینے میں پنجشنبہ کے دن کاغذ کے ٹکڑے پر بسم اللہ کے عدد لکھیں بعدہ طالب و مطلوب اور ان کی ماؤں کے نام کے عدد اور اسم یا ودود کے عدد لکھیں اور اس طرح لکھیں کہ پہلے گروہ کی تختی یا کاغذ پر طالب کے نام لکھیں بعدہ اسم یا ودود اور اس کے بعد اسم مطلوب لکھیں ہم مثال لکھ دیتے ہیں تاکہ آسانی سے سمجھ میں آ جائے۔

| میر احمد علی | ودود | فاطمہ خانم |
| --- | --- | --- |
| ۱۰۳۰۷۰۴۴۰۸۱۲۰۰۱۰۴۰ + | ۴٦۴٦ | ۳۰۵ ۰۱۲۰۰۵۳۰۹۱۸۰ |



لکھنے کے بعد ان عددوں کو ملائیں یعنی ایک عدد اوّل سے لیں اور ایک عدد مطلوب کے نام کے آخر سے ہیں تاکہ باہم تمام اعداد چسپاں ہو جائیں اور مثال یہ ہے:

۴۶۴۴۱۰۸۰۳۰۱۲۰۹۴۴۰۴۰۳۰۵۸۶۰۱۱۲۰۵۱۰۴۰۴۰

ان اعداد کا فلیتہ بنائیں اور ایک طرف سیاہی لگا دیں پھر ایک مٹی کے چراغ میں جس میں پانی نہ پہنچا ہو روغن خوشبودار ڈالیں اور فلیتہ پر عطر ملیں اور نیز شہد خالص ملا کر پاک روئی لپیٹیں اور چراغ میں رکھیں۔ چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف رکھیں اور چراغ کو پاک تنکے سے روشن کریں اور آپ خود پاک کپڑے پہن کر چراغ کے روبرو کھڑے ہوں اور ایک سو ایک بار درود شریف اوّل و آخر شریک کر کے اسم یا ودود کو پڑھیں جب ختم ہو جائے تو اگر مطلوب کی محبت مقصود ہو تو عرض کریں اگر کسی کو قید سے رہائی دینا منظور ہو پس اوّل قیدی کا نام لکھیں اور بیچ میں اسم ودود اور آخر میں بجائے مطلوب کے اسم حاکم اور قاعدہ مذکورہ اعداد کو ملا کر فلیتہ روشن کریں اور اسم پڑھنے کے بعد قیدی کی رہائی کے لیے عرض کریں انشاء اللہ۔ تجربات کرنے سے نظر ہوگی وہ سات دن یا چودہ دن سے اکیس دن تک ضرور پوری ہوگی لیکن لازم ہے اس عمل کے لیے چلّہ اختیار کریں کبھی خطا نہ ہوگی۔ اور بے شک حکم خدا سے مطلوب حاصل ہوگا قیدی رہائی پائے گا لازم ہے کہ چلّہ تک مچھلی اور گائے کے گوشت سے پرہیز کریں اور چلّہ کے درمیان میں حرام نہ کریں جھوٹ نہ بولیں مجرب ہے۔

عمل اسم باری تعالیٰ۔ سب کے لیے مجرب ہے اگر چاہیں کہ کسی کو دوست اور مسخر بنائیں یا کسی امیر سے نفع حاصل کرنا ہو تو چاہیے کہ چڑھتے مہینے پنجشنبہ یا جمعہ کے دن اس عمل کو شروع کریں۔ اس ترتیب سے کہ رات کے وقت دو زانو رو بقبلہ ہو کر بیٹھیں اور اپنی آنکھیں بند کر لیں پہلے گیارہ بار آیت الکرسی آیۂ علی العظیم تک پڑھیں بعدہٗ ایک ہزار دس مرتبہ یہ اسم اعظم مع عبارت کے پڑھیں اور اپنے مطلوب کو سامنے دست بستہ کھڑا ہوا تصور کریں۔ جب اسم تمام ہو جائے اس کے سینے پر دم کریں اور اپنے دل میں

اشارہ کریں کہ میرا مطیع ہو جا۔ اسی طرح پندرہ روز تک بدستور سابق پڑھیں اگر ممکن ہو تو کسی چیز پردم کر کے مطلوب تک پہنچائیں کہ وہ کھائے ان شاء اللہ مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔ اگر اس اسم کی زکوٰۃ چالیس روز تک ہزار ہزار بار روز پڑھ کر دیں تو اس مبارک اسم کے عامل ہو جائیں پس حب و تسخیر میں خواہ اپنے لیے ہو خواہ غیر کے لیے ہو عمل مذکور کام آتا ہے یعنی جس چیز پر دم کر کے کھلائیں یا پلائیں بڑا اثر پیدا ہو۔ زکوٰۃ میں آیۃ الکرسی بدستور مذکور ہر روز پڑھنی چاہیئے اور جب چلہ تمام ہو تو شربت پر دم کر کے پیغمبرؐ کی روح مبارک پر فاتحہ دیں اور ہمیشہ تھوڑا تھوڑا وظیفہ جاری رکھیں تاکہ ہمیشہ اختیار میں رہے ——

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَہٗ اِلَیَّ اور عورت کے لیے بجائے قلبہ کے قلبہا الی۔

**عمل اسماء الٰہی** | اگر عمل کریں تو ان تین ناموں سے ایک اختیار کر لیں۔ | یا ودود | یا بدوح | یا لطیف | ان اسماء سے ایک اسم کے عدد لے کر طالب کے نام اور اس کی ماں کے نام کے عدد اور مطلوب کے نام اور مطلوب کی ماں کے نام کے عدد لے کر سب عددوں کو ایک جگہ جمع کریں اور ساعت مشتری میں مربع کا نقش دوسرے خانے سے پُر کریں اور فلیتہ بنا کر مٹی کے کورے چراغ میں اوّل طرف سے جس میں سیاہی کا نشان کر دیا ہو روشن کریں اور چراغ کا منہ خانۂ مطلوب کی طرف کریں اور آپ خود چراغ کے سامنے بیٹھ کر اسماء الٰہی کے عدد کے موافق ترتیب ذیل کے مطابق وظیفہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالےٰ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ وظیفہ کا نمونہ یہ ہے:

اللھم سخر قلب فلان بنت فلان علی حب فلان بن فلان بحق یا بدوح اجب یا جبرائیل یا ورداثیل یا رفصائیل یا تنکفیل سامعاً بحق یا بدوح العجل العجل۔

**سرمۂ محبت** | انہیں دونوں آیتوں کو جو لکھی گئیں عبارت ذیل کے ساتھ یعنی

اس طرح کہ یحبونھم آخر تک سبحان الّذی (آخر تک) یا مسخر من فی السماوات والارض فلانا اللھم لینہ علیٰ ذالک لی وسخرہ لی اللّٰھم القِ محبتی فی قلبہ واحولہ ودنا محبا رحیما بحق اللہ یا رحمٰن یا رحیم۔ اگر خوشبودار پھولوں پر پیر کے روز اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بہتر یہ ہے کہ پچاس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور مطلوب کو سنگھائیں اگرچہ وہ کبھی مخاطب بھی نہ ہو مگر سونگھتے ہی مطیع ہو جائے گا اور جمعہ کے دن اکیس مرتبہ پڑھ کر مٹھائی پر دم کریں اور مطلوب کو کھلائیں محبت سے بیقرار ہوگا اگر اتوار کے دن فلفل گرد کے سات دانوں کو لے کر ہر ایک دانے پر سات سات مرتبہ دم کر کے اور مطلوب کا نام لے کر آگ میں جلائیں اُس کا نام زبان پر جاری رکھیں تو مطیع فرمان ہو جائے گا اور اگر چار مرتبہ پانی پر دم کر کے مطلوب کو پلائیں بہت بڑا اثر ہو۔ اگر سُرمہ پر ساٹھ مرتبہ دم کریں اور آنکھوں میں لگائیں تو جس کے سامنے جائے گا وہ فریفتہ ہو جائے گا۔ اگر مچھلی کے پیٹ پر مع مطلوب کے نام کے لکھیں اور مچھلی کو دریا میں چھوڑ دیں تو بہت محبت پیدا ہو۔ مگر مناسب ہے کہ جو آیت پڑھیں یا لکھیں۔ بسم اللہ شامل کر لیں۔

**عطر محبت افزا** | گیارہ بار مزمل شریف معہ درود پھول یا عطر پر دم کرے اور مطلوب کو سونگھا دے۔ فریفتہ ہو جائے گا۔

**تصور محبوب کا عمل** | حب کے لیے مجرب ہے۔ اگر کوئی شخص کسی پر عاشق ہو اور ملاقات میسر نہ ہو چاہیئے کہ اس اسم اعظم کو وقت صبح اور وقت شام پنجشنبہ کے روز بعد نماز ایک سو ایک مرتبہ اوّل اور آخر درود شریف پڑھے اور مطلوب کو دل میں ایسا تصور کرے کہ گویا رُو برو کھڑا ہے۔ اور اپنی آنکھوں کو بند رکھے۔ جب درود ختم ہو تو خیال میں مطلوب کی طرف دم کرے، ایک ہفتہ کے عرصہ میں معشوق اُس کی طرف رجوع کرے گا مناسب یہ ہے کہ حرام نہ کرے

اور اگر سوا لاکھ مرتبہ پڑھ کر زکوٰۃ دے دے تو اس کا عامل ہو جائے۔ پھر جب کبھی کسی کے لیے بعد زکوٰۃ کے تین روز مذکورہ بالا طریقہ پر پڑھے مطیع فرمان ہو جائے مجرب ہے اسم مبارک یہ ہے (الحلیم)۔

**محبت اعدا کے لیے**

اگر عداوت کو ٹوٹانا ہو تو اس مبارک آیت کریمہ کو لکھ کر اور دھو کر پلائیں۔ آپس کی دشمنی جاتی رہے گی اور ایک دوسرے کا یار جانی ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے انما تنذر من اتبع الذکر۔ (آخر آیت تک)۔

**عمل اللہ الصمد**

اوّل و آخر ۱۱۔۱۱ بار درود شریف اور ایک ہزار اللہ الصمد بیس روز تک پڑھا کرے۔

**اتفاق و اتحاد کے لیے**

اگر کسی گروہ میں جھگڑا اور لڑائی ہو یا سخت جنگ ہوئی ہو اور چاہیں کہ صلح ہو جائے تو یہ آیت شریف لکھ کر اس گروہ کی طرف دم کریں اور اگر دم نہ کر سکیں تو کاغذ پر لکھ کر اور پانی میں دھو کر سب کو پلائیں اور اگر یہ نہ ہو سکے تو ہر شخص کے کنوئیں میں جس سے وہ پانی پیتا ہو دھو کر ڈال دیں۔ خدا کی مدد سے اس گروہ میں صلح ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے وجاء من اقصی المدینۃ رجل یسعٰی قال یاقوم اتبعوا المرسلین اتبعوا من لا یسئلکم اجرا وھم مھتدون۔

**احضار مطلوب کے لیے**

ایسی جگہ کا انتظام کرے کہ جہاں بوقت تلاوت شخص کی آواز نہ کرے۔ تین تیل کٹورے لائے جس میں ایک کڑوی انجیر کی ہو دوسری انار شیریں کی تیسری شہتوت شیریں کی ان تینوں لکڑیوں کو باہم باندھ کر ایک تپائی بنائے اور ایک کورا چراغ مٹی کا اس تپائی پر رکھے اور سرسوں کا تیل اس میں ڈال کر مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے کی بتی بنا کر اس میں روشن کرے۔ چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف کرکے آپ ایک سوزن آہنی اور اکتالیس کالی مرچیں لے کر چراغ کے روبرو بیٹھ جائے اور ایک مرچ چھید کر بتصور مطلوب ایک بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر اس مرچ پر دم کرکے چراغ کی لو پر جلائے اسی طریقہ سے ہر مرچ پر سورۂ شریف دم کرکے سب مرچوں کو جلا دے یہی عمل برابر تین روز تک کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلے دن ورنہ تیسرے دن تک مطلوب ضرور حاضر ہو جائے گا۔

**عمل کلمۂ طیبہ**

حب کے لیے مجرب ہے۔ ایک چلہ اختیار کرنا چاہیئے۔ چڑھتے مہینے اوّل روز رات کے وقت غسل کریں اوّل و آخر درود اکیس اکیس بار پڑھیں۔ اکتالیس عدد سیاہ مرچ لے کر اس عبارت کے ساتھ کلمہ طیبہ ہر مرچ پر دم کریں اور اسی جگہ جلا دیں انشاء اللہ ہفتہ عشرہ میں مطلوب مطیع و مسخر ہو جائے گا۔ کلمۂ طیبہ مع عبارت یہ ہے لاالہ انیس الا اللہ ان ملائیس محمد رسول اللہ مجوبن فلانے کرہین نردلیس ہپین نردلیس۔

**عمل اذا السماء انشقت مع زکوٰۃ**

اگر چالیس دن تک سورۂ اذا السماء انشقت کی زکوٰۃ ترک حیوانات سے ادا کریں اور سورۂ مذکورہ ہر روز ایک سو ایک بار پڑھیں۔ چلّہ کے بعد عامل ہو جائیں گے پس اگر کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا ہو تو طالب کا نام مع اس کی ماں کے نام کے سورہ کے حروف میں ملا دیں اور ینقلب کی جگہ طالب و مطلوب کا نام لکھیں پھر درخت یا کسی بلند کڑی میں لٹکائیں تاکہ ہوا میں اڑے۔ سورہ کو اس طرح لکھیں۔

اذا ال س م ا ء ا ن ش ق ت و اذن ت ل رب ہ ا و ح ق ت و اذا ل ا رض م د ت و ال ق ت م ا ف ی ہ ا و ت خ ل ت و اذن ت ل رب ہ ا و ح ق ت ی ا ای ہ ا ل ا ن س ا ن ا ن ک ا د ح ا ل ی رب ک ک د ح ا ف م ل ق ی ہ ف ا م ا م ن ا و ت ی ک ت ا ب ہ ب ی م ی ن ہ

ف س و ف ی ح اس ب ح س اب ای س ری اوی ق ل ب ق ل ب م ت ول
ص اح ب ہ بنت فلاں ع ل ی ح ب غ ل ام ح س ی ن ب ن س
ی دم ح م دس رور اب ح ق ی اور د ب ی ہ م ا ۔ الفتا ومحبتہ دائما ابدا سرمدا
یا اللہ یا اللہ۔

**عمل الم ترکیف** حب کے لیے مجرب ہے۔ اگر کسی کو دوست اور اپنے عشق میں بیقرار کرنا ہو تو اس سورہ کو اسی عبارت کے ساتھ شکر پر دم کرکے کھلائیں انشاء اللہ مطیع فرمان ہو جائے گا۔ اور اگر اُسے کھلا نہ سکتے ہوں تو چیونٹیوں کو کھلا دے اثر تمام ہوگا۔ آیت مع عبارت یہ ہے:

الم ترکیف بستوخواب وخور فلاں الفسوں فلاں ابن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فعل ربک باصحاب الفیل الم یجعل کیدھم بستوخواب وخور فلاں ابن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فی تضلیل وارسل علیھم طیرا ابابیل ترمیھم بحجارۃ من سجیل فجعلھم کعصف ماکول بستوخواب و ارام فلاں ابن فلاں علی حب فلاں ابن فلاں۔

**عمل سُورہ الم نشرح** یہ عمل حُب کے لیے بہت مجرب ہے۔ ذکر اس طرح ادا کریں کہ عروج ماہ میں یکشنبہ یا پنجشنبہ کے دن غسل کرکے عصر کے وقت ایک جلسہ میں اکتالیس بار سورۂ مذکور پڑھے اور سات بار سورۂ موصوف کے مؤکلوں کا نام پڑھے اور وہ یہ ہیں:
ابرصا۔ صبرصا۔ صارصا۔ صورصا۔ جب تمام ہو تو آدھ کھڑا ہو پنجشنبہ اول اور ہر ایک پنجشنبہ کے دن ایک چھٹانک گھی ایک چھٹانک شکر پاکیزہ بازار سے لائیں اور اپنے ہاتھ سے پانی بھر کر کسی پاکیزہ ظرف میں حلوہ تیار کریں پھر جا نماز پر رکھ کر

حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کی نیاز دیں اور آپ خود کھائیں اگر اس سے زیادہ کھا سکتے ہوں تو زیادہ حلوہ پکائیں۔ اور سب چیزیں مساوی الوزن مہیا کرلیں۔ غرض چالیس روز تک ہر روز چالیس بار سورت مع مؤکلوں کے پڑھیں اور چلّہ میں ہر پنجشنبہ کو حلوہ بطریق مذکور تیار کرکے کھایا کریں اسی طرح جب چلّہ تمام ہو جائے گا عامل ہو جائیں گے پس ہر روز چالیس بار سورۃ مذکور کو بطور وظیفہ کے پڑھا کریں جب کسی کو تسخیر کرنا چاہیں تو یکشنبہ کے دن علی الصباح باغ میں ایک خوشبودار پھول کے درخت کی جو اُس فصل میں پھولتا ہو وہ تین کلیوں کی شناخت کرلیں اور اُن پر چالیس بار سورۃ مذکور کو دم کریں اس کے بعد مؤکلوں کے نام بھی پڑھ کر دم کریں۔ آخر میں طالب و مطلوب اور اُن کی ماؤں کے نام بھی لیں کہ علی حُب فلاں بن فلاں اس قدر اُمور کو انجام دے کر چلے آئیں۔ دوسرے دن اور تیسرے دن بھی حسب دستور صبح کو جا کر عمل کریں۔ تین دن کے عرصہ میں وہ منہ بند کلیاں کھل جائیں گی۔ پس تیسرے دن سورۂ مذکور اور اسماء مؤکلات کو حسب دستور پڑھ کر اور اُن پر دم کرکے توڑ لیں پھر ہری پتی میں رکھ کر صرف اُنہیں پھولوں کا یا ان میں اور زیادہ شامل کرکے ایک ہار بنائیں اور محبوب کے گلے میں پہنائیں۔ یا اُس کی بینی تک کسی ترکیب سے لے جائیں جب اُن کی خوشبو سُونگھے گا تمام عمر کے لیے مطیع و مسخر ہو جائے گا۔ یہ عمل خواہ اپنے لیے کرے خواہ کسی دوسرے کے لیے مجرب ہے۔

**عمل اذا زلزلت** محبت کے لیے سورہ اذا زلزلت الارض زلزالھا کو بنولہ پر اکتالیس بار دم کریں اور آخر سورہ میں کہنا جائے کہ فلاں در حب فلاں بیقرار شود اور مع بسم اللہ کے ہر بار پڑھیں اور ہر مرتبہ بنولے کو آگ میں ڈال دے۔ انشاء اللہ اکیس دن میں اگر دشمن بھی ہوگا تو حاضر ہوگا۔

**عمل القارعہ** حُب کے لیے مجرب ہے۔ یکشنبہ یا سہ شنبہ کو اگر ممکن ہو تو

ایک پہر دن چڑھے تک مطلوب کے دونوں ہاتھوں پیروں کے ناخن لائیں اور اُسی وقت بخورات سُلگا کر اس کا اور اس کی ماں کا نام اور اپنا اور اپنی ماں کا نام لے کر سورۃ القارعۃ ما القارعہ سات مرتبہ ناخنوں پر پڑھ کر دم کریں اور پاکیزہ کپڑے میں باندھ کر مثل تعویذ کے دہنے بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ بے شک وہ شخص مطیع فرمان ہو جائے گا۔ لیکن مناسب ہے کہ حرام سے پرہیز کریں اگر فعل حرام کریں گے تو مطلوبہ دشمن ہو جائے گی۔

**وظیفہ اسم محبوب** | حب کے لیے مجرب ہے۔ اگر کسی کو تسخیر کرنا منظور ہو پس طالب کو چاہیے کہ ابجد کے قاعدے سے اسم مطلوب کے عدد نکال کر اُس کے موافق اسماء باری تعالیٰ سے ایک اسم کے عدد نکالیں پھر طالب اپنے نام کے عدد جمع کریں اور اسماء باری تعالیٰ سے جو مناسب ہو اُس کے عدد نکال کر جمع کریں اور تمام عددوں کو جمع کر کے اکیس دن تک طلوع آفتاب سے پہلے وظیفہ پڑھیں یا اسی کے نام کو جس کے عدد نکالے ہیں عددوں کی تعداد کے مطابق پڑھیں مطلوب مطیع ہو جائے گا۔

**عمل اخلاص** | اپنے اور مطلوب کے نام کے عدد نکال کر جمع کریں اور اس مجموعہ اعداد کے مطابق ایک اسم باری تعالیٰ کا اختیار کریں اور اکیس دن تک عددوں کی تعداد کے مطابق ہر روز وظیفہ پڑھا کریں اور اول و آخر درود بھی شامل کیا کریں ان دونوں طریقوں میں سورۃ اخلاص بھی پڑھیں۔

**عمل الم نشرح آتشی** | حب کے لیے سورۃ الم نشرح سات بار نمک پر پڑھ کر آگ میں ڈالیں جس کے لیے یہ عمل کیا گیا وہ فریفتہ ہو جائے گا۔

**عزیمت تسخیر** | سورۃ الحمد شریف کی عزیمت اور نقش مندرجہ ذیل سات



مشتری میں مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر طالب اپنے گلے میں ڈالے اور ایک سو اکیس بار مع اول و آخر درود شریف کے اس عزیمت کو شیرینی یا میوۂ شیریں پر پڑھ کر مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ مطلوب مسخر و مطیع ہو گا عزیمت مع نقش یہ ہے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ توکل یا جبرائیل اَنْتَ وَخُدَّامِكَ وَاَعْوَانِكَ بِحَقِّ اللهِ الْعَزِيْزِ الْجَبَّارِ الْكَرِيْمِ الْوَهَّابِ الْقَهَّارِ اَسْئَلُكَ يَا جِبْرَائِيْلُ اَنْ تُلْقِ مُحَبَّتَ فلان فی قلب فلان بِحَقِّ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا جَوَّادُ يَا جَلِيْلُ تَوَكَّلْ يَا مِيْكَائِيْلُ سَامِعًا مُطِيْعًا وَاَلْقِ مَحَبَّةَ فلان فی قلب فلان بحق مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ وَبحق اللهِ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ الْوَاحِدِ الْمَاجِدِ تَوَكَّلْ يَا اِسْرَافِيْلُ اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ وَاَلْقِ مُحَبَّتَ فلان فی فلان بحق اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ وَبِحَقِّ الْمَلِكِ الْمُقْتَدِرِ الْمُقَدِّمِ الْمُبْدِئِ الْمُعِيْدُ تَوَكَّلْ يَا رَفْتَمَائِيْلُ اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ وَاَلْقِ مُحَبَّةَ فلان فی قلب فلان بِحَقِّ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ وَبِحَقِّ الْفَرْدِ الْوِتْرِ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ الصَّمَدُ تَوَكَّلْ يَا شَمْسَائِيْلُ اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ وَاَلْقِ مَحَبَّةَ فُلَانٍ فِيْ قلب فُلَانَ بِحَقِّ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْعَلِيْمِ الْجَوَّادِ الْكَرِيْمِ تَوَكَّلْ يَا عِزْرَائِيْلُ اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ سَامِعًا مُطِيْعًا وَاَلْقِ مُحَبَّتَ فُلَانَ فِيْ قَلْبِ فُلَانَ بِحَقِّ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّيْنَ اٰمِيْنَ وَبِحَقِّ الْقَاهِرِ الْعَزِيْزِ الْجَلِيْلِ الْكَبِيْرِ تَوَكَّلْ يَا كَسْفَائِيْلُ اَنْتَ وَاَعْوَانُكَ سَامِعًا مُطِيْعًا وَاَلْقِ مُحَبَّتَ فُلَانَ فِيْ قَلْبِ فُلَانَ بِحَقِّ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّا اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ۔

نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۰ | ۴۰۳ | ۴۰۶ | ۳۹۳ |
| ۴۰۵ | ۳۹۴ | ۳۹۹ | ۴۰۴ |
| ۳۹۵ | ۴۰۸ | ۴۰۱ | ۳۹۸ |
| ۴۰۲ | ۳۹۷ | ۳۹۶ | ۴۰۷ |

## عمل آیات معظم

عمل حب مجرب۔ اگر عورت مرد یا دو بھائیوں میں یا دو آدمیوں یا دس آدمیوں میں باہم اتفاق نہ ہو تو ان آیات معظم کو چینی کی رکابی پر لکھیں اور اُس رکابی میں شہد ڈال کر ملیں پھر شہد کو کسی کھانے میں ملا کر سب کو کھلائیں کرم الٰہی سے آپس میں اتفاق ہو جائے گا۔ نیز آیات کے شروع میں بسم اللہ کے عدد بھی لکھیں یعنی اس طرح۔

۷۸۶ ان الذین کفروا سواء علیھم ءانذرتھم ام لم تنذرھم لایومنون الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔

۷۸۶ اللھم احفظنی الحمد ولد لا حیات شھد المودۃ سلونی ھم الزاخرن احفظ لا الہ الا اللہ وبحق ایاک نعبد وایاک نستعین۔

**پڑھے ہوئے پھول** اگر کسی شخص سے دوستی اور محبت پیدا کرنا ہو تو اس آیت کو سات مرتبہ بیٹے کے ٹکڑوں پر یا روئی یا شکر یا شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں بہت محبت ہوگی اور مطیع ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے۔ ما کان محمدٌ ابا احدٍ من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین ط برحمتک یا ارحم الراحمین۔

**بیت تسخیر** اگر کسی سے دوستی کی خواہش ہو تو ہر روز ہزار بار اس آیت کو مع ان اسماء کے جو آخر میں لکھتے ہیں پڑھ کر شیرینی یا پھولوں پر دم کریں اور محبوب کو کھلائیں یا سنگھائیں مطیع فرمان ہو جائے گا مجرب ہے آیت یہ ہے۔ واللہ المستعان علی ماتصفون ہ یارفیق یاشفیق نجنی من کل ضیق۔

## عمل آیاتِ قرآنی تسخیر عالم وغیرہ کے لیے

یہ آیتیں تسخیر عالم۔ محبت اور زن و شوہر میں اُلفت پیدا کرنے اور بادشاہ و امیر بلکہ تمام جہان کی تسخیر کرنے کے لیے ہیں۔ ان آیتوں کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد تسخیر، محبت یا جس بات کے لیے دم کریں بڑا اثر ظاہر ہو گا۔ اور ان آیتوں میں محبت کا مضمون بھرا ہوا ہے اگر علم ہو تو معلوم کر لیں۔ زکوٰۃ دینے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک سو بیس دن کے عرصہ میں باون ہزار تین سو اڑتالیس بار پڑھیں۔ اور پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ اگر ہر روز چار سو اڑتالیس بار پڑھیں تو عرصہ مذکور میں ختم ہو جائے گی۔ مناسب یہ ہے کہ پنجشنبہ کے دن پڑھنا شروع کریں تاکہ جمعہ پر ختم ہو۔ اور ایک جگہ بیٹھ کر پڑھیں مُنہ قبلہ کی طرف ہو پڑھنے کے وقت عنبر سنبل اور صندل کو سلگائیں۔ جب وظیفہ ختم ہو تو شیرینی پر حضرت پیغمبرؐ اور آیت کے مؤکلوں کی نیاز دیں اور معصوموں کو تقسیم کریں پھر محبت کے لیے یا دو شخصوں میں دوستی پیدا کرنے کے لیے خواہ امیر خواہ فقیر خواہ اپنے لیے تین روز پڑھیں اور دونوں کے نام بھی لیں یعنی علی حب فلاں بن فلاں عاشقاً و مجنوناً و مفتوناً دائماً ابداً سرمداً۔ خدا کے حکم سے یقین ہے کہ دونوں کے درمیان محبت پیدا ہو لیکن حرام سے پرہیز کریں اور اگر چاہیں کہ عالم مطیع و مسخر ہو جائے پس اکیس بار روزانہ ورد کریں فضل خدا سے تمام خلق مطیع ہو جائے گی۔

**دیگر :** اگر زکوٰۃ دی ہو تو چار مرتبہ شکر یا میوہ پر دم کر کے اور عاشق و معشوق یا اپنا اور معشوق کا نام لے کر دم کریں۔ اور کھلائیں مطیع فرمان ہو جائے گا۔ مجرب ہے

**دیگر :** اگر اِن آیتوں کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بڑا مفید اثر ہوگا لیکن آیات مذکورہ کو معطر و پاک و حریز رکھنا چاہیے تاکہ پورا پورا اثر ظاہر ہو۔

**دیگر :** اگر منظور ہو کہ کسی کو اپنے عشق میں بے قرار کرے تو مطلوب کے سر کے سات بال لائے اور سات بال اپنے سر کے لے اور اگر کوئی اور طالب ہو تو اس کے سر کے سات بال لے اور دونوں کو ملا کر سات گرہ دے اور ہر ایک گرہ پر ایک بار اِن آیتوں کو پڑھے اور گرہ دیئے ہوئے بالوں کو اپنے پاس رکھ چھوڑے عاشق و معشوق ایک دوسرے کے شیدا ہو جائیں گے۔ وہ آیتیں یہ ہیں۔ پارہ تلک الرسل کے نصف کی یہ آیت حب الشہوات من النساء آخر تک۔ یعنی حسن مآب تک اور ثلث میں قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ غفور رحیم تک۔ پارہ لن تنالوا البر کے ربع اوّل میں ھا انتم اولاء تحبونھم ولا یحبونکم بالکتاب کلہ تک۔ نصف کے تمام پر فبما رحمۃ من اللہ لنت لھم یحب المتوکلین تک۔ پارہ سیقول کی اوّل ربع میں یحبونھم کحب اللہ اشد حباً للہ تک پارہ یحب اللہ کے شروع ربع آخر میں فسوف یاتی اللہ بقوم یحبھم ...العلیم تک۔ پارہ واعلموا میں ھو الذی ایدکم بنصرہ وبالمومنین والف بین قلوبھم ...عزیز الحکیم تک۔ گیارہویں پارہ کے نصف کے شروع میں لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم ...رؤف رحیم تک۔ سولہویں پارہ کے ثلث کے والقیت علیک محبۃ منی (علیٰ عینی تک)

**عمل کنجشک :** اِن آیتوں کو کنجشک (گرگیا) کے پروں سے بکشنبہ کے دن کاغذ پر لکھیں اور سرخ ریشمی ڈورے میں باندھ کر کسی درخت میں لٹکائیں جو تنہا مقام پر ہو اور اُس کے آس پاس دوسرے درخت نہ ہوں حتیٰ کہ زور سے ہوا اُس کو ہوا ہلائے انشاء اللہ اگر مطلوب سو کوس پر بھی ہوگا تو حاضر ہوگا۔ اُس کے جسم میں درد پیدا ہوگا اور طالب کی محبت کا شوق غالب آئے گا۔ اور حاضر ہوکے بغیر قرار نہ ہو آیت یہ ہے

قسطموس سمعص وبرص سمطیطہرا ایل سطوس یابس سجوا سد و بار فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں سُبْحَانَ الذی اسریٰ بعبدہ لیلاً من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ الذی بارکنا حولہ لنریہ من اٰیتنا انہ ھو السمیع البصیر ○ یحبونھم کحب اللہ والذین اٰمنوا اشد حباً للہ ○

## لوح زریں تسخیر محبوب کے لیے

مطلوب کو محبت سے بے قرار بنانے کے لیے یکشنبہ کے دن لوح زر پر اس نقش کو کندہ کریں اور طالب و مطلوب اور ان کی ماؤں کے ناموں کے اعداد نکال کر اُسی ساعت میں تکسیر کریں اور صدر مؤخر کے بعد حروف صدر مؤخر کو پھر تکسیر کریں اور ان دونوں اسموں کے ساتھ حروف مقدم و مؤخر پھر تکسیر کریں حتیٰ کہ تین تکسیر تمام ہو جائیں۔ اس وقت مرکب کر کے فلیتہ بنائیں اور ساعت سعد میں چراغ دان مٹی میں فلیتہ روشن کریں اور اُس کے برابر بیٹھ کر یہ عزیمت ۲۱ مرتبہ پڑھیں عزیمت عزمت علیکم واقسمت بکم یا ایتھا الارواح الشوکل بھذہ الصرف بحق میطرون وبحق یا اللہ الالٰہ الرفیع جلالہ وبحق سلیمان بن داؤد علیہما السلام احرق القلب والحمد والفؤاد وجمیع جوارح البدن فلاں بن فلاں بمحبۃ ومودۃ والفۃ فلاں بن فلاں الساعۃ الساعۃ العجل العجل الوحا الوحا واحضرونی بحق یا ایھا النفس المطمئنۃ ارجعی وبحق کھیعص وبحق نون والقلم

وما یسطرون وبحق هیا اشراهیا ازوفی اصابوث باملائکة بجذه الحروف والکلمات المرکب من ہذه الحروف والنکسوا عوق القلب والفؤاد وجمیع جوارح البدن فلان بن فلان بحبه والفة ومودة فلان بن فلان الحق وبحق لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیه ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم۔

## عمل آیۃ کریمہ التفات محبوب کے لیے

حب کے بارے میں ہر ایک اکسیر معشوق اور ظالم کے لیے جو کہ اپنے حال سے غافل ہو یا دشمن ہو اتوار یا بدھ کے دن روزہ رکھیں اور رات کو دو پہر گزرنے کے بعد دو رکعت نماز استجابت وتقرباً الی اللہ کے لیے پڑھیں اور سات عدد پیپل درانہ خاردار اپنے آگے رکھ لیں۔ تصور انور اور محبوب کا نام لے کر پیپل مذکور کو آگ میں جلائیں۔ دوسرے دن یعنی جمعرات کو بھی روزہ رکھیں اور بدستور پیپلوں پر گیارہ گیارہ بار دم کر کے جلائیں۔ تیسرے دن یعنی جمعہ کو بدستور روزہ رکھیں اور اکیس اکیس بار آیت مذکورہ پیپلوں پر دم کر کے جلائیں اور مطلوب کی جانب بھی دم کریں انشاء اللہ صبح کو مطلوب حاضر ہو گا اور اطاعت کرے گا۔ اگر حاضر نہ ہو تو آئندہ چہار شنبہ سے پھر تین دن تک عمل مذکور پڑھیں مطیع ہو جائے گا اور اگر اب بھی مقصد حاصل نہ ہو تو تیسرے چہار شنبہ کو بھی بدستور عمل کریں بے شک مطلب پورا ہو گا۔ آیت یہ ہے۔ والقیت علیک محبة منی ولتصنع علی عینی اذ تمشی اختک فتقول هل ادلکم علی من یکفله فرجعنک الی امک کی تقر عینها ولا تحزن وقتلت نفسا فنجینک من الغم وفتنک فتونا۔

## وظیفہ حُبِ مجرب

درخت ریٹھ کی لکڑی اتوار کو لائیں اور لانے کے وقت نیت کریں کہ حُب کے واسطے لیے جاتا ہوں پس اُس لکڑی کو درخت سے توڑ کر سایہ میں خشک کریں یعنی آفتاب کی شعاعیں اُس پر نہ پڑیں جب خشک ہو جائے تو اتوار یا جمعرات کے دن کسی مٹی کے برتن میں رکھ کر ٹکڑے ٹکڑے کریں۔ اور اُس پر یہ آیت ایک سو ایک بار دم کر کے جلا کر راکھ کر لیں پھر راکھ پر بھی یہ آیت موصوف ایک سو ایک بار پڑھ کر دم کریں لیکن یہ عمل باوضو کرنا چاہیئے۔ راکھ کو باحتیاط رکھ چھوڑیں اور جب کسی کو اپنے عشق میں بے قرار کرنا ہو تو ایک رتی کی بقدر راکھ شیرینی میں ملا کر اپنے ہاتھ سے کھلائیں وہ شخص مطیع اور بے قرار ہو گا۔ اور جس کسی کو یہ راکھ دیں گے اُسے بھی نامرد ہو گا۔ آیت یہ ہے واذ قلنا للملئکة اسجدوا لآدم فسجدوا الا ابلیس ابیٰ واستکبر وکان من الکافرین ۝

## عمل آیۃ مُبارکہ

حُب کے لیے مجرب ہے۔ اس آیت کو ایکسو بار پڑھ کر اتوار کے دن شیرینی پر دم کریں اور مطلوب کو کھلائیں عاشق بے قرار ہو گا آیہ مبارک یہ ہے۔ فسبحان الذی بیده ملکوت کل شئی والیه ترجعون ۝ لاحول ولاقوة الا باللہ العلی العظیم۔

## وظیفہ حاضری محبُوب

حُب کے لیے مجرب ہے۔ اگر مطلوب کو اپنی محبت میں بے قرار کرنا ہو تو ان اسماء کو جمعہ کے دن مشک و زعفران و گلاب سے نماز کے وقت لکھیں اور اپنے پاس رکھیں اور محبوب سے ملاقات کریں دیکھتے ہی بے قرار ہو گا اور طالب رہے گا چنانچہ اگر وہ کے گھر سے میں بھی بند ہو گا تو طالب کے پاس پہنچے گا۔ آیت یہ ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الم اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم اللہ اللہ اللہ یا مارج یا مارج یا حی یا حی یا حی یا قیوم یا قیوم یا قیوم یا رب یا رب یا رب برحمتک یا ارحم الراحمین ۝ وصلی اللہ علیٰ

سیدنا محمد وآلہ اجمعین یارب احرقت قلب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ عملاعم یا عاسمعا یا سایا طوبا یالمی یا سمعوا یا س یا سمی یا طلعوا و سرصعوا یا عاکسوبا بوکم سا محبوب یالم یا مطلوب دح یاست یاالم معو اللہ اللہ وطا لامیوہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

## نقش مثلث

کلام اللہ کی یہ آیت زن وشو (عورت ومرد) کی محبت کے لیے مجرب ہے اگر عدد نکال کر نقش مثلث پُر کریں اور اُس کو دھو کر جس عورت کو اس کا شوہر پیچھے کے لیے دے بہت محبت کرے گی۔ آیت کے اعراب کلام اللہ سے صحیح کریں۔ عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منھم مودۃ واللہ قدیر واللہ غفور رحیم اس آیت کے عدد تین ہزار آٹھ سو پچیس ہیں۔ نقش مثلث یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۱۲ | ۱۰۹۷ | ۱۰۱۳ |
| ۱۰۱۴ | ۱۰۱۱ | ۱۰۹۴ |
| ۱۱۹۸ | ۱۰۱۵ | ۱۰۱۰ |

## نقش ازدیاد محبت کے لیے

اس نقش کو مطلوب کے بیقرار کرنے کے لیے لکھیں اور کوزے میں رکھ کر تھوڑی شکر اس پر ڈال دیں اور اُس کوزے کو آگ کے نیچے دفن کریں۔ جوں جوں آگ کی گرمی اُسے پہنچے گی مطلوب بے قرار ہوگا۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۳ | ۳۷۵ | ۳۷۸ | ۳۶۵ |
| ۳۷۸ | ۳۶۶ | ۳۷۱ | ۳۷۴ |
| ۳۶۷ | ۳۸۱ | ۳۷۳ | ۳۷۰ |
| ۳۷۴ | ۳۶۹ | ۳۶۸ | ۳۸۰ |

## نقش اعظم

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو اس شکل کو لکھیں اور چاروں کونوں پر ان چاروں اسموں کے عدد ثبت کریں جو کچھ کر طالب اور مطلوب کے اور اُن کی ماؤں کے نام ہوں اور اُن عددوں کو اس طرح خانوں میں لکھیں کہ اضلاع واقطار کے عدد برابر رہیں۔ اس نقش کو طالب اپنے پاس رکھیں، مطلوب مطیع و مسخر ہے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ماں کا نام فاطمہ | ۳۰۳ | ۱۲۷ | ۱۲ | نام طالب طالب |
| ۱۳۸ | ۲ | ۱۱ | ۱۳۶ | ۳۰۵ |
| ۱۱۲ | ۱۳۷ | ۳۰۶ | ۳۳ | ۱۳ |
| ۳۰۲ | ۱۳۵ | ۱۴ | ۱۳ | ۱۳۸ |
| ماں کا نام خیر | ۱۱۳ | ۱۲۳ | ۳۰۳ | مطلوب عالم |

## عمل فلفل

محبت کے لیے مجرب ہے۔ اول وقت عشاء کے یہ فلیتہ تیار کریں اور ایک کپاس کی لکڑی کی تیار کریں اور اُس پر کورا چراغ رکھ کر خوشبودار چنبیلی کے روغن میں فلیتہ مذکور روشن کریں۔ اور جس قدر خوشبو و پھول مہیا کریں بہتر ہے۔ اگر چراغ گل کے بجائے چراغ مسی (تانبے کا) ہو تو بہت مناسب ہے چراغ کے گرد بیٹھیں اور اس کی روشنی میں جس کے آخر میں (اللہ) لکھا ہے لکھیں اور گولی بنا کر لوبان کی آگ میں تین نقش جلائیں وہ نقش اور فلیتہ یہ ہے۔

حکیم علی ضیاء

نقش دیگر




نقش خلیۃ

| | |
|---|---|
| ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۰ | ۱۵ |
| اپنا نام | مطلوب کا نام |
| اپنے باپ کا نام | مطلوب کے باپ کا نام |

پس نقش جلانے کے بعد ایک سو ایک عدد مرچیں ہاتھ میں لے کر قل ہو اللہ دم کریں اور آگ میں ڈالیں اور مرچیں ڈالتے وقت کہیں الساعۃ الساعۃ الساعۃ العجل العجل العجل بگرد ان زبان و دل فلاں بن فلاں و اشغف دل و زبان سلہ منا پس تمام مرچیں اسی طرح جلائیں جب فلیتہ ختم ہو جائے اٹھ کھڑے ہوں اسی طرح چودہ دن تک کریں مطلوب مطیع و مسخر ہو جائے گا۔

## بازوبند تسخیر و محبت

حُب کے لیے آزمودہ ہے اگر کوئی کسی پر فریفتہ ہو یا عورت و مرد کی تسخیر چاہتا ہو یا کسی حاکم و امیر کا قلب مسخر کرنا چاہتا ہو تو اس کو ہشت در ہشت ہر عروج ماہ میں دوشنبہ کے دن غسل کر کے دریا کے کنارے جاکر اور قبلہ رخ بیٹھ کر چودہ نقش لکھے اور اُسی جگہ آٹے اور شکر میں گولی بنا کر دریا میں مچھلیوں کے لیے ڈال دے اور ہر نقش کو مع طالب اور مطلوب کے نام کے لکھنا چاہیے۔ اسی طرح تیرہ روز تک عمل کریں جب چودھواں دن ہو تو اپنے گھر غسل کر کے تھوڑے سے چاول تیار کریں اور کورے برتن میں رکھ کر اور اُن کے برابر شکر و روغن اور میوہ ڈال کر اور ایک مُرغ سفید یہ سب لے کر بغیر کسی سے بات کئے ہوئے دریائے مذکور کے کنارے جائیں پہلے مُرغ کو اللہ اکبر کہہ کر ذبح کریں اور تمام اسباب مع

مُرغ کے زیر ریت دبا کر ٹکڑوں کے اور رسول اللہ کے نام پر فاتحہ دیں بعدہٗ بدستور نقش لکھ کر ہر ایک نقش کی گولی بنا کر تیرہ نقش دریا میں ڈالیں اور ایک نقش اپنے آگے رکھیں اور اس نقش پر بھی طالب و مطلوب کا نام لکھیں جب ان کاموں سے فارغ ہوں تو اسباب وہیں دفن کر دیں کیونکہ جو شخص اُسے کھائے گا دیوانہ ہو جائے گا اور رسائل کا کام پورا نہ ہوگا۔ اور نقش مذکور اپنے ہمراہ لے کر گھر کو آئیں اُس نقش کو طالب اپنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑی دیر میں اُس کا مطلوب حاضر ہوگا اور اطاعت کرے گا۔ اگر نہ آئے گا تو دیوانہ اور مجنون ہو جائے گا۔ صرف چودہ دن کے عرصہ میں۔ عمل میں پرہیز جلالی و جمالی کرنا چاہیے۔ نقش یہ ہے۔

عزرائیل — جبرئیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۴۰ | ۳۲ | ۱۲۰ |
| ۴۴ | ۱۲۸ | ۷۲ | ۲۸ |
| ۱۰۴ | ۱۶ | ۵۶ | ۹۶ |
| ۶۴ | ۸۸ | ۱۱۲ | ۸ |

اسرافیل — میکائیل

## دعائے حُب

اسماء موکلات کی یہ دُعا ہر امر کے لیے مجرب ہے اگر حُب کے لیے چالیس بار شیرینی پر دَم کر کے مطلوب کو کھلائیں مطیع فرمان ہو جائے فرمایا ہے، عزمت علیکم یا معشر الارواح و ما حب السر و الوسواس الخناس جنود ابلیس بخاتم سلیمان بن داؤد علیہما السلام و بحق ھاروت و ماروت ھو الا ذکر للعالمین فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں دائما ابدا الازم ہے کہ اس آیت کی زکوٰۃ اس طرح ادا کریں کہ اتوار کے دن سے شروع کریں اور گیارہ بار لکھ کر گولی بنا کر دریا کے رواں میں ڈالیں۔ اسی طرح سات دن تک کریں اگر معشوق ہزار کوس پر بھی ہو گا تو حاضر ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

**عمل حُب** : اوّل و آخر درود شریف ۱۱۔ ۱۱ بار قل ہو اللہ احد یا حنان اللہ

اللّٰھم یا منان لم یلد یا کریم ولم یولد یا رحیم ولم یکن لہ کفواً احد یا عزیز شروع ماہ شب پنجشنبہ یا شب جمعہ سے پڑھے ۲۱ روز تک اوّل آگ کو بلہ جلا دے اور اکیس دانہ مرچ سیاہ لے کر ہر دانہ پر ایک بار بھی قل ہو اللہ پڑھ کر دَم کرے اور آگ میں جلا جائے مگر مطلوب کا دھیان دل میں رکھے۔ اس درمیان میں ترکِ حیوانات ضروری ہے۔

## عملِ حُب

اگر مرد کو تسخیر کرنا ہو تو بکرے کا دل لائے اور اگر عورت کو تسخیر کرنا ہو تو بکری کا دل لائے اور دل پیدا ہو کہیں سے کٹا ہوا نہ ہو اس دل میں یکشنبہ یا سہ شنبہ کے دن مطلوب کا نام لکھے اور اُس کو ایسی جگہ دفن کرے جہاں کسی عورت کا گذر نہ ہوا ور نہ کسی عورت کا اُس پر سایہ پڑے پھر اس جگہ اتنی آگ جلائے کہ ایک چلہ تک برابر جلا کرے اور کسی وقت بجھنے نہ پائے۔ عامل کو چاہیے کہ روزانہ فجر کی نماز ادا کر کے اس آگ کے پاس آ بیٹھے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے سورۂ یٰسین کو ایک مرتبہ پڑھا کرے اور جب لفظ مبین آئے اپنا مطلب کہے کہ فلاں شخص میرا مطیع ہو جائے اور اُس کو مسخر کر کے حاضر کریں لیکن عدد مبین اور خصیمٌ مبین پر کچھ نہ کہے باقی ہر ایک مبین پر اپنا مطلب ظاہر کرے اور تمام سورۃ کو مع درود کے تمام کرے۔ بس اس چلہ میں اگر معشوق ہزار سو کوس کی مسافت پر ہو تو بھی حاضر ہو جائے اور جابر و ظالم بادشاہ رحم دل ہو جائے مجرب ہے۔

## عملِ حُب

مطلوب کے نام کے حروف جدا جدا لکھ کر حروفِ آتشی کے ساتھ امتزاج دے یعنی ایک حرف آتشی لکھے اور پھر ایک حرف مطلوب کے نام کا لکھے علیٰ ہذا پھر ایک حرف آتشی اور اس کے بعد مطلوب کے نام کا حرف اسی طرح آخر تک تمام حروف پورے کرے مگر شرط یہ ہے کہ اوّل و آخر میں حرف آتشی رہے حروف



آتشی یہ سات ہیں۔ ا۔ ہ۔ ط۔ م۔ ف۔ ش۔ ذ (مثال عمل یہ ہے) نام مطلوبہ سلطانہ ہے مفرد لکھے تو چھ حرف ہوئے۔ یعنی س۔ ل۔ ط۔ ا۔ ن۔ ہ۔ اب ان کو حروف آتشی سے امتزاج دیا تو سطر ممتزج یہ برآمد ہوئی۔ اس۔ ہ ل۔ ط۔ ط۔ ا۔ ف۔ ن ش۔ ہ۔ ذ اب سطر ممتزج کو کاغذ کے اکیس پرچوں پر جدا جدا لکھے اور ہر پرچہ میں ایک کنکری لوبان اور تھوڑے تعاح ملفوف کرے پھر بقدر مناسب کوئلہ جلا کر اُن پرچوں کو کوئلوں کی آگ میں ڈال دے اور شروع سے جب تک اُن کاغذ کے پرچوں میں دھواں رہے بلا تعداد سورۃ فاتحہ پڑھتا رہے۔ انقطاع دخان اور ختم سورۃ فاتحہ کے بعد یہ کلمات پڑھے تَوَكَّلُوْا يَا خُدَّامَ الْاَحْرُفِ النَّارِيَّةِ اِلْقَاءَ مَاجَتِيْ مِنْ فُلَانٍ یعنی نام مطلوب اِلْقَاءَ مُحَبَّتِيْ وَمَوَدَّتِيْ اور محبت فلاں فِيْ قَلْبِهٖ بِحَقِّ مَاتَتْلُوْنَهٗ عَلَيْكُمْ تعاح اگر نایاب ہو اس لیے اُس کا بدل اعمال میں کشتیز خشک یعنی دھنیہ ہے اور ہر پرچہ کاغذ پر اگر طالب و مطلوب کا نام بھی لکھیں تو بہت بہتر ہے جو کلمات اوپر تحریر ہوئے ہیں اُن کی تفصیل یہ ہے کہ اگر عامل اپنے واسطے عمل کرنا ہے تو کلمات مذکورہ اس طرح پڑھے تَوَكَّلُوْا يَا خُدَّامَ الْاَحْرُفِ النَّارِيَّةِ اِلْقَاءَ مَاجَتِيْ مِنْ فُلَانٍ (یہاں مطلوب کا نام لے) وَاِلْقَاءَ مُحَبَّتِيْ وَمَوَدَّتِيْ فِيْ قَلْبِهٖ بِحَقِّ مَاتَتْلُوْنَهٗ عَلَيْكُمْ اور اگر عامل کسی دوسرے شخص کے لیے عمل کرتا ہے تو اس طرح پڑھے تَوَكَّلُوْا يَا خُدَّامَ الْاَحْرُفِ النَّارِيَّةِ اِلْقَاءَ مَاجَتِيْ فُلَانٍ نام طالب مِنْ فُلَانٍ نام مطلوب وَاِلْقَاءَ مُحَبَّتَهٗ وَمَوَدَّتَهٗ فِيْ قَلْبِهٖ بِحَقِّ مَاتَتْلُوْنَهٗ عَلَيْكُمْ

## عملِ حُب

عروج ماہ میں بدھ یا جمعرات یا جمعہ سے شروع کرے ایک وقت معین کر کے محفوظ جگہ میں اطمینان قلب اور طہارت کامل کے ساتھ دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ مزمل شریف کو

بیس بار اور دوسری رکعت میں پانچ بار پڑھے۔ بعد سلام کے اپنی حاجت کے واسطے دُعا کرے اگر محبت کے واسطے پڑھتا ہے تو اثنائے عمل میں معشوق کی صورت کا خیال رکھے اور اگر دشمن کے واسطے پڑھتا ہے تو دشمن کو بہ شکل سیاہ تصور کرے اگر فتوحات کی نیت سے پڑھے تو اس کا خیال رکھے انشاء اللہ چند روز میں جو حاجت ہوگی پوری ہوگی۔

## عمل حُب

یہ آیت حُب کے لیے شیرینی وغیرہ پر دم کرکے محبوب کو کھلائیں اسی دوسرے کے لیے دم کرکے دیں۔ اگر دشمن جانی بھی ہو تو غلام اور مطیع ہو جائے آیت یہ ہے:

وجعلنا من بین ایدیھم سدا ومن خلفھم سدا فاغشینٰھم فھم لا یبصرون سواءٌ علیھم ء اعراب ہر آیت کے قرآن شریف سے صحیح کر لینے چاہئیں۔

## لوح مستی تالیف و تسخیر کے لیے

کسی کا دل دوسری طرف سے پھیرنے اور اپنا مسخر بنانے کے لیے اگر مرد ہو تو شرف مشتری کی ساعت میں ایک لوح تانبے چاندی پیسے کو ملا کر بنائیں اور اس عدد کا نقش اس پر کندہ کریں اور خط مشتری کی علامت اس کے گرد اگرد لکھیں علامت یہ ہے۔

جداثیل کنکائیل
نوداثیل صمداثیل
صداثیل

اس لوح کو مشتری کا بخور دیں داہنے بازو پر باندھیں۔
انشاء اللہ محبوب اپنے پہلے محب کا دشمن ہوگا۔
اور عامل کا مسخر بن جائے گا۔ نقش مربع یہ ہے۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۴ | ۵۵۷ | ۵۶۳ | ۵۴۷ |
| ۵۶۲ | ۵۵۸ | ۵۵۴ | ۵۵۸ |
| ۵۴۹ | ۵۶۵ | ۵۵۵ | ۵۵۲ |
| ۵۵۶ | ۵۵۱ | ۵۵۰ | ۵۶۳ |

## بیوی کی اطاعت کیلئے

نقش سورۃ النساء فتوح کے لیے مکان کے چاروں کونوں میں دفن کریں بہت فتوح ہوگی اگر کسی کی عورت اس سے محبت نہ رکھتی ہو اور ہر وقت لڑائی رہتی ہو پس مرد اس نقش کو اپنے پاس رکھے عورت ہمیشہ مطیع رہے گی۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۶۴۷۸ | ۳۱۶۴۸۱ | ۳۱۶۴۸۳ | ۳۱۶۴۷۰ |
| ۳۱۶۴۸۲ | ۳۱۶۴۷۱ | ۳۱۶۴۷۷ | ۳۱۶۴۸۲ |
| ۳۱۶۴۷۲ | ۳۱۶۴۸۶ | ۳۱۶۴۷۹ | ۳۱۶۴۷۶ |
| ۳۱۶۴۸۰ | ۳۱۶۴۷۵ | ۳۱۶۴۷۳ | ۳۱۶۴۸۵ |

## تسخیر شوہر کے لیے

ان آیتوں کو قند مصری یا گلاب پر دم کریں اس عورت کو دیں جس کا شوہر اس سے بیزار ہو اور اس سے محبت نہ کرتا ہو۔ اور وہ عورت اپنے شوہر کو پلائے یا ان آیتوں کا تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے شوہر فرمانبردار ہو جائے گا۔ آیتیں یہ ہیں ان اصحاب الجنۃ الیوم (فاکھون تک) وازواجھم (متکئون تک)
لھم فیھا فاکھۃ (یدعون تک)

من لستموتیرز به بلتد نذ تامن کنشا یسعر شامسعر کنشلمند بعسمت اصا فلاں بن فلاں انجیل انجیل انجیل انجیل انجیل الیوم الیوم الیوم۔

**خواب بندی** مرزا فی خرابت لکھ کر نیچے تکیہ کے رکھ دے اور نیچے اس کے عبارت میں اسی مضمون کی رکھ دے ، خواب بند ہوگا۔

**طلسم کلاہ** زبان بندی کے لیے اس نقش کو لکھ کر اپنی ٹوپی میں رکھیں۔ انشاء اللہ جلد بدگویوں کی زبان بند ہوگی۔ طلسم یہ ہے :

۱۱ ۸ ۱۱۱ ۸ ۱۱۱۹ ۱۱ ط ۱ ط ۱۱۲ ۸ ح

ح در س س ط ع ک ل

**بدگوئی سے حفاظت کے لیے** یہ طلسم ہر شاب اپنے بازو پر باندھیں گے وہ دشمنوں کی بدگوئی سے محفوظ رہیں گے۔

حادے ع ع ع باللہ

لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

**طلسم بنگالہ** ہلاکت دشمن کے لیے بنگالے کا عمل مشہور ہے۔ ان اعداد بنگالہ کو نام دشمن کے اعداد کے ساتھ ملا کر مردہ کے کفن پر نقش پر کریں اور اُسی مُردہ کی قبر کے آگے جس کے کفن پر نقش کیا ہے دفن کر دیں۔ دشمن ہلاک و برباد ہو جائے گا۔ اعداد بنگالہ یہ ہیں۔

ب ۵ م ه + ۱۷ ۱۷ س ۔

× ۱ — ب ے



**طلسم جُدائی** بغض و عداوت کے لیے ببب کے قلم اور نیل کی سیاہی سے سیاہ مرچ منہ میں رکھ کر منگل کے دن دونوں دوستوں کے اور اُن کی ماؤں کے نام اس فلیتہ پر لکھیں اور بائیس دن جلائیں۔ دونوں میں دلی عداوت ہو جائے گی فلیتہ متکلہ یہ ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ر | مح لا ح ٦ | | ح | |
| ١ | ععع | ف | لا١ | ٢ | لا مح مح ٦ |
| | ع | ع | ح لا ح | ٢ | ٣ |
| | ٢ ٦ لا و | لا | ٦٠ | ١٠ | |
| ه | اه ا لا ک | فلاں بن فلاں البغض والعداوۃ | | بن فلاں بن فلاں داشما ابدا انتد | |

رنوحوناہ

پانچواں باب

# کشائش رزق

## نقوش دست غیب

چند نقوش دست غیب مع نقش باسط کے جو کہ مجرب ہیں لکھے جاتے ہیں ان تمام نقوش کو یا ایک نقش کو اکتالیس دن تک روزانہ اکتالیس مرتبہ ترک حیوانات کے ساتھ لکھیں اور دریا میں ڈال دیا کریں گیہوں یا جو آٹا ملے تک کھائیں۔ اس مدت کے بعد پھر جب کبھی چاہیں نقش مذکورہ پڑھ کریں۔ انشاء اللہ عامل ہو جائیں گے اور دارہ الہ پیہ رزق غیب سے بہنا کریں گے۔

احب یارفتاح یا باسط نقوش یہ ہیں۔ احب یا اسیر یا فتاح یا باسط۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٨ | ٢٨ | ٧ |
| ١٢ | ٢٣ | ٣٢ |
| ٢٢ | خانۂ مطلب واجب | ٣٠ |

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٣ | ٨ | ١ |
| ٢ | ٤ | ٦ |
| ٧ | خانۂ مطلب واجب | ٥ |





٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٥ | ٣١ | ١٩ | ١٧ |
| ٨ | ١٨ | ١٣ | ٣٢ |
| ١٩ | ١١ | ٢٩ | ١٣ |
| ٣٠ | ١٣ | ٢٠ | ١٠ |

٧٨٦

| منعم | رزاق | فتاح | باسط |
|---|---|---|---|
| ٣٨٨ | ٧٣ | ١٩٩ | ٣٠٩ |
| ٧٣ | ٣٩١ | ٣٦ | ١٨٩ |
| ٣٠٧ | ١٩٧ | ٥٥ | ٣٩٠ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠ | ٥ | ٨ | ٩ |
| ٨ | ٩ | ١٠ | ٥ |
| ٩ | ٨ | ٥ | ١٠ |
| ٥ | ١٠ | ٩ | ٨ |

## عمل دست غیب

یہ نیت پکڑ ترک حیوانات کرکے چاند کی پہلی تاریخ سے تیسری تک تین روزے رکھے اور افطار سے بہتر اس افطار سے کبھی نہ کرے جو اپنی خوراک سے نہ زیادہ ہو اور نہ کم۔ پانچویں تاریخ سے عمل شروع کرے۔ بعد نماز عشاء یا تہجد غسل یا وضو کرکے پارچہ احرامی باندھ کر اوّل گیارہ بار درود شریف پھر تین بار الحمد شریف پڑھے مگر ہر بار اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْن ٥ کو گیارہ بار تکرار کرے اور آخر میں تین بار آمین کہے بعدہ وَاَنْتُمْ عَلَيْنَا خَزَائِنَ رَحْمَتِكَ بِحَقِّ يَا اَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ اُرْزُقْنِيْ مِنْ لَدُنْكَ بِحَقِّ اَزَلِكَ ٥ پڑھ کر سورہ شروع کرے جب لفظ وکیلا پر پہنچے کھڑے ہو کر اکیس بار حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ ٥ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ٥ اور نو بار یَارَبُّ پڑھے جب مَاتَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ٥ پر پہنچے اپنے مطلب کی دعا کرے سورہ تمام کرے اور انیس بار یَارَحِیْمُ کُلِّ

صَبرٌ ہم وَمِنکُرُدبِ وَ نِعمَ الشَّمَمَاۃِ بالمستَجَبُ پڑھے۔ اسی طرح گیارہ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے بعد عشاء کے ہمیشہ ورد رکھے۔

## عمل دستِ غیب

اوّل بطور زکوٰۃ کے گیارہ ہزار اللہ الصمد اجب یا مزرکیل یا ورد ائیل یا ورد کائیل پڑھ کر ہر روز گیارہ تسبیح پڑھا کرے چند عرصوں میں فتوحات ہوگی۔

## عمل سورۂ فاتحہ

یہ تسخیر کے لیے ہے۔ عروج ماہ میں اتوار کے دن اور بہتر یہ ہے کہ جمعہ کی رات اور جمعہ کے دن غسل کرکے پاک کپڑے پہنیں اور جس قدر خوشبو اور عطرات مل سکیں مہیا کریں دو روغنی روٹیاں پکائیں اور ان پر دو شیرینی لڈو رکھیں۔ اور عطر و خوشبو دار ہمراہ لے کر آدھی رات کے وقت دریا کے یا دریا کے کنارے جائیں اور ایسی جگہ بیٹھیں کہ آدمیوں کی آواز نہ پہنچے اور کوئی معترض حال نہ ہو پس تمام چیزیں اپنے رُو برو رکھ کر عطرات لگائیں اور سورۂ یٰسین و آیت الکرسی کا حصار کریں۔ اس طرح کہ انگلی سے اپنے گرد حلقہ کھینچ لیں۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور ایک ہزار ایک مرتبہ سورۂ الحمد مع اسماء موکلات پڑھیں پڑھتے وقت اگر کوئی صورت یا کوئی چیز نظر آئے تو ہرگز خوف دل میں نہ کریں اور جو چیزیں اپنے پاس رکھی ہیں اگر کوئی شخص کچھ طلب کرے تو حصار کے اندر سے حوالے کریں اور تمام وظیفہ ختم کرنے کے بعد شیرینی اور روٹی میں سے جو کچھ ہو اُسی جگہ کھا لیں۔ انشاء اللہ آٹھویں یا ساتویں روز چار حسین و جمیل عورتیں عمدہ لباس اور آرائش کے ساتھ آئیں گی اور اُس سے راز و نیاز کریں گی لیکن وظیفہ تمام کئے بغیر اُن کی طرف راغب نہ ہو۔ وظیفہ تمام کرنے کے بعد جو کچھ منظور ہو ان عورتوں سے باتیں اور اپنے لیے روزینہ جس قدر کہ ایک دن میں صرف کر سکتے ہوں مقرر

کرائیں ہمیشہ تمام عمر پہنچائیں گی انشاء اللہ تعالیٰ اور اگر سات روز کے عرصہ میں عورتیں حاضر نہ ہوں تو چودہ دن کے عرصہ میں حاضر ہوں گی ورنہ اکیس دن میں حاضر ہوں گی پڑھ کو ترک نہ کریں مجرب ہے۔ عامل کو چاہیے کہ پوری پوری تدبیر کے ساتھ بیان کئے طریقے سے عمل کریں مشقت ہرگز ضائع نہ جائے گی۔ حیوانات و لذات کو ترک کرنا ضرور ہے۔ اور الحمد کی ترکیب یہ ہے۔ الحمد للہ رب العالمین الرحمٰن الرحیم یا حی یا قیوم یا رؤف یا عطوف مالک یوم الدین یا قادر یا مقتدر یا حکیم یا علیم غیر المغضوب علیھم ولا الضالین۔ آمین

## رفع افلاس کیلئے

اگر کوئی شخص محتاج ہو تو اس آیت شریفہ کو پنجگانہ نماز میں گیارہ بار درود شریف اوّل و آخر شامل کرکے ہمیشہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تھوڑے ہی عرصہ میں تنگدستی رفع ہو جائے گی دوسرا طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں اتوار کے دن سے علی الصباح اُٹھ کر ایک پاک لنگی باندھ کر غسل کریں۔ وہی تر لنگی پہنے ہوئے آفتاب کی جانب رُخ کرکے کھڑے ہوں اور اس آیت شریف کو اکیس مرتبہ ماشاء اللہ وھو العلی العظیم کے پڑھیں اور آفتاب کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہیں کہ اے آفتاب عالمتاب جہاں تاب آنچہ کرا ز طلوع نست بما بدہ) بحول و قوت الٰہی چالیس دن کے عرصہ میں وہ شخص مالدار ہو جائے گا اگر ہو سکے تو امیر ہونے کے بعد بھی یہ عمل جاری رکھیں اور اگر موقوف کریں گے تو دولت کم ہو جائے گی مجرب ہے آیہ معظم یہ ہے:

ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا و یرزقہ من حیث لا یحتسب ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ ان اللہ بالغ امرہ قد جعل اللہ لکل شیء قدرا ۵

## ادائے قرض کے لیے

با وضو چت لیٹ کر آیت الکرسی ایک سو ستر بار معہ اوّل و آخر درود شریف کے پڑھے۔

اللہ تعالیٰ قرض ادا کر دے گا۔

## ادائے قرض کے لیے

جو شخص مقروض ہو اور کوئی شکل ادائے قرضہ کی نہ ہو اُس کو چاہیئے کہ چالیس روز تک برابر روزانہ چالیس بار سورۂ مزمل شریف بہ نیت ادائے قرضہ ورد کرے اوّل و آخر درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ اُس کے قرضے ادا ہونے کا سامان غیب سے پیدا ہوگا۔

## ادائے قرض کیلئے

بعد نماز صبح ستر بار اللہ الصمد مع اوّل و آخر درود شریف ۱۱، ۱۱ بار پڑھا کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کا رزق کشادہ کرے گا اور قرض ادا ہوگا۔

# دوکان کی ترقی کیلئے

۵۳۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۳ | ۱۲۰ |
| ۱۳۳ | ۱۲۶ | ۱۲۶ | ۱۳۱ |
| ۱۲۳ | ۱۳۶ | ۱۲۰ | ۱۳۵ |
| ۱۲۹ | ۱۳۴ | ۱۲۳ | ۱۳۵ |

دوکان کی ترقی و خرید و فروخت زیادہ ہونے کے لیے روز قمر یا روز شمس میں یا زہرہ یا روز مشتری میں طلوع آفتاب سے پہلے اس نقش کو لکھیں اور دوکان میں رکھیں۔ انشاء اللہ خرید و فروخت بہت ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

## دوکان کی کامیابی کیلئے

اگر کسی کی دوکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس آیت کو دو ہرنوں پر لکھ کر ایک کو دوکان میں چھپا کر دے اور ایک کو اسباب میں رکھ دے انشاء اللہ دوکان خوب چلے گی خریدار بہت آئیں گے۔ اگر کسی نے بند کر دی ہوگی تو کھل جائے گی۔ آیت یہ ہے: هو الذی مد الارض وجعل فیها رواسی وانهارا ومن کل الثمرات

جعل فیها زوجین اثنین یغشی الّیل النهار ان فی ذالک لآیات لقوم یتفکرون ۵

## سرسبزی باغ و زراعت کیلئے

زراعت کی پیداواری اور باغ میں بکثرت میوہ آنے کے لیے اور غلّہ بہت پیدا ہونے کے لیے یا زراعت کی حفاظت کے لیے۔ باغ و زراعت میں اس آیت کو لکھ کر دفن کرے یا پانی دھو کر اور بہت سے پانی میں ملا کر تمام زمین پر چھڑکے انشاء اللہ زراعت اور میوہ بہت ہوگا۔ اور بیج پر دم کر کے بیج کو بوئیں غلّہ بے حد پیدا ہوگا۔ آیت یہ ہے: وآیة لهم الارض المیتة (یاکلون تک) وجعلنا فیها جنت من نخیل واعناب وفجرنا فیها من العیون لیاکلوا من ثمره (یشکرون تک)

## عمل یا معطی

کشائش رزق کے لیے۔ چاہیے کہ پنجشنبہ یا جمعہ کے دن پاکیزہ جگہ میں تنہا بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اللہ کے فضل سے اس رات کی صبح کو مقصود بر آئے گا۔ اور رزق میں کشایش ہوگی شک نہیں کرنا چاہیئے اوّل و آخر کچھ درود بھی پڑھنا چاہیے۔ اسم بزرگ یہ ہے المعلی هوالله۔

## عمل اسماء مکرمہ

کشائش رزق کے لیے روزمرہ ہزار مرتبہ پڑھیں اور محبت کے لیے بھی مجرب ہے۔ اگر دم کر کے محبوب کو شیرینی کھلائیں تو مطیع ہو جائے۔ اسماء مکرم یہ ہیں۔
جل جلیشں جهلیش شلهش کلیش بدنبش ۵

## بحالی ملازمت کیلئے

بے روزی اور بے نوکری ہو یا کسی نے اُسے برطرف کر دیا ہو پہلے ان تینوں اسموں کی زکوٰۃ ترک حیوانات کر کے ایک چلّہ تک چونتیس اٹھاون مرتبہ موافق اعداد حروف تہجی ہر اسم کو

استادوں نے مقرر کیا ہے پڑھے یعنی اول کو ایک سو اکیانوے مرتبہ۔ دوسرے کو ایک سو اڑتالیس مرتبہ تیسرے کو تین سو انیس مرتبہ جُدا جُدا ایک وقت ہر روز ایک جلسہ میں پوری طہارت کے ساتھ پڑھا کرے جب چالیس دن تمام ہو جائیں تو کچھ تھوڑی سی مٹھائی دے کر لڑکوں کو تقسیم کر دے عامل ہو جانے کے بعد جب کبھی اپنے یا کسی دوسرے کے مطلب یا رفع مصیبت کے تین دن یا سات دن حسب دستور پڑھے بے شک مطلب پورا ہو۔ روزگار مل جائے گا تینوں اسماء معظم یہ ہیں۔

| یارزاق | یاواسع | یاسمیع |
|---|---|---|
| ۳۰۱۹ | ۱۰۰۴۸ | ۱۰۰۹۱ |

**دعوت درہم ودینار** ایک ہفتہ تک ترک حیوانات کریں اور چہارشنبہ سے شروع کریں۔ تنہائی میں اسم اعظم ذیل کو کاغذ کے پُرزے پر لکھ کر سر پر رکھ لیں۔ نظر اوپر رکھیں اور یہ اسماء پڑھیں جب دوسرا چہارشنبہ آئے گا تو انشاء اللہ مقصود حاصل ہو گا۔ اور دولتمند ہو جائیں گے۔

اسماء معظم یہ ہیں۔

عَقَشْ ذطقفطوش مطرهَوَاطِل رغَوَاطِلُ احیبوا منه من الدراهم والدینار بحق یا اسرافیل علیه السلام اوقوفی وهو علی افطاو

**عمل اسمار الٰہی برائے رزق** یہ نقش مع اسماء الٰہی کے طلوع آفتاب سے پہلے عروج ماہ میں زکوٰۃ کے لیے اس طرح لکھیں کہ چالیس نقش ہر روز ایک چلہ تک لکھیں اور آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں۔ ہر روز اسماء الٰہی کو ایک سو مرتبہ نقش لکھنے سے پہلے یا مفتح میتح بالخیر پڑھیں۔ ترک حیوانات ضروری ہے جب اسی طریقے سے چالیس روز گزر جائیں گے عامل ہو جائے پس ہر روز ایک نقش لکھ کر جیب یا بٹووں کی تھیلی یا ظرف یا جس چیز میں چاہیں اور اسماء ہر روز ایک سو اسی مرتبہ پڑھا کریں انشاء اللہ جس چیز میں نقش مذکور ہو گا وہ چیز باوجود صرف کر لے کے کبھی کم نہ ہو گی۔ ان اسماء کے تمام عدد ایک ہزار آٹھ سو ستر ہیں۔ اور نقش یہ ہے مگر بغیر زکوٰۃ دینے کے عمل میں نہ لائیں۔ اسماء و نقش یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ۴۶۰ |
| ۴۶۷ | ۴۷۰ | ۴۷۳ | لہ |
| ۴۷۲ | ۴۶۱ | ۴۶۶ | ۴۷۱ |
| ۴۶۲ | ۴۷۴ | ۴۶۸ | ۴۶۵ |
| ۴۶۹ | ۴۶۴ | ۴۶۳ | ۴۷۵ |

(لہ اس جگہ کو خالی رکھنا چاہیے اور عدد کو اوپر لکھنا چاہیے۔)

**حصول روزگار کیلئے** اگر اس آیت کے عمل کے تین چلوں میں تمام کریں اور زمین یا صحت پر کان کے نیچے ہاتھ رکھ کر سوئیں عشاء کی نماز کے بعد ہر روز اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ تین چلوں کے بعد معقول روزگار ہاتھ آئے گا یا کوئی معقول رقم ملے گی۔ یا کیمیا کا نسخہ کوئی شخص خواب میں تعلیم کرے گا۔ آیت مذکور سورہ رعد میں ہے۔ انزل من السماء ماء فسالت اودیة بقدرها (زبدة تک)

## نقش فتاح ولطیف

اس نقش کو ساعت سعید میں لکھ کر اُس صندوقچی یا تھیلی وغیرہ میں رکھیں جس میں روپیہ رکھتے ہوں۔ انشاء اللہ مال میں بہت برکت ہو گی اور تھیلی یا صندوقچی جس میں یہ نقش رکھا جائے گا۔ کبھی خالی نہ ہو گی۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ا ت | ت | ف |
| ف | [illegible] | ا | ح |
| ا | ح | ف | ت |
| ت | [illegible] ف | ح | ا |

[illegible]

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ی | ط | ل |
| ل | ط | ی | ف |
| ی | ف | ل | ط |
| ط | ل | ف | ی |

## حصول دولت کیلئے

جو شخص اس نقش کو اپنے پاس رکھے گا وہ صاحب دولت ہو جائے گا اور ہر شخص کا دل اس کی جانب کھچے گا مجرب ہے۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۲۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۷ | ۲۲ |
| ۱۳ | ۲۶ | ۱۹ | ۱۲ |
| ۳۰ | ۱۵ | ۱۴ | ہ ہ ہ |

## وظیفہ دریافت خزانہ

پچاس روز تک برابر چالیس مرتبہ مزمل شریف مع اوّل و آخر درود شریف پڑھا کرے چار آدمی سیاہ پوش آئیں گے۔ سلام علیک کہہ کر کہیں گے۔ اے بنی آدم کیا چاہتا ہے۔ اس وقت ان سے کہے فلاں جائے دفینہ ہے۔ مجھ کو بخشو یا اور جہاں ہو تم مجھ کو بتلاؤ اور جب وہ دفینہ بتا کر غائب ہو جائیں وہ جگہ یاد رکھے حصول نہ جائے مگر اوّل کسی قدر شیرینی لے کر فقراء مساکین کو تقسیم

کرے۔ اس کے بعد دفینہ کی جگہ کھودے۔ انشاءاللہ تعالیٰ خزانہ ضرور برآمد ہوگا۔

**دریافت خزانہ** پانچ روز تک ہر روز شب میں دس ہزار بار اللہ الصمد پڑھا کرے مدہوکل پڑھے خزانہ غیب معلوم ہوگا یا ایک بزرگ خواب میں آ کر مطلع کریں گے کہ فلاں جگہ خزانہ ہے۔

**بازوبند فتوح** اس نقش کو لکھ کر بازو میں باندھیں۔ انشاءاللہ کبھی مفلس نہ ہوں گے اور خرچ غیب سے پہنچے گا۔

هوالرزاق على الاطلاق ۱۱۱۱وبط ۱۱۱۱۹اهوه دلعه

**اسم اعظم دولت** چاہیے کہ ان تین اسموں سے جو کہ تمام کلام اللہ کو گھیرے ہوئے ہیں۔ اور بسم اللہ میں آئے ہیں۔ ایک اسم ذات دوسرا اسم ماول ہے۔ تیسرا اسم رحمت ہے۔ اور ان اسماء کی صفت میں تمام قرآن شریف ہے۔ ان تین اسماء کی اسناد بیان کرنے سے زبان قاصر ہے۔ ان اسماء کو تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ عصر و مغرب کے درمیان ہر روز بلاناغہ آسمان کے سایہ میں سر برہنہ ہو کر ہمیشہ پڑھیں۔ اگر خدا نے چاہا تو امیر کبیر ہو جائیں گے۔ اور جس مطلب کے لیے پڑھیں۔ چالیس روز میں وہ مقصد خدا کی مدد سے پورا ہو جائے گا وہ بزرگ اور مکرم اسماء یہ ہیں۔ یا اللہ۔ یا رحمٰن۔ یا رحیم

**نقش برکت** ساعت مشتری میں مشک و زعفران سے با طہارت لکھیں اور روپے کی تھیلی وغیرہ میں رکھ دیں۔ ہر روز اس میں نیا روپیہ داخل ہوتا رہے گا۔ اور جس قدر صرف ہوگا اس سے زیادہ آئے گا۔ اسی طرح اگر غلہ میں رکھیں تو برکت ہو۔ کھیت میں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | اللہ | ۱ | ۹ |
| ۶ | ع | ع | ۱۱ |
| ۱عہ | عہ | ۱۳ | ۱عہ |
| ۱۶ | ۳ | ۸ | عہ |

۲۱۹ ۲۸۲

رکھیں تو غلہ بکثرت پیدا ہو۔ اگر اپنی کلائی میں باندھیں تو ہاتھ روپے سے خالی نہ ہو۔ مجرب ہے۔

## جاہ و دولت کیلئے

اگر افزونی جاہ و دولت منظور ہو تو شرف آفتاب میں ایک لوح سونے کی تیار کریں اور سورۃ والشمس کے اعداد بصحت تمام نکال کر نقش مخمس کندہ کریں اور داہنے بازو پر باندھیں جس روز کہ اس دن کی صبح صادق ہو تو نماز سے پہلے آفتاب کی طرف منہ کر کے اس کے نکلنے تک سورۃ والشمس پڑھیں جب آفتاب نکلے تو لوح کی طرف نظر کریں اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ درجہ بادشاہی کو پہنچیں گے۔ حاکم کی طرف خدا دراز کرے گا۔ اور سب لوگ اس کے مطیع و محب رہیں گے۔

## لوح نقش مربع

بلندی مراتب اور بہت نعمتیں پانے کے لیے ایک لوح سونے کے چار سو چودہ مثقال کی تیار کریں مگر حکیم مطلق نے اس لوح کا وزن اس عمل میں تین مثقال مقرر کیا ہے۔ بہرکیف تین مثقال سے کم نہ ہونا چاہیے۔ اس لوح پر شرف آفتاب میں آیۂ کریمہ والشمس تجری لمستقر لہا ذالک تقدیر العزیز العلیم کے عدد نکال کر اور اسم طالب کے عدد ملا کر نقش مربع کندہ کریں۔ اور لوح کو اپنے پاس رکھیں عزت و مرتبہ حاصل ہوگا مجربات سے ہے۔

## عمل سورۃ والشمس

افزونی جاہ و مراتب اور امراء و فقراء کے دل تسخیر کرنے کے لیے شرف آفتاب میں یکشنبہ کے دن سونے کی لوح تیار کریں اور اس پر یہ نقش مربع کندہ کریں۔ اور چاروں اسم اس کے اردگرد کندہ کریں۔ ابرصا صبرسا سارسا سورسا۔ گلاب میں لوح کو ڈال دیں اور گلاب کو شیشہ میں رکھیں اور سات دن ستاروں کے نیچے رکھیں پھر اس کو احتیاط سے رکھ چھوڑیں اور ضرورت کے وقت گلاب کو منہ پر مل کر طلب ومقصد کے لیے جائیے

فتح یاب ہوں گے۔ اگر حریر سرخ میں لوح کو لپیٹ کر داہنے بازو میں باندھیں اور پچاس مرتبہ ان اسماء کو پڑھیں اور آفتاب کی طرف منہ کر کے کہیں اے نیر اعظم مقصود من ابرہ ست بہ آں مقصد مرا برساں بجور سگائیں اور سورۃ والشمس کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ جلد مرتبہ بلند کو پہنچیں گے لیکن جہاں کہیں بیٹھیں۔ آفتاب بجانب راست ہو سوائے وقت نماز کے کبھی اس طرف پیٹھ کر کے نہ بیٹھیں آفتاب کے نکلنے سے پہلے بیدار ہوں اور آفتاب کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر سورۃ والشمس ہر روز پڑھا کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابرصا ۸۱ | ۹۴ | ۹۱ | صبرسا ۸۸ |
| ۹۲ | ۸۷ | ۸۲ | ۹۳ |
| ۸۶ | ۸۹ | ۹۶ | ۸۳ |
| ۹ سارسا | ۸۴ | ۸ع | ۹۰ سورسا |

## عمل ہفت روزہ

فتوحات کے لیے اس نقش کو دو عدد لکھ کر روزانہ دریا میں ڈال دیا کریں۔ انشاءاللہ سات دن کے عرصہ میں فائدہ ظاہر ہوگا دوسری ترکیب یہ ہے کہ ایک ایک نقش مع اسم کے روز لکھ کر چراغ میں روشن کریں تین دن کے عرصہ میں فائدہ ظاہر ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ۳۲ | ۲۲ | ۱۶ |
| ۲۳ | ۱۳ | د | ۳۰ |
| ۱۲ | ۱۸ | ۳۶ | د |
| ۲۳ | ح | ۱۰ | ۲۰ |

## نقش چہار آنہ

ہر مہینے کی ساتویں تاریخ کو نماز صبح کے وقت غسل کریں اور آدھ پاؤ گیہوں کے آٹے کی باطہارت دو روٹیاں پکائیں اور ان میں گھی چپڑ کریں۔ ایک روٹی پر شکر رکھیں اور دوسری پر تھوڑا سا دہی اور نمک اور چار سیاہ مرچیں اور یہ سب

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ١٠ | ٤٥ | ٤٣ | ٧ | ١١ | ١٣ | ٤٦ |
| ٩ | ١٩ | ٣٣ | ١٤ | ٢٠ | ٣٥ | ٤١ |
| ٨ | ١٨ | ٤٤ | ٢٢ | ٢٨ | ٣٢ | ٤٢ |
| ٤٩ | ٢٧ | ٢٩ | ٢٥ | ٢١ | ١٣ | ١ |
| ٢٠ | ٣٧ | ٢٤ | ٢٧ | ٢٦ | ١٢ | ٢ |
| ٤٧ | ١٥ | ١٦ | ٣٣ | ٣٠ | ٣١ | ٣ |
| ٤ | ٥ | ٦ | ٤٣ | ٣٩ | ٣٨ | ٤٠ |

جانماز کے دونوں کناروں پر رکھیں فاتحہ اُس روٹیوں پر دیں اس کے بعد قبل طلوع آفتاب اس نقش کو سات عدد لکھیں اور رکھ چھوڑیں جب نماز ظہر کا وقت آئے تو نقوش کو دریا میں ڈال دیں انشاء اللہ جاذبے سعد مل جایا کریں گے نقش لکھتے وقت کوئی بات نہ کرنا چاہیے۔ اور دل میں درود شریف پڑھیں۔

## عمل اسم وہاب

جو شخص کہ نماز چاشت کے بعد سر بسجدہ ہو کر اس اسم کو سات بار پڑھے وہ بفضل خدا بے پرواہ ہو جائے اسم یہ ہے۔ یا وہاب۔

## عمل اسما پیغمبران

اسما پیغمبران شیث ادریس خضر۔ یونس۔ داؤد۔ سلیمان۔ ایوب۔ ذکریا۔ یحییٰ۔ عیسیٰ۔ ذوالکفل۔ اشموئیل۔ صالح۔ ابراہیم۔ اسمٰعیل۔ یعقوب۔ یوسف۔ اسحاق۔ موسیٰ۔ لوط۔ شعیب۔ ہارون۔ یوشع کے اعداد حاصل کریں بعد ان بادشاہوں کے اسماء کے عدد نکالیں۔ تیمور۔ چنگیز۔ خسرو۔ جمشید۔ فریدوں۔ نوشیرواں۔ بعدہٗ اپنے نام کے حروف ایک جگہ لکھ کر اور مکرر حروف دُور کر کے تکسیر کریں جب زمام حاصل ہو تو دیکھیں کہ ان حروف سے کون آفتاب کے ساتھ منسوب ہے اس کو جُدا کر کے حروف نورانی کو جدا لکھیں۔ پس حروف آفتاب و حروف نورانی کو جدا جدا امتزاج مستکر تکسیر کریں۔ جب زمام حاصل ہو تو سب کو یعنی تکسیر شمسی و تکسیر اوّل کو مرکب کریں اور جو اعداد کہ نکلتے ہیں

ان سے نقش مربع لوح زر پر ساعت شمس میں کندہ کریں اور حاشیہ پر تکسیر مرکب علم سریانی سے کندہ کریں۔ لوح کو ہمیشہ اپنے پاس رکھیں اور ہمیشہ آفتاب کا بخور دیا کریں۔ انشاء اللہ جاہ و دولت میسر ہو گی اور تسخیر خلائق حاصل ہو گی اور چونکہ حروف نورانی و شمسی کی بابت امتیاز کیا گیا ہے۔ اُس کی تشریح یہ ہے کہ حروف تہجی ستاروں پر تقسیم کئے گئے ہیں اور ابجد سیارگان کا نقشہ یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ابجد | ہوزح | طظل | مسع | چنانچہ دائرہ آفتاب کے حروف م ن س ع |
| زحل | مشتری | مریخ | شمس | ہیں ان کو تکسیر سے جُدا کریں اور حروف |
| فضر | سسح | سنکع | | نورانی یہ ہیں |
| زہرہ | عطارد | قمر | | م ح ف ح ب ر ق د ی ال ن ۔ |

پس ان حروف کو بھی جُدا کر کے علیحدہ تکسیر کریں اور ہدایت کے مطابق عمل میں لائیں۔

## نقش آتشی خوا

یہ نقش اسپ اور ایک چال فرزین پر تمام کریں یعنی تمام نقش کو اس طرح کہ دو چال اسپ سے فرزین تمام کر کے لکھیں۔ پس دریا کے کنارے علی الصباح بغیر بات کئے ہوئے جا کر غسل کریں بعدہٗ کعبہ رو بیٹھ کر چالیس نقش لکھیں اور ہر ایک کو روغن زرد شکر اور آٹے میں گولی بنا کر جُدا جُدا دریا میں ڈالیں بعدہٗ عزیمت نقش کو گیارہ تسبیح پڑھیں عزیمت یہ ہے ان اللہ عرض کل کل نطل عطاء المطلوب جب چالیس دن بدستور تمام ہو جائیں ایک مؤکل حاضر ہوگا اور عرض پوچھے گا جو کچھ مطلب ہو عرض کریں اگر چالیس دن میں حاضر نہ ہو تو دو تین دن اور جا کر عمل کریں۔ پس مؤکل جلد حاضر ہوگا اور دست غیب وغیرہ جس چیز کا سوال کریں گے۔ پورا کرے گا لیکن زنانہ کریں اور مشتی چیزوں کا استعمال نہ ہونے پاتے۔

## نقش فتوح الغیب

اسی نقش مذکور کی یہ دوسری ترکیب ہے جو روح نادے چالیس دن یکمشت چالیس نقش اس ترکیب سے کس کر ہر روز چالیس نقش مع اسم موکل یعنی عدد الف (۱) لکھتے وقت لت حیالا لکھیں اور (۲) کے وقت یا بت حیالا (۳) پرجت حیالا (۴) پر دت حیالا (۵) پر ہت حیالا (۶) اور پلے کے نیچے یا حقیقوس لکھیں۔ اس طرح کر ہر جمعہ کا نقش کملا رہے پنجشنبہ کے دن نقشوں کو گولی بنا کر فتوح غیب حب اور ہر مطلب کے لیے جاری کریں۔ اثر کامل ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۶۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |





چھٹا باب

# تسخیر خلائق

## عمل یا مستطیع

یا مستطیع کو اوّل و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر تیرہ سو مرتبہ نماز صبح کے وقت ہمیشہ پڑھیں۔ بے شک عامل کے سامنے خلائق کا مجمع ہو جائے گا۔ مجرب ہے

## عمل اسم الٰہی

اگر منظور ہو کہ خلق اللہ کو تسخیر کریں تو پہلے اس کی زکوٰۃ دیں یعنی سوا لاکھ بار ایک چلہ میں ترک جلالی جمالی کا پرہیز کر کے پڑھیں اور پرہیزوں کی شرح ہم آئندہ بیان کریں گے۔ چلہ کے بعد عامل ہو جائیں گے پھر ہر روز صبح و شام ایک ایک مرتبہ پڑھا کریں۔ تاکہ خلائق کی تسخیر حاصل ہو۔ اسم مبارک یہ ہے یا سوخد اس کی ترکیب مجرب ہے۔

## عمل اسم اعظم

اسم مبارک آیہ الرحمٰن کو جو شخص کہ ایک سو پانچ مرتبہ صبح اور ایک سو ایک مرتبہ شام۔ ہمیشہ اپنا ورد رکھے بکذا حب و تسخیر وغیرہ جس بارے میں کسی شے پر دم کرے پورا پورا اثر ہو اور ہمیشہ وہ شخص مالدار رہے محتاج نہ ہو۔ نہایت مجرب ہے۔ اور کامل فقیروں سے پہنچا ہے اسے عزیز رکھنا چاہیے۔ اور اگر سوا لاکھ بار پڑھ کر زکوٰۃ ادا کریں تو عامل کامل ہو جائیں اس اسم کی صفت لکھنا ممکن نہیں۔

## آیت تسخیر خلق

اگر اس آیت بزرگ کو اپنا ورد بنالیں تو مخلوق کی نگاہ میں نہایت صاحب عزت اور محترم رہیں۔ آیت یہ ہے سورۂ یٰسین سے سلام قولا من رب الرحیم. سورۂ صافات سلام علی المرسلین سلام علی الیاسین وسلام علی نوح فی العالمین سلام علی موسیٰ وھارون سلام علی ابراھیم سورۂ انا انزلنا سے سلام ھی حتیٰ مطلع الفجر سورۂ اعراف سے سلام علیکم طبتم فادخلوھا خالدین۔

## عمل تسخیر خلائق

اللہ الصمد اجب یا اسرافیل یا دردائیل۔ اس کی زکوٰۃ چالیس ہزار بار ہے۔ ہر روز بارہ ہزار بار پڑھا کرے ترک حیوانات ضروری ہے اس کے موکل حاضر ہوں گے۔

## رجوع خلائق کے لیے

اس عمل پر ایک وقت معین کرکے مداومت کرے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز میں کامیابی ہوگی۔ عمل یہ ہے کہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ روزانہ گیارہ بار سورۂ مزمل شریف کی تلاوت کرے مگر ہر بار جب لفظ اِلٰی رَبِّہٖ سَبِیْلًا ۔ پر پہنچے تو ایک سو اکتالیس بار سورۂ اخلاص اس طریق سے پڑھے قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ یَا اَحَدُ اَللّٰہُ الصَّمَدُ یَا مَنَّانُ لَمْ یَلِدْ یَا کَرِیْمُ وَلَمْ یُوْلَدْ یَا مُجِیْبُ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ یَا عَزِیْزُ بعدہٗ سورت تمام کرے۔

## عمل اسم قادر

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو زوال کے وقت یہ اسماء پڑھیں یقین ہے کہ تین دن کے عرصہ میں وہ شخص مطیع ہو جائے گا اور جو حاجت ہوگی روا ہو جائے گی۔ دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْقَادِرُ وَاَنَا بِمَقْدُوْرٍ فَمِنْ یَدِہٖ بِمَقْدُوْرِ الْقَادِرِ یَارَبِّ یَارَبِّ یَارَبِّ۔

## آیاتِ تسخیرِ عالم

ایک چلہ میں سوا لاکھ بار طہارت کے ساتھ پڑھ کر زکوٰۃ



ادا کریں پس عامل ہونے کے بعد بغض و حسد کے لیے تیر بہدف پائیں گے اور اگر ایک سو گیارہ مرتبہ اول اور آخر شامل کرکے ایک چلہ تک پڑھیں تو تمام امیر و فقیر مسخر ہو جائیں۔

سولہویں پارہ کے ثلث میں وعنت الوجوہ للحی القیوم آخری ربع میں ما کلاً منھا نبدت (عنوی تک) تیسویں پارے کی سورۂ بروج میں وھو الغفور الودود (فعال لما یرید تک) سورۂ عادیات میں وانہ لحب الخیر لشدید۔

## عمل قل ہو اللہ بہ ترکیب خاص

قل ہو اللہ کے عمل کی ترکیب مروج اور (پڑھنے بیٹھنے) میں اس سورہ کو چالیس دن تک ہر روز ایک مقدار مقرر کرکے پڑھنا چاہیے تاکہ چالیس دن میں سوا لاکھ کی تعداد چلہ جو یعنی پوری ہو جائے۔ اور جب پڑھنا شروع کریں تو جو بخورات (سلگانے کی خوشبودار چیزیں) میسر ہوں ان کو سلگائیں۔ تاکہ موکلات بکثرت جمع ہوں۔ جب چلہ تمام ہو جائے تو عامل ہو جائیں گے اس وقت جس چیز پر سورۂ موصوف دم کریں گے تیر بہدف اثر ہوگا۔ اور جو ترکیب چاہیں گے ہو جائے گی لیکن عمل کے وقت ساعت نیک و بد کا لحاظ رکھیں یعنی حب کے لیے دم کریں تو شیرینی پر دم کریں۔ عداوت کے لیے نمک سرکہ اور مٹی پر دم کریں عمل مطابق واقع ہوگا اگر حاضرات منظور ہو تو سورہ کے عدد نکال کر جیسا کہ نقش پہلے لکھا جا چکا ہے سولہ بیوت خانے میں سیاہی بھر کے اور عطر لگا کر کسی لڑکے کو دیں اس کے ذریعے عامل کو مریض اور چور کا حال معلوم ہو جائے گا۔ قل ہو اللہ کی بہت سی خاصیتیں ہیں اور اب دوسری ترکیب عمل کی لکھی جاتی ہے۔

قل ھو اللہ احد یا احد بحق میکائیل اللہ الصمد یا میکائیل لم یلد ولم یولد

یا اسرافیل ولم یکن لہ کفواً احد یا دردائیل ٥

**تسخیرِ امرا** امیر وغیرہ کے تسخیر کرنے کے لیے یہ آیت دو مرتبہ خوشبودار روغن یا عطر پر دم کریں اور اپنے منہ پر مل کر امیر وغیرہ کے روبرو جائیں وہ بہت عزت و احترام کرے گا۔ آیت یہ ہے:

عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منھم مودۃ واللہ قدیر واللہ غفور رحیم۔

**سُرمہ اکسیرِ حُب** اوّل سیاہ دلایتی بلی کا نر لائیں یا بچہ لے کر پالیں حتیٰ کہ جوان ہو جائے الغرض اُسے ہر روز تھوڑا سا گھی کھلائیے یہاں تک کہ پاؤ بھر گھی روزانہ کھانے لگے یعنی ایک ہی مرتبہ میں پاؤ بھر کھائے پس اتوار کے دن ایک دیگچہ بے قلعی کا لا رکھیں اور ایک تہبند بھگو غسل کر کے کمر سے کی لنگی باندھیں۔ بلی کو دیگ میں ڈال دیں اور سرپوش بند کر دیں اور ایک سفید رومال مضبوطی کے ساتھ سرپوش باندھیں تاکہ بلی کود کر باہر نہ نکل جاوے۔

پھر چار اینٹوں کو تین جگہ رکھ کر چولہا بنائیں دیگ کا منہ پورب کی طرف رکھیں۔ دیگ کے نیچے گھی کا چراغ موٹا سا فلیتہ لگا کر جلائیں تاکہ اُس فلیتہ کی لَو دیگ سے مل جائے اور دیگ کی تہ گرم ہو جائے۔ تمام دیگ میں دھواں بھرنے سے بلی کا دماغ ایسا پریشان ہو گا کہ تین مرتبہ نہایت آواز سے آسیب کی طرح آواز کرے گی اس کے بعد وہ دیگ میں قے کرے گی۔ یہ آواز بہت ہی ہیبت ناک ہو گی۔ عامل کو دل میں مطلق خوف نہ کرنا چاہیئے اور اگر ڈرے گا تو فوراً ہلاک ہو جائے گا۔ پس اُس دیگ کے سامنے دو زانو بیٹھ کر سورہ قل ہو اللہ بلا تعداد پڑھیں۔ اور جب قے کی آواز نہ آئے تو پڑھنا موقوف کریں اور سرپوش اٹھا کر دیگ سے بلی کو نکالیں اور قے کے روغن کو کسی پاک برتن میں رکھ چھوڑیں اور جتنا سُرمہ کہ اُس میں حل ہو سکے حل کریں اور احتیاط سے رکھ لیں۔ یہ سُرمہ تمام عمر کو کافی ہو گا۔ اِس سرمہ کو اکسیرِ حُب کہتے ہیں۔ دو سلائی آنکھوں میں لگا کر امیر و فقیر معشوق جس کے سامنے جائے اور آنکھ سے آنکھ ملائے گا وہ عاشقِ زار اور مطیع فرمان ہو گا۔ جس شخص کو یہ سُرمہ دیا جائے گا۔ اس کے کام آئے گا۔

**عملِ خطبۂ آدم** اگر یہ خطبہ حفظ کرے اور چالیس دن ترک حیوانات کے ساتھ ایک سو ایک مرتبہ کسی تنہا جگہ پڑھے اور اسی طرح ایک چلّہ تمام کرے تو عامل ہو جائے پس جس بارے میں دم کرے اثر ہو، اگر سُرمہ پر دم کر کے آنکھوں میں لگائے مخلوق اور ہر ایک دوست دشمن مطیع ہو جائے معشوق کے کپڑے پر اکتالیس مرتبہ دم کرے اور اُس کپڑے کا فلیتہ بنا کر چراغ میں جلائے تو معشوق بیقرار ہو کر آ جائے۔ میوہ یا شیرینی پر دم کر کے جس شخص کو کھلائے وہ مطیع فرمان ہو جائے۔ اگر آدمیوں کی زبان بدگوئی سے روکنا چاہیں تو جوزبوا پر چالیس مرتبہ دم کر کے کھلائیں زبان بند ہو جائے گی۔ دو شخصوں میں جدائی ڈالنی ہو اور دشمنی کرنی ہو تو لہسن کے پانچ جوروں پر چالیس مرتبہ دم کریں اور تین دن تک سرکے میں رکھیں دونوں میں جدائی اور مخالفت ہو جائے گی اگر پانی پر دم کر کے آسیب زدہ کو پلائیں۔ اُس کے منہ پر چھینٹا دیں تو آسیب بھاگ جائے اسی طرح اس خطبے کی بہت سی خاصیتیں۔ خطبہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الحمد ثنائی والکبریاء ردائی والعظمت ازعری والخلق کلھم عبدی وعیالی ومحمد مصطفیٰ عبدی ومحبیبی ورسولی وانی قد زوجت المشائی لیسدل بھا علی واحد ، الشیئ لامعقب لحکمی ولا مبدل لقضائی اشھد ملائکتی وحملۃ عرشی وساکنی سماواتی ودیع صنعتی مقتدرتی وادم خلق

بعد از تسبیح و تہلیل و تکبیر پڑھے آیت الکرسی شہادت ان لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ یا آدم یا حوا ادخلی فی عبادی وادخلی جنتی۔

**عمل سورۂ جنّ** یہ سورۂ تمام جنات کی حاکم ہے۔ جو شخص سورۂ جن سے واقف نہیں ہے وہ کسی عمل سے واقف نہیں ہے کیونکہ جس عمل کو شروع کیا جاتا ہے۔ نماز کی ہر رکعت میں سورۂ جن پڑھی جاتی ہے اور حصار بھی اسی سورت کو پڑھ کر کیا جاتا ہے پس مناسب ہے کہ اس سورت کو حفظ کریں اور ہر جلسہ اور ہر قاعدہ میں اس کو ہمیشہ پڑھا کریں اس کے پڑھنے سے عامل کو بہت بڑا فائدہ پہنچتا ہے۔ اس سورہ کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ اس سورہ میں موکلوں کو شامل نہ کریں۔ کیونکہ کعبہ کو سمت کی حاجت نہیں ہے کعبہ میں نماز پڑھنے والا ہر سمت کو نماز پڑھ سکتا ہے۔ یہ سورت خود جنوں کی دعوت کے بارے میں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس سورہ میں ہر ایک کو مخاطب کیا ہے۔ گویا اس سورہ کی سورت ہی موکلوں کا نام ہے۔ پس کوئی ضرورت نہیں کہ موکلوں کے دوسرے نام شامل کئے جائیں مہینے کی ابتدائی تاریخوں سے سورۂ مذکور کی زکوٰۃ اس طرح دینی چاہیئے کہ ہر روز غسل کریں اور نماز عشا کے وقت ایک چادر میں اپنا جسم چھپا کر کعبہ رو بیٹھیں اور چالیس بار پڑھیں۔ اوّل و آخر چند بار درود بھی شامل کر لیں حصار کھینچ لیں۔ اسی طرح چلہ تمام کریں عامل ہو جائیں گے۔ اگر کسی کو مسخر کرنا ہو یا امیر یا بادشاہ کو مسخر کر کے اپنے آگے بلانا ہو تو پانچ تخم یا ملا لائیں۔ پہلے دانوں کو مٹی سے پاک کریں اور اپنے پاس پاک کپڑے میں رکھیں۔ ایک چٹی میں مطلوب کا نام لکھیں۔ اور دوسری چٹی میں قارون کا نام لکھیں۔ دس دانوں کے شمار تک بعدہٗ دسویں



دانے میں ہامان کا نام لکھیں اور دوسری طرف مطلوب کا نام لکھیں دس دانوں تک بعدہٗ ایک طرف مطلوب کا نام لکھیں اور دوسری طرف شیطان کا نام لکھیں۔ جب یہ کام ختم ہو جائے تو کوئلوں کی آگ میں پاک برتن رکھ کر آدھی رات کے وقت جا نماز پر بیٹھیں۔ خوشبو روشن کریں سورہ پڑھ کر قارون کے دانے پر دم کریں اور آگ میں ڈالیں اسی طرح ہر دانے پر دم کریں اور برتن ڈالیں۔ دل میں مطلوب کا تصور رکھیں کہ گویا دست بستہ حاضر ہے۔ اسی طرح تین دن عمل کریں۔ انشاء اللہ اگر بادشاہ بھی ہوگا تو عامل کے روبرو حاضر ہوگا۔

———— ⁂ ————

ساتواں باب

# تسخیرِ اُمرا اور حکام

## لوح زریں برائے تسخیر امراء

بادشاہوں وزیروں اور حکام کو مسخر کرنے اور اُن کی نگاہ میں اپنا وقار قائم کرنے کے لیے سونے کی ایک لوح تیار کریں اور آیۂ معظم اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء بغیر حساب کے عدد نکالیں نیز اپنے نام کے بھی عدد نکالیں اور مجموعۂ اعداد سے ساعت آفتاب میں نقش مربع پُر کریں اور اس آیت کو اپنے نام کے حروف میں ادغام کریں اور لوح پر یہ حروف بھی کندہ کریں اور یہ اسم سب حروف کے اوپر کندہ کریں یا کیمول اور یہ دوسرا اسم لوح کے نیچے کندہ کریں کسی سے ملا کرتے وقت کلام ذکر یں مثال یہ ہے:

حامد: حروف بسیط ح ا م د۔ ادغام کی صورت ا ح ل ا ل م ہ د ل ط ی ف ب ح ب ا و د ی ر ز ق س ن ی ش ا ء ب ا و د ی ر ح س اب۔

اعداد دو ہزار تین سو چوراسی ہیں جس طرح دیئے گئے دو ہزار تین سو چونسٹھ باقی رہے اس کے چار حصے کئے پانسو اکانوے ہوئے

پس جیٹھ کے مہینے میں جب کہ آفتاب برج ثور میں ہوتا ہے ماہ ثابت پایا گیا جو کہ افزونی جاہ کے لیے مفید ہے۔ اس مہینے میں یکشنبہ کے دن پہلی ساعت میں جو کہ



آفتاب کی ساعت ہے اور دن بھی آفتاب سے منسوب ہے آفتاب کا بخور سلگایا اور آفتاب کی طرف جو غذائیں منسوب ہیں ان پر موکلات کی نیاز ادا کی رجال الغیب کو پیٹھ پیچھے کیا۔ تاریخ سعد پائی پس خاموش بیٹھ کر پہلے لوح پر اسم جو کہ مذکور ہو چکا ہے، کندہ کیا اُس کے بعد حروف تکسیر کندہ کئے پھر جو اعداد کر نکالے ہیں اُن کا نقش کندہ کیا پھر دوسرا اسم نقش کے نیچے کندہ کر دیا۔ نقش یہ ہے۔ پس لوح کو ترتیب مذکورہ کے ساتھ تیار کریں اور اپنے پاس رکھیں۔ عزیز ہو جائیں گے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٥٩٨ | ٦٠١ | ٦٠٢ | ٥٩١ |
| ٦٠٣ | ٥٩٢ | ٥٩٧ | ٦٠٢ |
| ٥٩٣ | ٦٠٦ | ٥٩٩ | ٥٩٦ |
| ٦٠٠ | ٥٩٥ | ٥٩٤ | ٦٠٥ |

## تسخیر حکام کیلئے

تسخیر حکام کے لیے ساعت مشتری میں اوّل وضو کریں۔ پھر سونے کی ایک تختی بنا کر اپنے اور اپنی ماں کے نام حاکم اور اُس کی ماں کے نام کے عدد نکالیں اور اس آیۂ شریفہ سلام قولا من رب الرحیم کے عدد نکال کر دونوں کو جمع کریں اور نقش مربع پُر کریں۔ نقش یہ ہے اس پر حسب ضرورت مدد پڑھائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٠٣ | ٢٠٧ | ١٢٠ | ١٩٧ |
| ٢٠٩ | ١٩٨ | ٢٠٢ | ٢٠٨ |
| ٢٩٩ | ٢١٢ | ٢٠٥ | ٢٠٢ |
| ٢٠٦ | ٢٠١ | ٢٠٠ | ٢١١ |

## نقش آیات جلیلہ

بادشاہوں اور حکام کے دل کو مطیع و مسخر کرنے کے لیے چاہیے کہ ساعت سعد میں جبکہ قمر نحوست سے خالی ہو اور ماہ ثابت ہو ایک لوح سونے کی تیار کریں اور آیۂ معظم سواء علی حق تمسکہ کے عدد نکال کر نقش مربع کھینچیں اور لوح مذکور

پر کندہ کریں اور لوح کو اپنے پاس رکھیں جب حاکم کے رُوبرو جاتا ہو تو بخور سلگا کر اس آیت کو ستر بار پڑھیں اور اپنے اُوپر دم کر کے حاکم کے آگے جائیں۔ دوسری ترکیب یہ ہے کہ آیہ شریفہ یا اللہ الاذہبۃ الرفیع جلالہ کے عدد نکالیں اور نقش مربع کھینچ کر ساعت مذکور میں لوح زر پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔ حاکم مطیع و مسخر ہوگا چنانچہ آیہ اول کے عدد ایک ہزار تینتالیس ہیں۔ دوسری آیہ کے عدد نو سو تہتر ہیں پس دونوں کو ادغام کیا دو ہزار سولہ ہوئے دونوں کا نقش لکھ دیا ہے جیسا مناسب ہو عامل عمل کرے پہلی آیت کے اعداد کا نقش یہ ہے۔

دونوں آیتوں کے مجموعہ اعداد کا نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۶۳ | ۲۶۷ | ۲۵۳ |
| ۲۶۶ | ۲۵۴ | ۲۵۹ | ۲۶۲ |
| ۲۵۵ | ۲۶۹ | ۲۶۱ | ۲۵۸ |
| ۲۶۴ | ۲۵۷ | ۲۵۶ | ۲۶۸ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۶۳ | ۲۶۷ | ۲۵۳ |
| ۲۶۶ | ۲۵۴ | ۲۵۹ | ۲۶۳ |
| ۲۵۵ | ۲۶۹ | ۲۶۱ | ۲۵۸ |
| ۲۶۲ | ۲۵۷ | ۲۵۶ | ۲۶۸ |

## بازو بند تسخیر امراء

امراء اور حکام کا دل مسخر کرنے کے لیے مجرب ہے جب آفتاب کو شرف ہو۔ اس نقش مخمس کو روپے کی لوح پر کندہ کریں بسم اللہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور دائیں بازو میں باندھیں لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۱۵ | ۷۹۷ | ۴۸۰ | ۷۷۱ | ۲۵۸ |
| ۷۷۹ | ۷۶۱ | ۷۷۳ | ۷۶۵ | ۷۸۳ |
| ۷۶۴ | ۷۷۴ | ۷۷۲ | ۷۵۹ | ۷۷۶ |
| ۷۹۳ | ۷۸۱ | ۷۶۶ | ۷۷۹ | ۷۷ |
| ۷۸۲ | ۷۶۸ | ۷۶۰ | ۷۷۷ | ۷۶۳ |

حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم۔ اس نقش میں اضافہ کریں تو بہت خوب ہے نقش یہ ہے۔

بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

حکام کا دل مسخر کرنے کے لیے مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۲ | ۳۰۸ | ۳۱۱ | ۲۹۶ |
| ۳۱۰ | ۲۹۷ | ۳۰۲ | ۳۰۹ |
| ۲۹۸ | ۳۱۳ | ۳۰۶ | ۳۰۱ |
| ۳۰۷ | ۳۰۰ | ۲۹۹ | ۳۱۲ |

## طلسمی انگوٹھی

وزراء امراء اور حکام کی تسخیر کے لیے چاہیے کہ جب آفتاب کو شرف ہو تو ساعت سعد میں ہرن یا شیر کی کھال پر صرف یہ حروف لکھے اور انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھے۔ یہ انگوٹھی پہن کر حاکم کے روبرو جاتے۔ حاکم مسخر ہو جائے گا۔ اور جو کچھ کہے گا۔ اُسے قبول کرے گا۔ حروف مقطعہ یہ ہیں: ا ا ح د د س ص ط ع ک ل م و لا۔

### نقش مخمس

وزراء امراء اور حکام کو مسخر کرنے اور ان پر قبضہ کرنے کے لیے شرف زہرہ میں بخورات سلگائیں۔ اور آیۂ کریمہ بفضل اللہ ما یشاء و یحکم ما یرید کے عدد نکال کر نقش مخمس کھینچے اور تانبے کی لوح پر کندہ کریں پشت لوح پر یہ اسماء کندہ کریں یا خوطائیل یا موکیائیل جب تیار ہو جائے تو اپنے پاس رکھیں اثر

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸۵ | ۱۹۲ | ۱۹۸ | ۲۰۴ | ۱۷۹ |
| ۱۹۹ | ۲۰۰ | ۱۸۰ | ۱۸۶ | ۱۹۳ |
| ۱۸۱ | ۱۸۷ | ۱۹۴ | ۱۹۵ | ۲۰۱ |
| ۱۸۹ | ۱۹۶ | ۲۰۲ | ۱۰۲ | ۱۸۸ |
| ۲۰۳ | ۱۸۳ | ۱۸۴ | ۱۹۱ | ۱۹۷ |

اور حکام کے نزدیک معزز و محترم ہوں گے۔

## نقش ذوالکتابۃ

امراء و حکام کو مسخر کرنے کے لیے چاہیے کہ پہلی ساعت میں پنجشنبہ کے دن ایک سونے کی لوح تیار کریں۔ اور اس پر یہ نقش مربع سولہویں خانے سے پُر کریں۔ باوضو ہوں کوئی چیز جو ابرت کی قسم سے سوراخ دار منہ میں رکھ لیں کسی سے بات نہ کریں۔ یا قوت سوراخ دار منہ میں رکھیں تو بہتر ہے۔ لوح کے کنارے یہ آیہ کندہ کریں وکفیٰ باللّٰہ شہیدا محمد رسول اللہ لوح تیار ہونے کے بعد کچھ صدقہ دیں لوح کو اپنے بازو پر باندھیں امراء اہل دربار و قلوب سلاطین کے دل مسخر ہو جائیں گے نقش یہ ہے سولہویں خانے سے پُر کریں۔

۹۵۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۹ | ۲۴۲ | ۲۴۵ | ۲۳۲ |
| ۲۴۴ | ۲۳۳ | ۲۳۸ | ۲۴۳ |
| ۲۳۴ | ۲۴۷ | ۲۴۰ | ۲۳۷ |
| ۲۴۱ | ۲۳۶ | ۲۳۵ | ۲۴۶ |

**نوع دیگر:** تسخیر کے لیے ساعت زہرہ میں تانبے کی ایک لوح تیار کریں اور نقش ذوالکتابت جس طریقے سے لکھا گیا ہے۔ اس پر کندہ کریں نقش کے نیچے دوسرا نقش جو کہ لکھا گیا ہے کندہ کریں اور آیہ معظم قل اللّٰھم مالک الملک کو اردگرد نقش کے کندہ کریں پھر اس لوح کو موم کافوری پر ثبت کریں۔ اس طرح کہ نقش نیچے رہے۔ پس جس شخص کو مسخر کرنا ہو موم کو کپڑے میں لپیٹ کر اور بغل میں رکھ کر اس کے روبرو جائیں۔ انشاء اللہ اس پر غالب آئیں گے اگر جو خون کا معاملہ ہوگا دشمن کو تکلیف دینے کے لیے اور اس پر فتح پانے کے لیے لوح مذکور کو موم پر ثبت کریں۔ اور موم سے ایک صورت بنا کر صورت کو تکلیف دیں اور جو کچھ مہر میں لکھا ہے وہ ملاحظہ پر لگا کر رکھیں اور گدھے کی کھال پر یہ نقش مثلث لکھ کر صورت کی پیٹ میں رکھیں اور جس طرح چاہیں تکلیف دیں۔ دشمن کو تکلیف پہنچے گی یعنی صورت کو زخم لگائیں دشمن بھی زخم کھائے گا عمل بڑا۔ نقش ذوالکتابت مثلث یہ ہے:



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹۷ | ۸۰۲ | ۱۸۲۸ | ۱۳۱۸ |
| علیہ اللّٰہ فسیؤتیہ اجرا عظیما | علیٰ نفسہ ومن اوفیٰ بما عاھد | ید اللّٰہ فوق ایدیھم فمن نکث فانما ینکث | ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللّٰہ |
| ۱۸۲۷ | ۱۳۱۹ | ۱۷۹۶ | ۸۰۳ |
| ۶۳۲ | ۱۸۳۰ | ۸۰۰ | ۱۷۹۰۵ |
| ۸۰۰۱ | ۱۷۹۳ | ۱۳۲۱ | ۱۸۲۹ |

## نقش تسخیر الامراء

اگر کوئی صاحب چاہیں کہ امراء اور حکام کو تسخیر کریں ان کو چاہیے کہ ایک مربع تختی سونے کی بنائیں اور جس وقت کہ زہرہ و مشتری کی تثلیث ہو اس آیہ کریمہ والٰھکم الٰہ واحد لا الٰہ الا ھو الرحمٰن الرحیم ۵ کے عدد نکال کر نقش مربع پُر کریں۔ چنانچہ اعداد نو سو بیس ہیں جیسی طرح دیئے گئے۔ آٹھ سو تو سے باقی رہے اُس کے چوتھے حصے سے نقش پُر کیا گیا۔ یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۲۳۳ | ۲۳۶ | ۲۲۲ |
| ۲۳۵ | ۲۲۳ | ۲۲۸ | ۲۳۴ |
| ۲۲۴ | ۲۳۸ | ۲۳۱ | ۲۲۷ |
| ۲۳۲ | ۲۲۶ | ۲۲۵ | ۲۳۷ |

پس اس نقش کو لوح پر اُسی ساعت مذکور میں کندہ کریں۔ اور وہ یہ ہے کہ جس وقت مشتری ایک برج میں ہو اور زہرہ مشتری سے اُس برج کے تیسرے درجے پر ہو یا اُس برج سے تیسرے برج میں ہو یا نویں یا پانچویں میں یا تیسرے درجے میں ہو اس کو نظر تثلیث کہتے ہیں۔ اور اسی طرح ہر ستارہ کو معلوم کرنا چاہیئے۔ اگر ایک سے دوسرا چوتھے درجے پر ہو تو اُسے نظر تربیع کہتے ہیں۔ اگر ایک سے دوسرا چھٹے درجے پر ہو تو وہ تسدیس ہے اگر ساتویں میں ہو تو مقابلہ ہے اگر

دوسرے میں ہو تو مقارنہ ہے اگر آٹھویں میں ہو تو ساقط ہے۔ خانہ ہائے تثلیث یہ ہیں۔

| خانہ ہائے مقابلہ | خانہ ہائے تربیع | خانہ ہائے تثلیث |
|---|---|---|
| ۷ طالع سے | ۱۰ ۴ طالع سے بمقابلہ سے | ۹ ۵ ۳ طالع والے سے |
| خانہ مقارنہ | خانہ ہائے ساقط | خانہ ہائے تسدیس |
| ۲ طالع سے | طالع سے ۱۲ مقابلہ سے | ۱۱ ۶ مقابلہ سے |

پس اسی حساب پر لوح مذکور کو کندہ کریں اور لوح کی لپشت پر اپنا اور اپنی ماں کا نام نیز بادشاہ اور اُس کی ماں کا نام اور دونوں ناموں کے ساتھ ایک اسم الٰہی ملائیں۔ اس طرح یا طیہال باکمیال یا دودیا اسباث یا اھیاب یا ہدوح پس اسموں کے ہمراہ لوح کی لپشت پر بہ اسا کندہ کریں اور کندہ کرتے وقت تھوڑی سی شیرینی منہ میں رکھ لیں۔ اور جب تک لوح تیار کریں کسی سے بات نہ کریں۔

## غضب سلطانی سے بچنے کیلئے

حکام و امرا کے غضب سے بے خوف ہونے اور اُن کو اپنے اوپر مہربان کرنے کے لیے پنجشنبہ کے دن روزہ رکھیں جب دو گھڑی دن چڑھے تو کاغذ سفید کی ایک وصلی لے کر سونے کے پانی سے یہ نقش مربع لکھیں۔ اور اسی آیہ کو ومن شر قضا السوء وشر عمل دابۃ انت اخذ بناصیتھا ان ربی علی صراط مستقیم کے عدد نکالیں اور اُس نقش میں لکھیں۔ اس نقش کو اپنے پاس رکھ کے بادشاہ کے رُوبرو جائیں اگر خون بھی کیا ہو گا تو معاف کر دے گا اور بہت عزت کرے گا جب واپس آئیں تو اُس لوح کو قرآن مجید میں سورۂ تبارک الذی کی جگہ رکھ دیں۔ اپنے پاس نہ رکھیں نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۸۶ | ۱۴۸۹ | ۱۴۹۳ | ۱۴۷۹ |
| ۱۴۹۲ | ۱۴۸۰ | ۱۴۸۵ | ۱۴۹۰ |
| ۱۴۸۱ | ۱۴۹۵ | ۱۴۸۷ | ۱۴۸۴ |
| ۱۴۸۸ | ۱۴۸۳ | ۱۴۸۲ | ۱۴۹۴ |

## عتاب شاہی دُور کرنے کیلئے

پنجشنبہ کے دن ساعت اوّل آفتاب میں بشرطیکہ قمر نحوست سے خالی ہو آیہ شریفہ سبحان ربک رب العزۃ عما یصفون و سلام علی المرسلین و الحمد للہ رب العلمین ہ کے عدد نکال کر اور اُس نقش مربع میں ادغام کر کے اور چاندی کی لوح پر کندہ کریں۔ بخورات سلگائیں اور نقش کو دھونی دیں۔ لوح کو بائیں بازو پر باندھیں۔ ہر طرح بادشاہ کے غضب سے بے خوف رہیں گے۔ خواہ خطاوار ہی کیوں نہ ہوں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۰۶ | ۳۲۰۹ | ۳۲۱۲ | ۳۱۹۹ |
| ۳۲۰۱ | ۳۲۰۰ | ۳۲۰۵ | ۳۲۱۰ |
| ۳۲۰۱ | ۳۲۱۴ | ۳۲۰۷ | ۳۰۲۰۴ |
| ۳۲۰۸ | ۳۲۰۳ | ۳۲۰۲ | ۳۲۱۳ |

## آٹھواں باب

# کامیابی مقدمات کیلئے

## عمل حصار

اگر کسی ظالم و جابر کے پاس جاتا ہو اور اُس کا مسخر کرنا منظور ہو پس یہ عمل حصار سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اس کے پاس جاتے بطیع و مسخر ہوگا۔ یہ عمل عجیب و غریب ہے اللّٰہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم یا الٰہ الاولین برکہ مارا بدگوید زبان بند شود حضرت علیہم عصا و موسیٰ برنگیر اوارہ حضرت زکریا بر تن اوگرم حضرت ایوب در دمن اوقہر حضرت سلیمان بر زبان اور قتل رجال النیب برجان او و قہر خدا برال مقہور بحق یا سبوح یا سبوح یا سبوح و اللّٰہ المستعان علی ما تصفون . یا اللّٰہ یا اللّٰہ

**وظیفہ تسخیر حکام** جو شخص کہ روزانہ کسی ظالم کے آگے جاتا ہو اور ڈرتا ہو چاہے مقدمہ فیصل کرانے کے لیے جائے۔ چاہیے کہ اس سے پہلے پنجشنبہ کے دن نماز صبح کے بعد تھوڑا روغن خوشبودار اور تھوڑا مشک عطر میں ملاکر ان آیتوں کو چالیس مرتبہ ہر روز دوسرے جمعہ تک دم کرے جب ہفتہ ختم ہو جائے تو اُس روغن کو رکھ چھوڑے اور روزانہ اپنے منہ پر ملا کرے پھر جب حاکم کے پاس جائے گا تو تھوڑے عرصہ میں مطلب بر آئے گا۔ حاکم کیسا ہی ظالم ہو لیکن



رحم کرے گا اور فتح و نصرت حاصل ہوگی۔ اگر یہ ترکیب کسی دوست کو بتلائے یا عطر سے تو اُس کے لیے بھی مفید ہوگا مجرب ہے آیتیں یہ ہیں۔ پہلے بسم اللہ زیر و زبر کی صحت کے ساتھ پڑھے۔

یا ایھا النبی انا ارسلناک شاھدا و مبشرا و نذیرا و داعیا الی اللّٰہ باذنہ و سراجا منیرا و بشر المومنین بان لھم من اللّٰہ فضلا کبیرا و لا تطع الکافرین و المنافقین و دع اذاھم و توکل علی اللّٰہ و کفیٰ باللّٰہ وکیلا ہ

**وظیفہ تسخیر حکام** اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ سورۂ مزمّل شریف کا پہلا رکوع اکیس بار اور دوسرا رکوع گیارہ بار پڑھ کر پانی یا شربت پر دم کرکے تھوڑے اس میں سے اپنے منہ اور سر پر لگائے اور پانی کو پی کر حاکم کے روبرو جائے۔ انشاء اللہ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا۔

**وظیفہ تسخیر حکام** اگر کوئی یہ مبارک آیت سات مرتبہ اپنے منہ پر دم کرکے بادشاہ کے آگے جائے اور ہزار خون بھی کئے ہوں گے تو بادشاہ اُس پر رحم کرے گا اور فتح مندی کے ساتھ واپس آئے گا۔ آیت یہ ہے: سلامٌ قولا من رب الرحیم (ایھا المجرمون تک)

**وظیفہ تسخیر حکام** جمعہ کے دن پہلی ساعت میں ایک شیشہ کے ظرف میں سورۂ فاتحہ اپنی قلم سے مشک و زعفران یا کافور و مشک سے لکھے۔ پھر اس کو عرق گلاب سے دھو کر اس گلاب کو ایک شیشی میں رکھ لے اور اُس پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرتے۔ بروقت ضرورت قدرے گلاب اُس میں سے اپنے منہ پر مل کر حاکم کے روبرو جائے۔ انشاء اللہ وہ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا۔

## نقش آیہ معظمہ

اگر کوئی شخص کسی ظالم امیر کے سامنے جانا چاہے تو اس آیہ معظمہ کو مثل تعویذ کے موم میں لپیٹ کر زبان کے نیچے رکھ لیں اور جا کر گفتگو کریں۔ بے شک وہ امیر مسخر و مہربان ہو جائے گا۔ نیز اس آیت کے عدد نکال کر نقش مربع پُر کریں اور سات نقش مع اسم مطلوب کے اور اُس کی ماں کے نام کے لکھ کر مطلوب کو پلائیں۔ مطیع ہو جائے گا۔ اگر نقش مذکور بازو پہ باندھیں گی تو ہر دل عزیز رہیں گے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱۱ | ۷۲۵ | ۷۲۲ | ۷۱۸ |
| ۷۲۳ | ۷۱۶ | ۷۱۲ | ۷۲۴ |
| ۷۱۶ | ۷۲۰ | ۷۲۷ | ۷۱۳ |
| ۷۶۶ | ۷۱۴ | ۷۱۵ | ۷۲۱ |

آیت یہ ہے وتمت کلمۃ ربک صدقا وعدلا لا مبدل لکلمۃ وھو السمیع العلیم۔ آیت مذکور کے عدد دو ہزار آٹھ سو چھتر ہیں۔ ان سے حسب قاعدہ پُر کیا گیا اور وہ یہ ہے۔

## کامیابی مقدمات کیلئے

اگر کسی پر کوئی تہمت لگائے یا عدالت میں مقدمہ پیش ہو اور حاکم برخلاف ہو یا اُس کی میراث بزور لے لی ہو اس آیت کو معاملہ ختم ہونے تک ہزار بار روزانہ پڑھنا چاہیے اللہ تعالیٰ اُس بلا سے اور ہر آفت دُنیاوی سے محفوظ رکھے گا۔ آیت یہ ہے :

وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیرٌ بالعباد۔

## کامیابی مقدمات کے لیے

اگر کوئی شخص کسی مصیبت میں مبتلا ہو یا کوئی مقدمہ دائر ہو تو اس عمل کو تیس روز تک کریں۔ ترکیب یہ ہے کہ بعد ظہر تین آدمی یا سات آدمی مگر بعد طاق ہوں بارہ بارہ ہزار تین روز تک پڑھیں اور بعد ختم شیرینی تقسیم کریں اور جو طلبہ خواندہ ہوں اُن کو نقدی بھی ضرور دیں اور جس قدر خیرات ہو سکے دریغ نہ کریں۔ مجرب ہے وہ عمل یہ نگار

یہ ہے۔ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ط

## کامیابی مقدمات کیلئے

با وضو مشک و زعفران و عرق کیوڑہ میں حل کر کے نقش لکھے بعدہٗ دھونی لوبان کی دے کر بازو پر باندھ کر مقدمات کی پیشی کے وقت جائے بفضلہٖ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔ وہ نقش مکرم یہ ہے :

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا بُخَانُ | ۲۶۹۶ | ۲۶۹۱ | ۲۶۹۸ |
| یا سَنَانُ | ۲۶۹۷ | ۲۶۹۵ | ۲۶۹۳ |
| یا ہَتَانُ | ۲۶۹۲ | ۲۶۹۹ | ۲۶۹۴ |
| یا بُرہَانُ | علیمًا | حلیمًا | ملیقًا |

یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ یَا بُدُّوحُ

## قیدی کی رہائی کے لیے

قیدی کی رہائی کے لیے اوّل و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک سو چار مرتبہ یہ دعوت پڑھیں قیدی جلد رہائی پائے گا۔ یہ ہے یا غیاثی عند کل کربتہ ومجیبی عند کل دعوۃ ومنادی عند کل شدۃ ورجائی حین تقطع حیلتی۔

## حکم جلاوطنی کی واپسی کیلئے

اگر کسی امیر یا بادشاہ نے کسی کو شہر بدر کر دیا ہو یا امیر اس کی جانب رغبت نہ کرتا ہو یا جو مطلب انسان دنیا میں رکھتا ہو بے شک حاصل ہو گا۔ چاہیے کہ پنجشنبہ کے دن روزہ رکھے اور غسل کرکے پاک اور سفید کپڑے پہنے اور عطر مل کر روزہ افطار کرے پھر تنہا جگہ بیٹھ کر بخور روشن کرے اور تھوڑی سی کھیر پہلے سے تین رکابیوں میں نکال کر اپنے سامنے رکھ لے پہلی رکابی پر متوکل کی جس کو نام دم (آدم) ہو اس سے نیاز کرے دوسری رکابی پر جناب پیغمبر کی نیاز کرے۔ تیسری رکابی پر جناب فاطمہ کی نیاز کرے اور بارہ سو مرتبہ ان اسماء کو ایک بیٹھک پڑھے اور کوئی چیز سوائے کھیر کے نہ کھائے اور کھیر کو مسجد میں بھیج دے اور جناب فاطمہ کی نیاز لڑکیوں کو کھلائے۔ اسماء یہ ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یاحیّ | یاقیوم | یاعلی | یاولی | یاوفی | یاغنی |

پس صبح کو وہ مطلب پورا ہو گا یعنی بادشاہ اس کو طلب کرے گا۔ اور اگر ایک دن میں مقصد پورا نہ ہو دوسرے دن بغیر شیر برنج پکائے روزہ رکھے اور اسم موصوف تعداد مذکورہ کے مطابق پڑھے۔ اگر پھر بھی مطلب نہ نکلے تو بغیر شیر برنج اور روزے کے وظیفہ مذکور کامل طہارت کے ساتھ بارہ روز تک پڑھے۔ بادشاہ و امیر و فقیر مسخر ہوں گے اور خدا کے فضل سے اپنے مقصود کو پہنچے گا۔

## قیدی کی رہائی

پنجگانہ نماز میں پانچوں وقت سو مرتبہ سات دن تک پڑھیں انشاءاللہ قیدی رہائی پائے گا۔ آیت یہ ہے:

یابنی لاتدخلوا من باب واحد وادخلوا من ابواب متفرقۃ وما اغنی عنکم من اللہ من شیٔ ان الحکم الا للہ علیہ توکلت وعلیہ فلیتوکل المتوکلون یا خالص یا مخلص۔

## رہائی قیدی کے لیے

مشک و زعفران سے سورۃ مزمل شریف ایک کاغذ پر لکھ کر قیدی کے بازو پر باندھ دے انشاءاللہ وہ قیدی جلد رہا ہو گا۔

## بحالی منصب کیلئے

اگر عہدہ یا درجہ کم کر دیا گیا ہو۔ تو وہ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے۔ دن کو سورۃ یوسف ایک بار پڑھے۔ اور رات کو بوقت سونے کے ایک بار سورۃ یوسف اور سو بار لا الہ الا اللہ سو بار اللہ اکبر۔ سو بار الحمد للہ۔ سو بار سبحان اللہ سو بار استغفار سو بار قال الملک آتونی سے المحسنین تک یہ آیت ہے۔ سورۃ یوسف میں تا کامیابی بلاناغہ پڑھا کرے۔

نواں باب

# چور کی شناخت اور مالِ مسروقہ کی بازیافت

## بازیافت مالِ مسروقہ کے لیے

اگر کسی کا مال چوری گیا ہو تو اس طلسم کو مع آیت کریمہ کے کاغذ پر لکھیں اور جیلے مشتبہ لوگوں سے کہہ دیں کہ جس نے میرا اسباب لیا ہو وہ دے دے اور اگر اسباب کوئی نہ دے تو پھر یہ عمل کریں۔ افرأیت من اتخذ الٰھہ ھواہ واضلہ اللہ علی علم وختم علی سمعہ وقلبہ وجعل علی بصرہ غشاوۃ ولھم عذاب عظیم فان تولوا فقل حسبی اللہ لا الٰہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ لہ ی ی ی ی ی ی ی ی ی ی الا الا الا الا الا الا الا الا الا الا اللھم اقطع بطن السراق بحق لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم.

جاھد جھالمر الجبرائیل اجب یا ایض اجب اجب بکودھا

اس طلسم کو مشک کے اندر لکھیں اور جو ابھر کر ڈورہ یا کالا دھاگہ سے عورتیں بال باندھتی ہیں مشک کا منہ باندھیں اور جس جگہ چوری ہوگیا ہو وہاں مشک کو لٹکا دیں اور انار کی لکڑی سے تین مرتبہ مشک پر ماریں اور کہیں کہ چور کا پیٹ مشک کی طرح پھول جائے جب چور مال دے دے تو مشک کا منہ کھول دیں اس کی ہوا نکل جائے گی اور چور بھی اچھا ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

اس جگہ چور کا نام لکھیں

## برآمدگی مالِ مسروقہ کیلئے

ان چاروں آیتوں کو مع موکلوں کے چاروں ناموں کے سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں اور پڑھنے کا ایک وقت مقرر کرنا چاہیے۔ شکر۔ لوبان۔ صندل سفید باریک کر کے سلگایا کریں اور کل وظیفہ چالیس دن میں تمام کریں۔ گوشت اور مچھلی سے پرہیز کریں چلہ کے بعد عامل ہو جائیں گے جب چور کا نام معلوم کرنا ہو تو سنیچر کے دن حجام سے ایک استرا لے کر سات مرتبہ ان آیتوں کو مع موکلوں کے استرے پر دم کریں اور تھوڑا سا شنگرف بھی اس کے منہ پر مل دیں اور کسی بلند جگہ مثل چھپر وغیرہ کے رکھ دیں۔ صبح کو اسے لے کر پھر سات مرتبہ اس آیت کو دم کریں اور پھر جن جن لوگوں پر شبہ ہو ان کا نام لے کر اپنی ران کے بال دائیں بائیں سے مونڈیں۔ انشاء اللہ جو چور ہوگا اس کے سر کے بال بھی خود بخود منڈ جائیں گے۔ آیت مع موکلوں کے یہ ہے طلقا طلقا طلقا طلقا فالقی السحرۃ ساجدین قالوا آمنا برب العٰلمین رب موسیٰ وھارون۔

## مالِ مسروقہ برآمد کرنے کیلئے

چوری گیا ہوا مال برآمد کرنے کے لیے اس نقش کو بیضۂ مرغ پر لکھیں اور چور یا جاگے ہوئے کا نام لکھیں اور آگ کے قریب دفن کر دیں جب اسے آگ کی گرمی پہنچے گی۔ تو مقصود حاصل ہو گا۔ لیکن بیضہ دفن کرتے وقت کہیں اجمع بینی وبین فلاں نقش

یہ ہے

[illegible]

[illegible]

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٩ | ۴ |
| ٧ | ٨ | ٣ |
| ٦ | ١ | ٥ |

[illegible]

## چور کی شناخت

اس نقش کو چور کے لئے کاغذ پر لکھیں اور چاولوں میں رکھ دیں۔ اور چاول مشتبہ لوگوں کو کھلائیں چور کے حلق سے نیچے دانہ نہیں گے۔ اور روٹی پر لکھ کر کھلائیں تو بھی نوالہ حلق کے نیچے نہ اترے گا نقش یہ ہے۔

| |
|---|
| ط ااا ـــ ا ـــ |
| لا بدط علہ لاجہاک ے |
| حا ـــ صہ |

## چور کی شناخت کیلئے

اگر اس نقش کی زکوۃ دیں تو ہزار ہا خواص ظاہر ہوں گے۔ خواب میں چور کی صورت دیکھنے کے لیے بہت مجرب ہے۔ اول ایک لاکھ پچیس ہزار نقش کر کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں عامل ہو جائیں گے۔ جب چور کو معلوم کرنا منظور ہو تو اس نقش کو سیدھی ہتھیلی پر رکھ کر سو جائیں۔ چور کی صورت خواب میں نظر آئے گی۔

نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٨٨٩١٠ | ٣٨٨٩١ | ٣٨٨٩٤ | ٣٨٨٨٤ |
| ٣٨٨٩٦ | ٣٨٨٨٠ | ٣٨٨٩٠ | ٣٨٨٩٥ |
| ٣٨٨٨٦ | ٣٨٨٩٩ | ٣٨٨٩٢ | ٣٨٨٨٨ |
| ٣٨٨٩٣ | ٣٨٨٨٨ | ٣٨٨٨٧ | ٣٨٨٩٨ |

## چور کی شناخت کیلئے

اگر ان نقوش کو اپنے سرہانے رکھ کر سوئیں تو چور کی صورت خواب میں نظر آئے گی نقوش یہ ہیں۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٣ | ٧ | ١ |
| ٦ | ٣ | ٧ | ٥ |
| ٣ | ٩ | ٣ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٤ | ٨ |

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٤ | ٧ | ١ |
| ٦ | ٢ | ٧ | ٥ |
| ٣ | ٩ | ٢ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٤ | ٨ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٣ | ٧ | ١ |
| ٦ | ٢ | ٧ | ٥ |
| ٢ | ٩ | ٢ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٤ | ٨ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٤ | ٧ | ١ |
| ٦ | ٢ | ٧ | ٥ |
| ٣ | ٩ | ٢ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٤ | ٨ |

نقش مربع قل ہو اللہ

نقش مربع پُر کریں۔ سولہویں خانہ میں سیاہی بھر دیں اور ایک چھوٹے لڑکے کو دیں کہ اس

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۳ | ۲۴۵ | ۲۳۳ | ۲۳۵ |
| ۲۴۸۷ | ۲۳۲ | ۲۴۱ | ۲۳۶ |
| ۲۳۷ | ۲۵۱ | ۲۴۴ | ۴۲ |
| ۲۴۴ | ۲۳۹ | ۲۳۸ | ۲۵۰ |

میں دیکھے اور جو نظر آئے وہ عامل سے بیان کرے انشاء اللہ یعنی اور چور کا احوال نظر آئے گا اور تھوڑا سا عطر بھی سولہویں خانہ میں لگا دیں ۔ قل ہو اللہ سے موکلوں کے یہ ہے ، یا عزرائیل بحق قل ھو اللہ احد یا جبرائیل بحق اللہ الصمد یا طاطائیل بحق لم یلد ولم یولد یا اجائیل ولم یکن لہ کفواً احد اور عددوں کا نقش علاوہ موکلوں کے یہ ہے کہ لڑکے کے ہاتھ میں دینا چاہیئے ۔

## چور کی شناخت کیلئے

یہ آیت ہزار بار باطہارت چالیس دن تک پڑھیں اور ہر روز وظیفہ میں خوشبو روشن کیا کریں جب عامل ہو جائیں اور کسی چوری ہو جائے تو اس مبارک آیت کو ایک روغنی روٹی پر جسے باطہارت پکایا ہو لکھیں اور اس کے ہر گرشہ پر جا بجا سات مرتبہ لکھیں اور ملیدہ بنا کر ایک ایک نوالہ اُن لوگوں کو دیں جن پر شبہ ہو جو چور ہوگا اُس سے کھایا نہ جائے گا یعنی حلق سے نہ اترے گا اور چور فوراً معلوم ہو جائے گا زکوٰۃ دیئے بغیر بھی عمل اثر کرتا ہے اور یہ بلا کی دشمن کے لیے بھی کارآمد ہے ۔ آیت یہ ہے : فلولا اذا بلغت الحلقوم وانتم حینئذ تنظرون ہ

## چور کی شناخت کے لیے

جس تعداد لوگوں پر شبہ ہو اُسی تعداد کا غذ کے پرزے لے کر یہ آیت لکھیں ۔ اور ان پر چول کی گولیاں بنا کر سنار کے کانٹے میں برابر وزن کریں اور مٹی کے برتن میں پانی بھر کر ہر ایک گولی کو علیحدہ علیحدہ پانی میں ڈالیں جو گولی کہ پانی سے تر ہو کر سب گولیوں

کے اُوپر آ رہے اور نہ ڈوبی ۔ وہی چور کے نام کی گولی ہوگی ۔ مجرب ہے آیت یہ ہے السارق والسارقۃ فاقطعوا ایدیھما جزاء بما کسبا نکالا من اللہ واللہ عزیز حکیم

## چور کی شناخت کیلئے

آیت شریف فلولا اذا بلغت الحلقوم و انتم حینئذ تنظرون کا نقش کو خواہ روٹی پر لکھیں خواہ چاولوں میں رکھیں اور روٹی کا ملیدہ بنا کر جن پر شبہ ہو جو چور ہوگا اُس کے حلق سے نہ اُترے گا ۔ نقش یہ ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۴۱ | ۱۳۴۵ | ۱۳۴۸ | ۱۳۳۲ |
| ۱۳۴۷ | ۱۳۳۵ | ۱۳۴۰ | ۱۳۴۲ |
| ۱۳۳۶ | ۱۳۵۰ | ۱۳۳۳ | ۱۳۳۹ |
| ۱۳۴۳ | ۱۳۳۸ | ۱۳۳۷ | ۱۳۴۹ |

## چور کی شناخت کیلئے

اگر اس نقش کو لکھ کر اور تانبے ۔ پانی میں دھو کر مشتبہ لوگوں کو کھلائیں تو جو چور ہوگا وہ ایک ہفتہ میں خود بیمار ہو جائے گا ۔ نقش یہ ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۰۲ | ۲۱۰ |
| ۲۰۹ | ۲۰۷ | ۲۰۴ |
| ۲۰۳ | ۲۱۱ | ۲۰۶ |

## چور کی ایذادہی کیلئے

اس نقش کو تین عدد یا سات عدد فلیتہ کی طرح بنا کر چراغ میں جلائیں یا تین عدد تعویذ آگ میں جلائیں یا کٹورے پر لکھ کر آگ کے نیچے دفن کریں ۔ بے شک چور کو ایذا ایسی پہنچے گی کہ چرایا ہوا مال دے دے گا نہیں تو دست آئیں گے اور

ونکتب ما ذکرہ موا (مبین تک)

## امراض لاعلاج کیلئے

ایک چینی کی رکابی پر گلاب و زعفران یا پاک سیاہی سے سورۂ فاتحہ تحریر کرے اور آخر میں یہ اسم لکھے۔ یَاحَیُّ حِینَ لَاحَیَّ فِی دِیمُومَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَاحَیُّ پھر اس رکابی کو پاک پانی سے دھو کر مریض کو پلا دے۔ تا حصول شفا بلا ناغہ یہ عمل کرے۔

## شفائے امراض کیلئے

سورۂ اخلاص مندرجہ ذیل ترکیب کے ساتھ پاک و صاف برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائے خداوند کریم اس بیمار کو اس بیمار کو بہت جلد شفاء کلی عطا فرمائے گا۔ ترکیب یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ای وَاللّٰہُ اَحَدٌ ای وَاللّٰہُ اَحَدٌ اللّٰہُ الصَّمَدُ ای وَاللّٰہُ الصَّمَدُ ای وَاللّٰہُ لَمْ یَلِدْ ای اللّٰہُ لَمْ یَلِدْ ای وَاللّٰہِ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ ای وَاللّٰہُ لَمْ یُوْلَدْ ای وَاللّٰہُ لَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ای وَاللّٰہُ لَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

## شفائے امراض کیلئے

یا اللہ باوضو قبلہ رو تصور مریض کا رکھے ہر روز ایک ہزار بار پڑھا کرے اور کبھی ناغہ نہ کرے۔ سوا لاکھ پورے کر دے۔ ہر مرض کے واسطے ۶۰ عدد تعویذ پلاوے بفضلہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## شفائے امراض کیلئے

تین روز تک، ہر روز ہزار بار اللہ الصمد پڑھ کر مریض پر دم کیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بیماری دور ہوگی۔

---



بارھواں باب



# اولاد کے لئے

## نقش مقطعات

فرزند پیدا ہونے کے لیے بانجھ عورت کے واسطے ان مقطعات کو مع اسماء الٰہی کے پنجشنبہ کے دن روزہ رکھ کر رات کو بعد نمازِ عشا چالیس بار بطور نقش کے لکھے اور صبح کو ہر روز ایک نقش تازے پانی سے دھو کر عورت و مرد دونوں پئیں اور ہمبستر ہوں خدا کے فضل سے حمل چالیس دن کے عرصہ میں قرار پائے گا۔ اسماء یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ کٓھٰیٰعٓصٓ علی علی علی طٰہٰ طٰہٰ طٰہٰ کٓھٰیٰعٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ حٰمٓعٓسٓقٓ حٰمٓعٓسٓقٓ ھو ھو ھو اللہ اللہ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہٖ محمد و آلہ اجمعین۔

## نقش عمران

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸ | ۸۱۸ | ۸۱۵ | ۸۱۲ |
| ۸۱۶ | ۸۱۱ | ۸۶ | ۸۱۷ |
| ۸۱۰ | ۸۱۳ | ۸۲۰ | ۸۷ |
| ۸۱۹ | ۸۸ | ۸۰۹ | ۸۰۴ |

یہ آیۂ مبارک جو سورہ عمران میں ہے لاتذرنی (آخر تک) اس کے اعداد نکال کر نقش مربع پُر کریں اور ہمیشہ اپنے پاس

رکھیں خدا تعالیٰ اس کی برکت سے فرزند صالح عطا فرمائے گا نقش لکھا جاتا ہے تاکہ پڑکر نے میں آسانی ہو۔ چنانچہ آیت مذکورہ کے اعداد تین ہزار دو سو پچاس ہیں۔

**نقش عیسیٰ** اگر کسی عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو تین تعویذ مشک و زعفران سے اتوار کے دن لکھیں اور جمعہ کی رات سے دودھ میں دھو کر تین دن تک عورت و مرد پئیں اور تین دن باہم مباشرت کریں۔ انشاءاللہ فرزند صحیح وسالم پیدا ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

کھیعص ۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۴ | ۳۹ | ۳۲ |
| ۳۳ | ۳۵ | ۳۷ |
| ۳۸ | ۳۱ | ۳۶ |

## نقش زکریا

جس کے اولاد نہ ہو وہ اس نقش کو ہر روز ایک سو ایک مرتبہ لکھ کر اور آٹے

میں گولی بنا کر دریا میں ڈالیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ فرزندِ نرینہ اُس کے گھر میں پیدا ہوگا۔
یہ نقش آیت رب لا تذرنی فردا وانت خیرالوارثین کا ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۱۲ | ۸۱۵ | ۸۱۸ | ۸۰۵ |
| ۸۱۷ | ۸۰۶ | ۸۱۱ | ۸۱۶ |
| ۸۰۷ | ۸۲۰ | ۸۱۳ | ۸۱۰ |
| ۸۱۴ | ۸۰۹ | ۸۰۸ | ۸۱۹ |

## فرزندِ نرینہ کیلئے

اگر کسی کے گھر لڑکی پیدا ہوتی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ لڑکا پیدا ہو تو وہ حمل کے پہلے یا دوسرے یا تیسرے مہینے اِس آیت کو لکھ کر عورت کی کمر میں باندھیں۔ انشاءاللہ لڑکا پیدا ہوگا۔ آیت یہ ہے۔

فاوجس منهم خيفة قالوا لا تخف وبشروه بغلٰم عليم فاقبلت امرأته في صرة فصكت وجهها وقالت عجوز عقيم قالوا كذٰلك قال ربك انه هو الحكيم العليم۔

## تیرھواں باب

# آسیب زدہ کیلئے

## دفع آسیب کے لئے

دفع آسیب کے لیے یہ نقش لکھ کر مریض کے گلے میں پہنائیں۔ انشاء اللہ آسیب دُور ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٤ | ٢٧ | ٣١ | ٧ |
| ٣٠ | ١٨ | ٢٣ | ٢٨ |
| ١٩ | ٢٢ | ٢٥ | ٢٢ |
| ٢٦ | ٣١ | ٢٠ | ٣٢ |

## شناخت آسیب کے لئے




اس علامت کو لکھ کر آسیب زدہ کو دکھائیں اگر فی الحقیقت آسیب کا خلل ہو تو رونے لگے گا۔ خبیث کا اثر ہوگا تو ہنسے گا۔

ہوگا تو خارش رہے گا۔ علامت یہ ہے۔

**نظر کے لیے** ایک چھری پر اکتالیس بار سورہ مزمل شریف معہ اول و آخر درود شریف پڑھ کر دَم کرے۔ اور وہ چھری مریض کے سایہ میں گاڑ دے انشاء اللہ مریض اچھا ہو جائے گا۔

**بدخوابی کے لیے** جو شخص خواب میں ڈرتا ہو باوضو لیٹ کر تین بار اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط اور تین بار آیت الکرسی جب اس لفظ پر آیا کرے وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تو تین بار اس کی تکرار کیا کرے۔ پھر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سب شکایت جاتی رہے گی۔

**سحر زدہ کے لیے** بروز اتوار مزمل شریف لکھ کر اور پانی میں دھو کر مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ جادو کا اثر جاتا رہے گا۔

**نقوش آسیب** یہ تینوں نقش آسیب کے لیے مقرر کیے ہیں۔ اگر فلیتہ کی ضرورت نہ ہو تو یہ تینوں نقش لکھ کر مریض کی ناک میں دھواں پہنچائیں انشاء اللہ مفید ہوگا مگر مریض کے تمام جسم میں دھواں دینا چاہیے اور موم جامہ تعویذ میں کر کے گلے میں ڈالے۔ یہ نقوش مرض میں کام آتے ہیں مگر چالیس دن روزانہ چالیس لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالیں عامل ہو جائیں گے نقوش مذکورہ حاضرات میں بھی کام آتے ہیں بہت مجرب ہے یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٥٥٩٢٨ | ٥٥٩٣١ | ٥٥٩٢٣ | ٥٥٩٢١ |
| ٥٥٩٣٣ | ٥٥٩٢٢ | ٥٥٩ ٢٠٧ | ٥٥٩٣٢ |
| ٥٥٩٣٦ | ٥٥٩٣٦ | ٥٥٩٢٩ | ٥٥٩٣٦ |
| ٥٥٩٣٠ | ٥٥٩٢٥ | ٥٥٩٣٣ | ٥٥٩٢٥ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | عـه | ۱ |
| ۲ | ۹ | ۳۰ |

## فلیتہ برائے جملہ بلیّات













## جملہ بلیّات کے لیے

اوّل آیۃ الکرسی لکھ کر اُس کے بعد یہ سات آیات لکھ کر گلے میں ڈال دے اللہ تعالیٰ اُس کو تمام آفات سے امان دے گا فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً ط اِنَّ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ وَكُنَّا لَهُمْ حَافِظِيْنَ ط وَرَبُّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ط وَعِنْدَنَا كِتَابٌ حَفِيْظٌ لِكُلِّ اَوَّابٍ حَفِيْظٍ ٥ وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحَافِظِيْنَ ط وَحِفْظًا مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ مَارِدٍ ٥ وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ٥ وَحَفِظْنَاهَا مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ رَجِيْمٍ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهُ لَحَافِظُوْنَ ٥ لَهُ مُعَقِّبَاتٌ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهُ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ٥ اَللّٰهُ حَفِيْظٌ عَلَيْهِمْ وَمَا اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ٥ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَحْفُوْظٍ اور سورۂ توبہ کی آخر آیت یعنی فَاِنْ تَوَلَّوْا حَسْبِيَ اللّٰهُ آخر تک اور سورۂ اخلاص و معوذتین لکھ کر گلے یا بازو پر باندھ دے۔

**آب علم** اگر آسیب کسی جگہ آگ دیتا ہو یا اینٹیں پھینکتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر اور نئے کوزہ میں پانی ڈال کر نقش کو دھوئیں اور تمام مکان میں چھڑکیں پھر آسیب کا خلل نہ ہو گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ۲ل ۳ا ح | ع | د ی |
| ف | ل | ی | ے |
| ک | د | م | و |
| ۱۲۵ | ے | بدوح | بدوح |

## ام الصبیان وغیرہ کیلئے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۷۲ | ۱۶۸۶ | ۱۶۸۳ | ۱۶۷۹ |
| ۱۶۸۲ | ۱۶۷۸ | ۱۶۷۳ | ۱۶۸۵ |
| ۱۶۷۷ | ۱۶۸۱ | ۱۶۸۸ | ۱۶۷۴ |
| ۱۶۸۷ | ۱۶۷۵ | ۱۶۷۶ | ۱۶۸۲ |

اگر لڑکا پیدا ہونے سے پہلے یہ نقش لکھ کر مکان کی دیوار میں چسپاں کریں تو چلہ بھر تک آسیب نظرام الصبیان وغیرہ سے لڑکا محفوظ رہے گا۔ یہ نقش الم ترکیف کا ہے۔

**ام الصبیان کیلئے** جس وقت ڈیڑھ ماہ کا حمل ہو اُس وقت اکتالیس تار کچے سوت کے جس کا رنگ نیلا ہو لے کر یا تانت لے کر اکتالیس بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر اکتالیس گرہ اس میں لگائے مگر اول وآخر تین تین بار درود شریف پڑھے اور ہر گرہ پر دم کرنا چاہیئے۔ پھر اس گنڈہ کو حاملہ کی کمر سے باندھ دے جب دردزہ شروع ہو اُس وقت گنڈہ کھول دے جب بچہ پیدا ہو وہ گنڈہ بچہ کے گلے میں ڈال دے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و پیران پیر کی فاتحہ دلا دے۔



**آسیب اطفال کیلئے** ماش کے اُوپر ۲۱ بار مزمل پڑھ کر دم کرے اور اس ماش کو آگ میں ڈال دے جو آسیب بچہ کو تکلیف دیتا ہے یا اُس کے اُوپر ہے گفتگو کرے گا اور بفضلہ خدا بچہ کو اُس سے امان مل جائے گی۔

## حرزِ اطفال

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۶۴ | ۳۶۷۷ | ۳۶۷۲ | ۳۶۷۱ |
| ۳۶۷۵ | ۳۶۷۰ | ۳۶۶۵ | ۳۶۷۶ |
| ۳۶۶۹ | ۳۶۷۲ | ۳۶۷۹ | ۳۶۶۶ |
| ۳۶۷۸ | ۳۶۶۱ | ۳۶۶۸ | ۳۶۷۳ |

یہ نقش لکھ کر اور موم جامہ کر کے پاک کپڑے میں رکھ کر بچہ کے گلے میں یا بازو پر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ۔ امن وامان میں رہے گا۔ نقش یہ ہے۔

## فلیتہ آسیب زدہ

یہ فلیتہ مع عبارت کے لکھیں اور ہانڈی میں ایک پاؤ سیاہ ماش رکھ کر اور ہانڈی آگ پر رکھیں اس سے خون نکلے گا اسے تین دن دکھا کر کسی جگہ دفن کریں۔ ماشوں پر سات مرتبہ آیت الکرسی دم کر کے مریض کے جسم سے مس کریں فلیتہ یہ ہے۔

والکرامت والنصر
واتجلیس
۳۰ ۷۷
والوسواس
وانہلوا ۱۲
•
فلاں بن فلاں ۱۶ اصر ۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۱۷۳ | ۲۵۱۷۶ | ۷ | ۲۵۱۶۶ |
| ۲۵۱۷۸ | ۲۵۱۶۷ | ۲۵۱۷۲ | ۲۵۱۷۷ |
| ۲۵۱۶۸ | ۲۵۱۸۰ | ۲۵۱۵۴ | ۲۵۱۷۱ |
| ۲ ۵ ۱۷۵ | ۲ ۵ ۱۱۷ | ۲ ۵۱ ۶۹ | ۲۵ ۱۷۹ |
| ب ॥ ॥ | حب ۸ ॥ ॥ | ع ع ॥ ॥ | ۲۷ و ॥ ॥ |

موکلم دیوان پیربال جوبکال جعبکال شمسان شماسل ساحران و جوگیان

انچہ دروجود فلاں باشد
بحق علینغا ملیقا طلیقا انت تعلم مافی قلوبہم
علیقا طلیقا سوختم سوختم لبسوزم لبسوزم
لبسوزم

بحق مرہ ابیکی بحق میمون

## عزیمت آسیب

اگر اس عزیمت کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں یا بچہ کے گلے میں پہنائیں تو آسیب دیو پری خبیث ، دکفتار سے محفوظ رہے اور کوئی نقصان نہ پہنچے گا عزیمت یہ ہے :

ط ۱۸۸۱۵     ۱۹۹

ح ۱۱۱ و ا ر ۵ ص لا ا ط ط د ا یا حافظ ۱۱

یاحی یاقیوم لوانزلنا ھذا القرآن علی جبل لرایتہ خاشعا متصدعا من خشیۃ اللہ وتلک الامثال نضربھا للناس لعلھم یتفکرون ۔ اللھم التفف من لہ البلاء اصاحا بحق ومنزل من القرآن ماھو

شفاء ورحمۃ للمومنین ولا یزید الظالمین الا خسارا کولا کھلا ارحم ارحم ترحم ترحم عقد تم عقد تم فرقیس العجل العجل۔

## حرز خبائث

اگر کسی مکان میں جنات یا خبیث پتھر پھینکے تو اس نقش کو نئی رکابی میں لکھ کر اور لکڑی میں باندھ کر بلند کریں پتھر آنا موقوف ہو جائیں گے۔ مجرب ہے نقش یہ ہے :

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۱۳ | ۱ |
| ۱۲ | ۲ | ۷ | ۱۱ |
| ۳ | ۱۵ | ۸ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۴ | ۱۴ |

## فلیتہ سوزال

آسیب زدہ کے لیے اس نقش کو لکھ کر پہلے مریض کے داہنے ڈاڑھ کے نیچے رکھے آسیب حاضر ہو کر کلام کرے گا اور اگر نہ آئے تو بائیں ڈاڑھ کے نیچے دبائے بیشک حاضر ہوگا۔ اس سے قول و قسم لے کر چھوڑ دے اگر نہ جائے تو یہ فلیتہ مع چاروں موکلوں کے ناموں کے لکھ کر روشن کریں آسیب جل جائے گا نقش یہ ہے :

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | یابدوح ۹ | یابدوح | | |
| یابدوح | یابدوح ۷۸۶ | یابدوح مع | یابدوح | یا بدوح |
| | یابدوح ۸ | | | |
| | یابدوح ۳۳ | یابدوح | یابدوح | |
| | یابدوح ۱۰ | ۹ | | |
| یابدوح | ۲ یابدوح | یابدوح | | |



ابلیس ابوجہل ہامان قارون ملعون



## طلسم توراۃ

دفع آسیب کے لیے توریت کے یہ حروف مجرب اگر صحت کے ساتھ لکھیں اور فلیتہ بنا کر مریض کے رو برو روشن کریں تو آسیب دور ہوگا۔

## آفات سے محفوظ رہنے کے لیے

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سوتے وقت سورۂ فاتحہ اور قل ہو اللہ پڑھے تو وہ بجز موت کے تمام تکلیف دینے والی چیزوں سے امن میں رہے گا۔

ایک دوسری روایت ہے کہ جو شخص سوتے وقت ایک بار سورۂ فاتحہ تین بار سورۂ قل ہو اللہ اور ایک ایک دفعہ سورۂ قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پڑھے تو وہ بجز موت کے سب موذی چیزوں سے امن میں رہے گا۔





# چودھواں باب

# حل مشکلات وحاجات

## نقوش اجل

یہ نقوش چاروں عنصروں کے متعلق ہے۔ اگر کوئی شخص ان چاروں نقشوں کی زکوٰۃ ادا کرے اس طرح کہ چھتیس دن تک گوشہ نشینی اختیار کریں۔ اور ہر ایک نقش کو چھتیس بار ہر روز لکھ کر اور گولی بنا کر دریا میں ڈالیں حلالی پر ہیز کریں پس عامل ہو جائیں گے اور جس کام کے لیے لکھے گا اثر ہوگا۔ نقوش یہ ہیں:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | ۷ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۱۱ | ۹ |
| ۸ | ۱۶ | ۱۰ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۲ |
| ۱۶ | ۱۱ | ۷ |
| ۱۰ | ۹ | ۱۵ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۶ | ۸ |
| ۹ | ۱۱ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۵ | ۱۲ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۴ | ۸ |
| ۷ | ۱۱ | |
| | ۱ | ۱۰ |

## رفع حاجات کیلئے

یہ نقش سورۂ یٰسین کا ہے۔ ہر ایک کام کے لیے مؤثر ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹۱۲ | ۳۵۹۱۶ | ۳۵۹۱۹ | ۵۳۹۰۵ |
| ۵۳۹۱۸ | ۵۳۹۰۶ | ۵۳۹۱۳ | ۵۳۹۱۷ |
| ۵۳۹۰۷ | ۵۳۹۲۱ | ۵۳۹۱۴ | ۵۳۹۱۱ |
| ۵۳۹۱۵ | ۵۳۹۱۰ | ۵۳۹۰۸ | ۵۳۹۲۰ |

## جملہ اُمور کے لیے

یہ نقش ہر امر کے لیے کار آمد ہے اس کو نہایت عزیز رکھنا چاہیئے۔ مع عبارت عربی و اسمائے مؤکلات کے لکھیں۔ حب۔ تسخیر۔ بغض و تباہی دشمن وغیرہ ہر امر کے لیے ایک نئی ترتیب سے لکھا جاتا ہے۔ نقش یہ ہے:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ت | ح | ی | ص | د | ھ | ح | ھ |
| د | ھ | ص | ح | ی | ح | ھ | ت |
| ح | ح | ص | م | ی | ھ | ت | د |
| ھ | ھ | ی | ص | ت | ح | د | ح |
| ت | ح | ی | ص | د | م | ح | م |

عزمت علیکم واقسمت علیکم یا رومائیل ویا متر جیا ئیل دیا

اھجلون اشفعوا فلان بن فلان بحق اسم الاعظم المجیبی والصبور

القد احب فلان بن فلان فی قلب فلان بن فلان ۔ محبت

کی صورت میں یہی عبارت لکھیں لیکن بغض میں یہ عبارت لکھیں البغض فلاں بن فلاں بحق اسم اعظم المجیبی والصبور البغض علی بغض فلاں بن فلاں فی قلب فلاں بن فلاں نیز تسخیر کے لیے ان کلمات کے عدد جوڑ کر لکھے جاتے ہیں نکالیں قد شغفھا حبا انا لنزاھا فی ضلال مبین ان اعداد سے ایک سو طرح دیں باقی کے چار حصے کریں اور پہلے نقش کے ساتھ لکھیں مثلاً ہم نے عدد نکالے جملہ دو ہزار آٹھ سو تیرا نوے ہوئے۔ اس سے ایک سو بیس کو طرح دو ہزار سات سو تہتر باقی رہے۔ اِن کے چار حصے کئے چھ سو تیرا نوے ہوئے اور ایک باقی رہا پس ہر خانے میں چار چار زیادہ کرکے اس طرح لکھا نقش پس شمار کرنا چاہیئے کہ اس نقش میں باوجود چار چار زیادہ کرتے کے بھی کل میزان دو ہزار آٹھ سو ترانوے آئی اور یہی آیہ مذکور کے عدد ہیں۔

| | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|
| ۷۲۱ | ۷۳۲ | ۷۴۶ | ۴۹۳ |
| ۷۴۲ اسجگہ ایک زیادہ کریں | ۶۹۷ | ۷۱۷ | ۷۳۷ |
| ۷۰۱ | ۷۵۴ | ۷۲۵ | ۷۱۳ |
| ۷۲۹ | ۷۰۹ | ۷۰۵ | ۷۵۰ |

## حاجات ومہمات کے لیے

بروز جمعہ بعد نماز عصر کے ایک جگہ تنہائی میں ستّر بار آیتہ الکرسی رجوع قلب سے پڑھے اس پر ایک حالت طاری ہوگی اس میں جو دُعا کرے گا وہ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے گا۔

## حاجات ومہمات کیلئے

جب کسی شخص کو کوئی مہم پیش آئے تو سورۂ یٰسین کو حفظ کرے اور اگر حفظ ہو تو دوبارہ بنظر

احتیاط صحت کرے اور رات کو عشاء کے وقت روز غسل کرکے جانماز پر رو بقبلہ کھڑا ہو اور کلام اللہ سر پر رکھ کر سات بار سورۂ یٰسین کو پڑھے اور اپنی حاجت کو خدائے تعالیٰ سے عرض کرے اور یٰسین شریف کا ثواب حضرت پیغمبرؐ کی روح پر فتوح کو پہنچائے ۔ حاجت سات دن میں پوری ہوگی۔

**حاجات و مہمات کے لیے** اگر کسی کو بڑی مشکل پیش آئے جو کسی طرح حل نہ ہوتی ہو تو آدھی رات کے وقت قبرستان میں جائے اور ایک قبر پر بیٹھ کر چالیس بار سورۂ یٰسین کو بلند آواز اور قرأت کے ساتھ پڑھے اور اہل قبور کی روح کو ثواب پہنچائے اور اپنی حاجت کو خدا سے عرض کرے ۔ انشاء اللہ تین دن میں دفعتہً مراد بر آئے گی۔

**حاجات و مہمات کے لیے** جو شخص سورۂ اخلاص کو درمیان مغرب و عشاء ایک ہزار بار پڑھے مگر اول و آخر درود شریف ۱۱-۱۱ بار ضرور پڑھے پھر حق تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے اللہ تعالیٰ قبول فرمادے گا ۔ تا حصول مطلب چند روز تک پڑھے جائے ناغہ نہ کرے ۔

**حاجات و مہمات کے لیے** بعد نماز عشاء اول آخر ۱۱ بار درود شریف اور ایک ہزار بار سورۂ اخلاص پڑھے بعدہٗ یہ دعا پڑھے ، اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ یَا فَرْدُ یَا صَمَدُ مَنْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا یَا مَنْ لَّمْ یَلِدْ وَمَنْ یُّوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ اَسْمَائِکَ الْعِظَامِ وَاَنْبِیَائِکَ الْکِرَامِ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ خُدَّامَ ھٰذِہِ السُّوْرَۃِ الْعَظِیْمَۃِ عَبِیْدَکَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ وَعَبْدَکَ عَبْدُ الصَّمَدِ وَعَبِیْدَکَ عَبْدُ الْوَاحِدِ یَکُوْنُ لِیْ عَوْنًا عَلٰی قَضَآءِ حَوَآئِجِیْ



اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلسَّاعَۃُ اَلسَّاعَۃُ بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ ۔

**حاجات و مہمات کے لیے** اول و آخر درود شریف ۱۱ بار ایک ہزار اخلاص اس طرح سے قل ہو اللہ احد یا جبرائیل اللہ الصمد یا میکائیل لم یلد یا اسرافیل ولم یولد یا عزرائیل ولم یکن لہٗ کفواً احد ایاک نعبد وایاک نستعین ۔

**حاجات و مہمات کے لیے** تین روز تک ترک حیوانات جزوی و کلی کرکے اول و آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف اول روز تسمیہ قل ہو اللہ احد احد یا جبرائیل ایک ہزار بار ۔ دوسرے روز اللہ الصمد یا اسرافیل ہزار بار تیسرے روز لم یلد ولم یولد یا میکائیل ہزار بار چوتھے روز ولم یکن لہٗ کفواً احد یا عزرائیل ہزار بار پڑھے ۔

**حاجات و مہمات کے لیے** نقش سورۂ اخلاص ۔ حب اور حاجت کے واسطے لکھ کر گلے میں ڈالے ۔

نقش سورۂ اخلاص

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ |
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ |

یہ نقش مثلث ہے ۔

## حاجات و مہمات کے لیے

بعد نماز مغرب کسی سے کلام نہ کرے اول آخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف اور گیارہ سو گیارہ بار یا صمد پڑھے ۔ اگر دوامی وظیفہ مقرر کرے تو علاوہ حاجت روائی

کے فتوحات ہوتی رہیں گی۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | بعد نماز صبح اور وقت خواب اوّل وآخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف ایک ہزار بار اللہ الصمد پڑھ کر دُعا کیا کرے۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | اوّل وآخر ۱۱-۱۱ بار درود شریف اور پانچ سو بار اللہ الصمد۔ خدبیدی چالیس روز تک گیارہ سو گیارہ بار پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ حاجت روا ہوگی۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | جو شخص روزانہ سورۂ فاتحہ کو تین سو تیرہ بار بطور مداومت کے پڑھتا رہے اور بروقت کسی حاجت کے اپنی حاجت کا اپنے دل میں خیال باندھ کر سورۂ الحمد شریف کو اس قدر یعنی تین سو تیرہ بار پڑھ کر دُعا کرے انشاءاللہ وہ حاجت اُسی وقت یا جلد پوری ہوگی۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | جو شخص کہ کسی مشکل میں گرفتار اور اپنی حالت میں درماندہ ومضطر ہو اس کو چاہیے کہ آدھی رات کو بیدار ہو کر وضو کرکے دو رکعت نماز تحیۃ الوضو اور گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اکتالیس بار سورۂ مزمّل شریف پڑھے پھر دوبارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور بعد میں رجوع دل سے اپنی حاجت کے واسطے دُعا کرے۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | اوّل وآخر گیارہ بار درود شریف اور آیۃ الکرسی تین سو تیرہ بار پڑھ کر دُعا کیا کرے بفضل خدا قبول ہوگی اور باعث خیر وبرکت کا ہوگا۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | نصف شب کو ایسی جگہ خلوت میں جہاں



آدمی کی آواز نہ سُنائی دے۔ اوّل وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور ایک سو ستر بار آیۃ الکرسی پڑھا کرے۔ حاجت روائی ہوگی۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | بعد نماز عشاء کے امور دنیوی سے فارغ ہو کر تنہا اور محفوظ جگہ عروج ماہ میں شب دوشنبہ یا شب جمعہ سے یہ عمل شروع کرے بہتر تو یہ ہے کہ روزمرّہ شروع عمل سے پیشتر غسل پاک کرے ورنہ احرام یعنی صرف ایک تہبند سفید وپاک باندھ کر وضو کرے۔ وضو کے بعد مصلے پر کھڑے ہو کر دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد تین بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ بعد سلام کے اس کا ثواب بروح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وحضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت ہدیہ کرکے رُو بقبلہ دو زانو یا چار زانو بیٹھے اور سر کی ٹوپی یا عمامہ اُتار کر اپنے سامنے رکھ لے۔ اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اور سورۂ مزمل شریف اکتالیس بار پڑھ کر پھر گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد اوّل دُعائے ترقی دین کر کے حضورِ قلب سے اپنی حاجت کے لیے دُعا کرے اور اُسی جگہ سو رہے۔ ایک چلّہ تک یہ عمل کرے۔ انشاءاللہ اثنائے چلّہ میں اُس کی حاجت پوری ہو جائے گی۔ ایّام سرما میں اگر سردی معلوم ہو تو صرف ایک تیل رضائی اُوپر اوڑھ لے۔

**حاجات ومہمات کے لیے** | تین بار صبح کو اور تین بار شام کو مع اوّل آخر درود شریف کے پڑھا کرے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ لَیْسَ کَمِثْلِهٖ اَحَدٌ لَا تُسَلِّطْ عَلَیَّ اَحَدًا وَاَغْنِنِیْ یَا رَبِّ عَنْ کُلِّ اَحَدٍ بِفَضْلِکَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

اِلٰهِیْ یَا مَنْ هُوَ قَدِیْمٌ وَیَا دَائِمٌ وَیَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا اَوَّلُ یَا اٰخِرُ اِقْضِ حَاجَتِیْ یَا فَرْدُ یَا صَمَدُ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ؕ

**دُعائے یونس** عروج ماہ میں وقت اشراق یعنی چھ گھڑی دن چڑھے ایسی جگہ جہاں پانی ہو یا دریا حوض اوّل وضو کرے اور دو۲ رکعت نماز ادا کرے بعدہٗ اس کا ثواب حضرت یونس علیہ السلام کو پہنچائے بعدازاں پانی میں جائے ناف پانی میں ڈوب جائے۔ اور گیارہ بار استغفار اور گیارہ بار درود شریف اور گیارہ بار الحمد شریف اور تین بار سورۃ اخلاص اور چودہ بار لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط پڑھے اور پانی میں غوطہ مارے جب سانس ٹوٹے کھڑا ہو جائے پھر دو غوطہ اور لگائے اور دُعا اپنے مطلب کی کرنے اپنے دونوں ہاتھ سے ایک قطرہ پانی لے کر پی لیوے بعد تین بار اخلاص پڑھ کر بدستور مذکور بالا تین غوطے مارے اور دُعا طلب کرے۔ بار سوم پھر گیارہ بار استغفار گیارہ بار درود شریف گیارہ بار فاتحہ اور تین بار اخلاص پڑھ کر بدستور تین غوطے لگائے اور بدستور دُعا کرے۔ غرض ہر دفعہ میں تین تین بار غوطے لگائے۔ کل نو غوطے ہوں۔ سات روز تک ایسا ہی کرے اور اپنے مکان سے حلوا سوا چھٹانک یعنی دو دو پیسہ بھر گھی اور قند کا پکا کر ہمراہ لے جایا کرے اُس حلوے کو کسی کو ہرگز نہ دے خود کھالیا کرے۔

## نقش انگشتری

جو شخص اس کو اپنے پاس رکھے گا۔ جملہ حاجتیں اللہ بر لائے گا۔ رزق میں ترقی ہوگی۔ دشمن دوست ہو جائیں گے۔ اسباب تلف نہ ہوگا۔ قیدی اپنے پاس رکھے گا تو خدا کی برکت سے جلد رہا ہوگا۔ جہاں جائے عزّت پائے۔ سوا چار ماشہ چاندی کی انگوٹھی پر رجب میں نوچندی جمعرات کو کندہ کرا کے پہنے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳۱۲ | ۱۷۳۲۶ | ۱۷۳۲۳ | ۱۷۳۱۹ |
| ۱۷۳۲۴ | ۱۷۳۱۸ | ۱۷۳۱۳ | ۱۷۳۲۵ |
| ۱۷۳۱۷ | ۱۷۳۲۱ | ۱۷۳۲۸ | ۱۷۳۱۴ |
| ۱۷۳۲۷ | ۱۷۳۱۵ | ۱۷۳۱۶ | ۱۷۳۲۲ |

## ختم خاتمہ

اگر انسان پر کوئی مصیبت یا بلا نازل ہو جائے تو ہر مصیبت اور بلا کے دفع کرنے کے واسطے سورۂ الحمد شریف کا ختم نہایت مستند و معتمد ہے ختم کے طریقے تین ہیں ایک ختم کبیر یعنی سوا لاکھ بار اور یہ عدد اُس کے حروف کی تعداد سے نکالے گئے ہیں کیونکہ سورۂ فاتحہ کے حروف کی تعداد ایک سو پچیس ۱۲۵ ہے۔ اب ہر حرف کے لحاظ سے سورۂ شریف کو ایک ہزار بار پڑھے یعنی سوا لاکھ بار یہ ختم کبیر ہے۔ اور اگر بلحاظ ہر حرف کے سو دفعہ پڑھا جائے تو اس کی تعداد ساڑھے بارہ ہزار ہوگی یہ ختم وسیط ہے۔ اور اگر بلحاظ حروف کے دس دفعہ پڑھا جائے تو اس کی تعداد ایک ہزار دو سو پچاس بار ہوگی۔ یہ ختم صغیر ہے۔ ان تین میں سے جو ختم بروقت ہو سکے وہ کرے ان شاء اللہ وہ مصیبت دفع ہوگی یا وہ حاجت پوری ہوگی مگر ختم صغیر جمعہ کی رات یا جمعہ کے دن پڑھے اور صرف ایک آدمی پڑھے باقی ختم کبیر اور وسیط میں آدمیوں کی تعداد بقدر ضرورت زیادہ ہو سکتی ہے۔

**وظیفہ اسماء السلاطین** اگر کوئی مشکل یا مہم پیش آئے تو آدھی رات کے بعد سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کریں اور ہر مبین پر اولیاء اللہ کے یہ نام بھی پڑھتے جائیں۔ یا سلطان شاہ صفی اصفہانی

یا سلطان بایزید بسطامی یا سلطان ابوالخیر ماژندرانی یا سلطان ابوسعید سامانی یا سلطان محمود غزنوی یا سلطان ابراہیم ادھم خراسانی یا سلطان غازی بخاری اس کے بعد اپنی حاجت خدا سے چاہیں اسی ترتیب سے سورۂ مذکور سات مرتبہ پڑھیں اور اُٹھ کھڑے ہوں۔ دوسرے روز بھی یہی عمل کریں اور ہفتہ تک بدستور مذکور جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ جو حاجت ہوگی پوری ہو جائے گی۔ لیکن لازم ہے کہ ترکِ حیوانات کریں اور جماع ترک کریں۔ اور بہتر یہ ہے کہ سورۂ موصوف کو مع اولیاء اللہ کے اسماء کے علیحدہ ایک کاغذ پر لکھیں تاکہ پڑھنے میں دقت نہ ہو۔

## عمل سورۂ یوسف

جمعرات کے دن شروع کرے اور اس روز روزہ رکھے وقتِ افطار دودھ چاول پر فاتحہ دے۔ اور ثواب رُوح حضرت یعقوب و حضرت یوسف علیہما السلام کو پہنچائے۔ یہ طعام کسی صالح درویش کو کھلائے اور خود بھی اُس میں سے قدرے کھائے۔ اپنے واسطے اُس درویش سے دُعا کرائے اور جس وقت وہ دُعا کرے اُس وقت اپنے دونوں ہاتھ بھی دُعا کے واسطے پھیلائے۔ اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے۔ بعدہ اول سورۃ فاتحہ ایک بار اور سورۂ اخلاص دس بار پڑھ کر سورۂ یوسف شروع کرے جس وقت آیہ ویتم نعمتہ علیک پر پہنچے۔ بارہ بار اس آیت کی تکرار کرے جب واللہ المستعان علیٰ ما تصفون پر پہنچے تو اس آیت کو سو بار پڑھے اور جب آیۃ واللہ غالب علیٰ امرہ ولکن اکثر الناس لا یعلمون پر پہنچے تو اس آیۃ کو دس بار پڑھے اور جب فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الرّاحمین پر پہنچے تو اس کو سو بار تکرار کرے اور جب قال اللہ علیٰ ما نقول وکیل پر پہنچے تو گیارہ بار آیۃ مذکور پڑھے اور جب وتولی عنھم وقال یا اسفیٰ علیٰ یوسف وابیضت عیناہ من الحزن فھو کظیم پر پہنچے تو گیارہ بار اس کی تکرار کرے اس کے بعد لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سبحانک اِنِّی کُنْتُ من الظّالمین گیارہ بار پڑھے اور سو بار وافوض امری الی اللہ واللہ بصیر بالعباد کہے اور جب یغفر اللہ لکم وھو ارحم الراحمین پر پہنچے۔ اس کی سو بار تکرار کرے اور جب وخروا لہ سجدًا پر پہنچے تو سجدہ میں جائے اور دس بار درود شریف پڑھ کر سجدہ سے سر اُٹھائے اور اس موقع پر اپنی حاجت بھی طلب کرے بعد اس کے سو بار حسبی اللہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر کہے اور جب آیۃ ان ربی لطیف لما یشاء پر پہنچے اس کی گیارہ بار تکرار اور یا لطیف الطف بی ولوالدی واولادی وانصرنی فی جمیع الاحوال کما تحب وترضیٰ کہے۔ اور جب فاطر السمٰوٰت والارض انت ولی فی الدنیا والاخرۃ توفنی مسلما والحقنی بالصالحین۔ پر پہنچے۔ اس کی سو بار تکرار کر کے سورہ تمام کرے اور دس بار درود شریف اور ایک بار یہ دعا پڑھے یا محول الحول و الاحوال حول حالتی الی احسن الاحوال الٰہی لا تغیر جسمی ولا تبدیل اسمی ولا تعلل شیئی ولا تفرق بینی وبین حبیبک محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔

## نقش ملائکہ

جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا اُس کے ہمراہ چھ سو بیس فرشتے رہیں گے۔ روزی فراخ ہوگی۔ ایمان کامل رہے گا۔ شیطان اُس کے نزدیک بھی دخل نہ پائے گا۔ مریض کو پلائیں تو صحت حاصل ہوگی۔ جنگ میں اس نقش کے ساتھ جائیں تو فتح و نصرت حاصل ہوگی جو شخص اس نقش کو چالیس روز چالیس عدد لکھ کر اور آٹے و شکر میں گولیاں بنا کر دریا میں پہنچائے گا۔ اسے بے شک حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں حاصل ہوگی۔ اور اُسی دن اس نقش مکرم کا عامل ہو جائیں گے جس مطلب کے لیے یہ نقش چالیس مرتبہ لکھیں اور آٹے اور شکر میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں وہ مطلب پورا ہوگا۔

جو شخص دشمن ہو گیا ہو اگر تین عدد نقش اُسے دھو کر پلائیں بے شک وہ پورا دوست ہو جائے گا اگر مرد و عورت میں محبت نہ ہو ایک نقش عورت اپنے پاس رکھیں اور ایک نقش گلاب و قند میں دھو کر مرد کو پلائیں اور ایک نقش گلاب و قند میں دھو کر مرد کو پلائیں اور دونوں کا نام حسب قاعدہ تعویذ کی پشت پر لکھیں بے شک شوہر مطیع ہو گا۔ اور جس بارے میں استعمال کریں اثر ہو گا۔ جو شخص شک کرے گا وہ کافر ہو گا۔

نقش عربی و عددی دونوں لکھے جاتے ہیں اور دونوں کی خاصیت یکساں ہے۔

نقش عددی

جبرئیل ۷۸۶ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٤٧ | ١١٦ | ١٥٨ | ١٥٤ |
| ١٥٩ | ١٥٢ | ١٤٨ | ١٦٠ |
| ١٥٢ | ١٤٦ | ١٦٢ | ١٦٩ |
| ١٦٢ | ١٥٠ | ١٥١ | ١٥٧ |

اسرافیل عزرائیل

نقش عربی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| لا | اله | الا | الله |
| اله | الا | الله | محمد |
| الا | الله | محمد | رسول |
| الله | محمد | رسول | الله |

## نقش ارض و سما

اس نقش میں اسماء الٰہی کے اعداد اور مقطعات اور چار آیتیں شامل ہیں یعنی اگر ایک آیت بھی ان میں سے حاصل ہو جائے اور وہ انگشتری کے نگینے پر کھدوا کر اپنے پاس رکھے ہرگز محتاج نہ ہو۔ زبان سے تعریف کیا کی جائے۔ اس نقش کو مشکلکشا کہتے ہیں۔ اس کا امتحان یہ ہے کہ بکرے کی گردن میں باندھ کر تلوار ماریں اُمید ہے کہ زخم نہ ہو گا۔ اگر کسی نے خون کیا۔ اور مقید ہو تو اس نقش کو ملزم کے بازو پر باندھ دے۔

اُمید ہے کہ مدعی خون بخش دے گا اگر مسافر اس نقش کو کمر میں باندھ کے اور ایک دن میں سو کوس بھی چلے تو نہ تکان ہو اور جس بارے میں لکھا جائے گا اثر ہو گا۔ اس نقش کو بہت عزیز رکھنا چاہیئے۔ اور کیمیا سے زیادہ سمجھنا چاہیئے۔ نااہلوں سے پوشیدہ رکھنا چاہیئے اس نقش کی زکوٰۃ یہ ہے کہ چالیس دن تک ہر روز ایک نقش لکھ کر دودھ شکر کے شربت میں گھول کر افطاری روزے کے وقت کیونکہ چالیس دن تک روزہ رکھیں گے اس سے افطار کریں۔ اور ہر روز اتنا کھانا پکائیں جسے خود کھا سکیں اور ایک فقیر کو مؤکلات کی نیاز کر کے کھلائیں پس چالیس دن کے بعد عامل ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے:

یا جامع

الم المص الر المر کھیعص طہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ماشاء اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العظیم | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم و افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم حسبنا اللہ و نعم الوکیل علی اللہ توکلنا |
| عص لا ٣٦ | ١٦ ٢١ | ١٢ ع ٩ | ٣ ٩ ٣ ٣ |
| ل ٣٩٣ | ٢١ لا لا ٣ | ل ل ١٢ | عص ١ ٢٦ |
| ٦ ل ١٣ | ٦ لا ٦ ٢ | ع ٣ ٩ ٣ | لا لا لا ٣ |

المص الر المر کھیعص طہ طس طسم حم حمعسق ن ن

طس یس ص حم عسق ق ن الم

## عمل اسماء الٰہی

اسماء یا عزیز ۔ یالطیف ۔ کو جن میں کا ہر ایک ایک صفت رکھتا ہے۔ اور ایک اسم جلالی اور دوسرا جمالی ہے ۔ بارہ ہزار مرتبہ نمازِ فجر یا نماز مغرب کے بعد ہر روز سر برہنہ چادر گردن میں ڈال کر الحاح وزاری کے ساتھ تنہا مقام میں آسمان کے نیچے بیٹھ کر پڑھیں۔ بے شک بارہ دن کے عرصہ میں دین دنیا کا مطلب حاصل ہو جائے گا ۔ اور اگر ایک بیٹھک میں ان دونوں اسموں میں سے ایک کو شام سے صبح تک یا دوسری شام تک سر برہنہ تنہا مقام میں آسمان کے نیچے بیٹھ کر پڑھیں بے شک اُسی دن مطلب بر آئے مگر ایک بیٹھک میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں تاکہ مقصود حاصل ہو۔

## عمل بسم اللہ شریف

جس مطلب کے لیے بسم اللہ کا وظیفہ کریں گے وہ مطلب پورا ہوگا ۔ چنانچہ عروج ماہ میں یہ عمل کریں کہ دو رکعت نماز اوّل پڑھیں پھر اوّل و آخر درود شریف شامل کر کے بارہ ہزار مرتبہ بسم اللہ ایک جلسہ میں پڑھیں صبح کو مطلب پورا ہوگا ۔ اگر ایک دن میں مطلب نہ نکلے تو سات دن تک بدستور پڑھیں بے شک مقصد بر آئے گا ۔ اور اگر اس قدر نہ پڑھ سکیں تو صرف دو رکعت نماز ادا کریں یعنی پندرہ مرتبہ قل ھو اللہ اوّل رکعت میں اور اسی قدر دوسری رکعت میں پڑھیں پھر گیارہ مرتبہ اوّل و آخر درود اور پندرہ سو مرتبہ بسم اللہ پڑھیں انشاء اللہ سات دن میں مطلب بر آئے گا ۔

## عمل الم ترکیف مع موکلات

ہر ایک حاجت اور مہم کے لیے سات دن تک ہر رات کو اکتالیس مرتبہ پڑھیں جو مطلب کہ ہوگا خدا پورے کرے گا ۔ یہ سورۃ قہاری ہے اور مع مؤکلوں کے یہ ہے :

الم ترکیف یا جبرئیل با صحاب الفیل یا ملکائیل الم یجعل کیدھم یا لومائیل فی تضلیل یا میکائیل وارسل علیھم طیرا ابابیل د ــــ ترنائیل ترمیھم بحجارۃ عزرائیل یا بدوح من سجیل یا کشفائیل فجعلھم یا تجائیل کعصف ماکول یا تنکفیل یا معامطیعا انقضی حاجتی الحق الم ترکیف فعل ربک ۔

## عمل خاص سورۂ مزّمل

سورۂ مزّمل جاننا چاہیئے کہ اگرچہ سورۂ یٰسین قرآن شریف کا دل ہے لیکن سورۂ مزمل بھی ایسے خواص اور تاثیر رکھتی ہے کہ اگر عامل اُس پر قادر ہو جائے تو عجیب عجیب باتیں دیکھے لیکن بغیر زکوٰۃ دینے کے عمل کسی کام کا نہ ہوگا ۔ سورۂ مذکور کے مؤکلوں کو بہم پہنچائے اور اس طرح زکوٰۃ دے کہ سورۂ مزّمل میں مؤکل ہر آیت پر ہے پس تمام سورۃ کو مع مؤکلوں کے دریا کے کنارے ایک چلّہ کھینچ کر پڑھے ۔ ایک حجرے میں رہے حیوانات اور لذات کو ترک کرے ۔ پڑھتے وقت اپنے ارد گرد حصار کھینچ لے چالیس بار ہر روز پڑھے عود و عنبر جو کچھ مل سکے مہیا کر کے سلگائے اور چلّہ کے درمیان پڑھتے وقت جو صورت کہ نظر آئے اُس سے بالکل نہ ڈرے ۔ انشاء اللہ ایک چلّہ میں عامل ہو جائے گا. پھر اس قدر اثر ہوگا کہ اگر عامل کسی بزرگ کی قبر کے پاس بیٹھ کر پڑھے گا تو وہ بصورتِ انسان حاضر ہوگا جو مطلب ہو اُس سے کہے وہ حل کرے گا اور باقی ہر ایک کام کے لیے تین دن تک چالیس چالیس بار پڑھے مطلب حاصل ہوگا اور جس مقصد کے لیے دم کرے گا پورا اثر ہوگا ۔ اب چند آیتیں مع مؤکلوں کے لکھی جاتی ہیں تاکہ ہندی کو مؤکلوں کے نکالنے میں آسانی ہو ۔ یاایھا المزمل قم اللیل الا قلیلا یاجبرئیل نصفہ او انقص منہ قلیلا یا میکائیل او زد علیہ ورتل القران ترتیلا یا اسرافیل انا سنلقی علیک قولا ثقیلا یا عزرائیل ۔

## وظیفہ سورۂ اخلاص

اگر کوئی سخت مشکل اور حاجت پیش آئے تو آدھی رات سے صبح تک کسی وقت اُٹھ کر غسل

کرے اور ہو سکے تو ہر روز غسل کرے ورنہ پہلے ہی دن غسل کرے اور لکڑی کی چوکی پر آسمان کے نیچے بیٹھ کر ایک سو ایک بار اوّل و آخر درود شامل کرکے سورۃ موصوف پڑھے اور آخر سورہ کو اس طرح مع موکلوں کے پڑھے۔ یا احد یا احد ملک عبد الصمد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد دوسرے دن بدستور بیٹھ کر دو سو مرتبہ اوّل و آخر درود شامل کرکے پڑھیں۔ تیسرے دن سورۃ مذکور تین سو مرتبہ تین تین سو درود اوّل و آخر شامل کرکے پڑھیں۔ انشاء اللہ تین دن میں مطلب پورا ہو جائے گا۔ اسی طرح نو دن تک کریں۔ تین چلوں میں سے کسی نہ کسی میں مطلب ضرور پورا ہوگا لیکن چہارشنبہ سے شروع کریں تاکہ جمعہ کو تمام ہو۔ کوئی میٹھی چیز کھائیں اور جملہ لذتوں سے پرہیز کریں ورنہ خطا کھائیں گے۔ مذاہب یہ ہے کہ سورۃ مذکور کا مؤکل عبد الصمد نظر آئے گا اُس سے خوف نہ کریں۔

## عمل آیۃ قطب بطریق خاص

یہ طریقہ تمام عالم میں مشہور ہے اور آیت قطب کے اوصاف حد سے زیادہ ہیں کہ بیان نہیں ہو سکتے۔ اس آیت کی زکوٰۃ ادا کریں۔ اور بعدہٗ اس کا ورد رکھیں زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ چڑھتے مہینے پنجشنبہ کے دن صبح کو غسل کرکے پاکیزہ کپڑے پہنیں، روزہ رکھیں۔ عصر و مغرب کے درمیان اس آیۃ مبارک کو کسی تنہا جگہ یا مسجد یا حجرہ میں بیٹھ کر ایک سو تیئیس مرتبہ پڑھیں جب تمام ہو جائے تو افطاری کے وقت زکوٰۃ کی نیت سے روزہ کو افطار کریں اور ایک کورے برتن میں اپنے ہاتھ سے پانی لائیں اور جگہ کو کوڑے مٹی سے پاک کرکے پاؤ بھر چاول بے نمک کے پکائیں نصف آپ کھائیں اور نصف فقیروں کو تقسیم کریں صبح کو بدستور غسل کرکے اور دوسرے کپڑے یا وہی کپڑے دھو کر پہنیں روزہ رکھیں اور عصر کے وقت اُسی قدر آیت کو پڑھیں۔ زکوٰۃ کی نیت سے روزہ افطار کریں۔ چنانچہ چاول بطریقۂ مذکور پکا کر نصف فقیروں کو دیں اور نصف خود کھا کر سو رہیں۔ صبح کو کر تیسرا دن ہوگا بدستور روزہ رکھیں کپڑے دھو کر پہنیں اور عمل مذکور پڑھیں تین دن میں زکوٰۃ تمام ہو جائے گی لیکن پانچ مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہیئے انشاء اللہ ہر آفت و بلا اور بیماری رنج و غم سے محفوظ رہے گا۔ آیت قطب کے فرشتے ہمیشہ مطیع فرمان اور عامل کے نگہبان رہیں گے۔ کبھی قرضدار نہ ہوگا۔ روزی فراخ ہوگی۔ اگر کوئی مہم پیش آ جائے تو اسی طرح تین روز آیہ مذکور پڑھیں۔ انشاء اللہ اسی عرصہ میں حل ہو جائے گا۔ اور جس درد کے لیے دم کرے گا۔ دُور ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے:

ثم انزل علیکم من بعد الغم امنۃ نعاسا یغشی طائفۃ منکم وطائفۃ قد اھمتھم انفسھم یظنون باللہ غیر الحق ظن الجاھلیۃ ... علیھم بذات الصدور تک

## عمل سبع مثانی

سورۂ فاتحہ ترک لذات کے ساتھ ادا کریں اور ایک چلّہ میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں تو جس چیز پر دم کریں بڑا اثر بخشے۔ مریض کو پانی پر دم کرکے پلائیں تو شفا ہو۔ تنگیٔ رزق دفع کرنے کے لیے نقش عددی اور نقش عربی پڑھ کر کے چالیس مرتبہ ہر روز علی الصباح باوضو دونوں نقش لکھیں بیس نقش عددی اور بیس نقش عربی ہر روز لکھیں اور آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالیں انشاء اللہ چالیس دن کے عرصہ میں رزق کی فراخی حاصل ہوگی یا روزگار مل جائے گا یا کوئی دوسری صورت واقع ہوگی۔ جس مرض کے لیے نقش کو دھو کر پلائیں۔ تین دن کے عرصہ میں شفا ہو۔ اگر دوستی کے لیے نقش لکھ کر اور قند و مصری میں دھو کر دشمن کو پلائیں دوست ہو جائے۔ زبان بندی کے لیے پلائیں تو دشمن کی زبان بدگوئی سے باز رہے۔ اگر اپنے داہنے بازو میں نقش عربی اور بائیں بازو پر نقش عددی باندھیں تو ہر بلائے آسمانی اور جنگ آفت سے محفوظ رہیں۔ اگر چیچک نکلنے سے پہلے لڑکے

کے گلے میں یہ تعویذ لکھ کر باندھیں اور ایک دھو کر پلا دیں تو چیچک کبھی نہ نکلے گی اور اگر نکلے گی تو زیادہ زور نہ ہوگا۔ مجرب ہے۔ اس نقش کا عامل بننے کے لیے چالیس دن تک برابر دونوں نقش لکھ کر اور آٹے میں گولی بنا کر آبِ رواں میں ڈال دیں۔ یہ سورۃ بہت سے خواص اور اثر رکھتی ہے جن کے بیان سے زبان قاصر ہے عامل ہونے کے بعد معلوم ہو سکتا ہے۔ دونوں نقش یہ ہیں۔ نقش عربی۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الحمد لله | رب العالمین | الرحمٰن | الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط |
| رب العالمین | الرحمٰن | الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم |
| الرحمٰن | الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین |
| الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت |
| مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم |
| ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم | غیر المغضوب |
| وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم | غیر المغضوب | علیهم |
| اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم | غیر المغضوب | علیهم | ولا الضالین |

نقش عددی۔ اس سورہ کے عدد نو سو گیارہ ہیں اور ان کے لیے نقش خماسی مقرر ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۵ | ۷۸۶ | | ۱۰۱ |
| ۲۲۹۵ | ۲۰۳۹ | ۲۳۰۵ | ۲۳۰۲ |
| ۲۳۰۶ | ۲۳۰۱ | ۲۲۹۶ | ۲۳۰۸ |
| ۲۳۰۰ | ۲۳۰۳ | ۲۳۱۱ | ۲۲۹۷ |
| ۲۳۱۰ | ۲۲۹۸ | ۲۲۹۹ | ۲۳۰۴ |
| ۳۸۲ | | | ۳۱۹ |

## نقش قاضی الحاجات

اگر صبح اور عصر کے وقت ایک سو ایک مرتبہ دونوں وقت ایک ہفتہ تک پڑھیں تو جو مہم یا حاجت ہوگی اللہ اُسے پورا کرے گا۔ اگر دشمنوں کی طرف سے غم یا اندیشہ ہو تو بھی یہی عمل کریں۔ دشمن پر فتحیابی حاصل ہوگی۔ اگر اس سورہ کا نقش لکھیں تو بہت کارآمد ہے۔ جو شخص کہ جنگ میں نقش عربی داہنے بازو پر اور عددوں کا نقش بائیں بازو پر باندھے وہ بے شک دشمن پر فتح پائے گا اور نیز مقدمات کے فیصلوں میں بھی ظالم حاکم کے پاس سے فتح و نصرت کے ساتھ آئے گا اور اُسے کوئی گزند نہ پہنچے گا۔ اگر بارہ برس کے مریض کو چالیس روز لکھ کر اور دھو کر پلائیں تو مرض سے صحت ہوگی۔ اور جس مطلب و مُراد کے لیے سات دن پنجشنبہ سے ابتدا کر کے چالیس نقش روزانہ عصر و مغرب کے درمیان لکھیں اور آٹے کی گولی میں رکھ کر دریا میں ڈالیں وہ مطلب حاصل ہوگا۔ اس سورت کے کل عدد چھ ہزار ترانوے ہیں اور اُن کا نقش مربع یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱۵ | ۱۵۳۰ | ۱۵۲۶ | ۱۵۲۲ |
| ۱۵۲۷ | ۱۵۲۱ | ۱۵۱۶ | ۱۵۲۹ |
| ۱۵۲۰ | ۱۵۲۴ | ۱۵۳۲ | ۱۵۱۷ |
| ۱۵۳۱ | ۱۵۱۸ | ۱۵۱۹ | ۱۵۲۵ |

[illegible] اذا جاء
نصر اللہ والفتح ورایت الناس

اب نقش عربی لکھا جاتا ہے۔ اس نقش کو نہایت عزیز رکھنا چاہیئے یہ ہے:۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اذاجاء | نصراللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ |
| نصراللہ | والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا |
| والفتح | ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح |
| ورایت | الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد |
| الناس | یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک |
| یدخلون | فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ |
| فی دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ کان |
| اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ کان | توابا |

## نقش کاشف الاسرار

یہ نقش اسم اللہ کا ہے۔ اس نقش کو ایک لاکھ پچپن ہزار مرتبہ لکھ کر اور آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں عامل اسم کے ہو جائیں گے پس ہر کام کے لیے تیر بہدف ہوگا۔ اگر کسی مشکل کے متعلق حال معلوم کرنا ہو تو ایک نقش لکھ کر اور سرہانے رکھ کر سو رہیں سوال کا جواب غیب سے ملے گا مجرب ہے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۲۲ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۱۴ | ۱۰ | ۲۱ |
| ۱۴ | ۱۷ | اس جگہ اپنا سوال لکھیں ۱۴ | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸ |

## دُعائے دافع غم

جو شخص کہ غم میں مبتلا ہو اور کسی طرح اس کا غم نہ جاتا ہو اس آیتِ معظم کو ہر روز ہزار بار پڑھا کرے غم سے نجات پائے گا آیت یہ ہے: لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝

# پندرھواں باب

## فالنامہ سیدنا حضرت غوث اعظمؒ

یہ فالنامہ سیدنا حضرت غوث اعظمؒ کی طرف منسوب ہے اور اہل عملیات کے نزدیک معتبر سمجھا جاتا ہے۔ جب کسی کو کوئی دشوار کام پیش آئے اور کچھ سمجھ میں نہ آتا ہو کہ اس کام کا انجام کیا ہوگا تو اوّل حضرت غوث الاعظمؒ کی رُوح پُرفتوح پر فاتحہ پڑھے اور ایک نابالغ لڑکے سے کہے کہ امر مقصود کی نیت کرکے اس جدول پر اُنگلی پھیرے جس ہندسہ پر اُنگلی ٹھہرے اُس کے متعلق عبارت مندرجہ کو پڑھے اور اُس پر عمل کرے انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
| ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ |
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۳۲ |
| ۳۳ | ۳۴ | ۳۵ | ۳۶ | ۳۷ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۰ |
| ۴۱ | ۴۲ | ۴۳ | ۴۴ | ۴۵ | ۴۶ | ۴۷ | ۴۸ |
| ۴۹ | ۵۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۵۳ | ۵۴ | ۵۵ | ۵۶ |
| ۵۷ | ۵۸ | ۵۹ | ۶۰ | ۶۱ | ۶۲ | ۶۳ | ۶۴ |
| ۶۵ | ۶۶ | ۶۷ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۰ | + | + |

| | |
|---|---|
| ۱ | کریم کارساز کی کریمی پر نظر رکھو چند دن صبر کرو دل کی مُراد خاطر خواہ خود ہی حاصل ہوگی۔ |
| ۲ | فالِ نیک ہے مُراد حاصل ہوگی اور مقصد خاطر خواہ بر آئے گا۔ |
| ۳ | اس کام سے پرہیز کرو اور اگر اس پر عمل کروگے پشیمان ہوگے۔ |
| ۴ | یہ کام انشاءاللہ ہوجائے گا مطمئن رہو۔ |
| ۵ | جو کچھ مقصد ہے حاصل ہوگا خاطر جمع رکھو۔ |
| ۶ | اس کام میں خلل پڑے گا چند دن صبر کرو۔ |
| ۷ | چند دن صبر کرو آخر میں یہ کام خوب ہوگا اضطرابِ مناسب نہیں۔ |
| ۸ | جو دل کی مُراد ہے پوری ہوگی کچھ فکر نہ کرو۔ |
| ۹ | کچھ اندیشہ نہ کرو دل کی مراد حاصل ہوگی۔ |
| ۱۰ | جس کام کا ارادہ ہے وہ پورا ہوگا۔ |
| ۱۱ | یہ کام بہت اچھا ہے خاطر جمع رکھو۔ |
| ۱۲ | چند دن صبر کرو پھر یہ کام انجام کو پہنچے گا۔ |
| ۱۳ | دل میں جو ارادہ ہے اُس سے پرہیز کرو۔ ورنہ پشیمان ہوگے۔ |
| ۱۴ | یہ فال بہت مبارک ہے کام انشاءاللہ انجام کو پہنچے گا۔ |
| ۱۵ | جس کام کا ارادہ ہے وہ پورا ہوگا مگر دشمن خلل انداز ہوگا۔ |
| ۱۶ | خدائے تعالیٰ تمہارا کام ذرا سی کوشش میں پورا کرے گا۔ |
| ۱۷ | تمہارا مطلب پورا ہوگا۔ |
| ۱۸ | یہ کام ہونے والا نہیں ہے اس سے پرہیز کرو۔ |
| ۱۹ | یہ کام ہرگز نہ ہوگا صبر کرو۔ |
| ۲۰ | اس کام سے پرہیز کرنا چاہیئے کوشش نہ کرو۔ |
| ۲۱ | یہ کام ضرور انجام کو پہنچے گا۔ |



| | |
|---|---|
| ۲۲ | روزی اچھی طرح میسر ہوگی اندیشہ نہ کرو۔ |
| ۲۳ | جو چیز کسی سے طلب کروگے مل جائے گی۔ اندیشہ نہ کرو۔ |
| ۲۴ | جو سوال کروگے خدا کے فضل سے پورا ہوگا۔ |
| ۲۵ | اس کام کا ارادہ بھی نہ کرنا چاہیئے ورنہ پشیمانی ہوگی۔ |
| ۲۶ | کوشش کرو یہ کام خدا کے فضل سے ہوجائے گا۔ |
| ۲۷ | جو حاجت رکھتے ہو وہ برآنے والی نہیں تردد بے جا نہ کرو۔ |
| ۲۸ | جو نیت کہ دل میں رکھتے ہو پوری ہوگی۔ |
| ۲۹ | یہ کام پورا ہوگا۔ |
| ۳۰ | فال نیک ہے مگر چند روز صبر کرنا چاہیئے۔ |
| ۳۱ | یہ کام ہونے والا نہیں ہے اور دشمن تاک میں لگے ہیں محنت ضائع ہوگی۔ |
| ۳۲ | کوشش بیکار ہے یہ کام ہونے والا نہیں۔ |
| ۳۳ | خدا پر توکل کرو یہ کام انجام کو پہنچے گا۔ |
| ۳۴ | فال نیک ہے جو مراد رکھتے ہو بر آئے گی۔ |
| ۳۵ | اِس کام میں بہتری نہیں اس منصوبے سے پرہیز کرنا چاہیئے۔ |
| ۳۶ | فال نیک ہے کام بخوبی انجام پائے گا۔ |
| ۳۷ | یہ کام چند آدمیوں سے متعلق ہے انشاءاللہ ہوجائے گا۔ |
| ۳۸ | اپنا اعتقاد درست کرو۔ فال نیک ہے۔ |
| ۳۹ | فال کہتی ہے کہ خدا پر نظر رکھو۔ اور صبر کرو۔ |
| ۴۰ | یہ کام بخوبی انجام پائے گا مطلب برآری کے بعد غوث الاعظمؒ کی روح پر فتوح پر فاتحہ دینا چاہیئے۔ |
| ۴۱ | یہ فال نیک ہے مگر دو تین دن صبر کرنا چاہیئے۔ تاکہ انجام اچھا ہو۔ |

۴۲ یہ کام تو ہوگیا آئندہ کسی کام میں تشویش نہ چاہیئے۔

۴۳ جو تمہارا مطلب ہے وہ خوب ہے۔ ہمت نہ ہارو خدا ہر حالت میں کفیل ہے۔ آسان کردے گا۔

۴۴ فال منع کرتی ہے ہرگز منصوبہ درست نہ ہوگا۔ پرہیز کرنا چاہیئے۔

۴۵ اس ارادے سے پرہیز کرو ورنہ شرمندگی ہوگی۔

۴۶ یہ ارادہ ندامت سے بدل جائے گا۔

۴۷ یہ کام ہو جائے گا۔ فال نیک ہے مطمئن رہو۔

۴۸ خرچ کرنے سے مطلب حاصل ہوگا۔

۴۹ جو دل کا منصوبہ ہے وہ پورا ہوگا۔

۵۰ خدا کے فضل سے یہ کام انجام پذیر ہوگا۔

۵۱ چند دن صبر کرو تمہارے کام میں دیر ہے۔

۵۲ یہ نیت پوری نہ ہوگی اسے ترک کرنا بہتر ہے۔

۵۳ فال اچھی ہے۔ مضطرب نہ ہو چند دن صبر کرو۔

۵۴ یقین ہے کہ تمہاری مراد پوری ہوگی خدا کارساز ہے۔

۵۵ فال منع کرتی ہے یہ کام ہرگز نہ ہوگا۔

۵۶ یہ کام ہونے والا نہیں کوشش کرو یا نہ کرو۔

۵۷ اس کام میں محنت مشقت کی ضرورت نہیں ہے۔

۵۸ تمہارا کام ہو جائے گا لیکن چند دن صبر کرو۔

۵۹ جو چاہتے ہو حاصل ہوگا۔

۶۰ دل کا ارادہ پورا نہ ہوگا اور پشیمانی ہوگی۔

۶۱ دل کی نیت پوری ہوگی مگر چند روز صبر کرو۔



۶۲ یہ کام اچھا ہے اس کے انجام میں چند دن کی دیر ہے۔

۶۳ یہ فال مبارک ہے کام انجام کو پہنچے گا۔

۶۴ یہ کام اچھا ہے ترک کرنا چاہیئے فائدہ نہ ہوگا۔

۶۵ فال نیک ہے دل کی مراد پوری ہوگی۔ دل کا منصوبہ انجام پذیر ہوگا۔

۶۶ یہ کام ہو جائے گا لیکن ذرا صبر کرنا چاہیئے۔

۶۷ جو کچھ چاہتے ہو ہو جائے۔ انجام اچھا ہے۔

۶۸ فال مبارک ہے۔

۶۹ دل میں جو کچھ ہے میسر ہوگا تشویش نہ کرو۔

۷۰ یہ کام ہو جائے گا لیکن ترک کرو کہ اس ترک میں خدا خوش ہے۔





# حکیم حاجی علی ضیاء احمد صابری

- فاضل طب والجراحت • رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب حکومت پاکستان
- فاضل قانون نظریہ مفرد اعضاء • سابقہ فزیشن قرشی ہیلتھ سروس لاہور

0301-6914588




## الحمد دواخانہ

386۔ فاطمہ جناح روڈ تلیانوالہ محلہ ساہیوال

www.facebook.com/AlHamdDwakhana